اور وہاں نکاح کیا اور ان لڑائیوں میں شریک نہ ہوئے اور حق حمل کرنا عمل سب اصحاب کا سداد پر ہے سو جس نے ہتھیار پہنے اس کے واسطے دلیل ظاہر ہوئی واسطے ثابت ہونے ساتھ لڑنے امر کے ساتھ لڑنے کے باغی گروہ سے اور اس کو اس پر قدرت تھی اور جو بیٹھا نہ ظاہر ہوا اس کے واسطے کہ دونوں سے کون گروہ باقی ہے جب کہ اس کو لڑائی کی قدرت نہ تھی اور البتہ واقع ہوا ہے خزیمہ رضی اللہ عنہ کے واسطے کہ وہ علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا اور باوجود اس کے نہ لڑتا تھا سو جب عمار رضی اللہ عنہ شہید ہوئے تو اس وقت لڑا اور یہ حدیث بیان کی کہ ہائے عمار رضی اللہ عنہ کو باغی گروہ قتل کرے گا اور یہ حدیث دلالت کرتی ہے اوپر فضیلت گوشہ گیری کے جس کو اپنے دین کا خوف ہو اور اختلاف کیا ہے سلف نے اصل گوشہ گیری میں سو کہا جمہور نے کہ لوگوں میں رہنا بہتر ہے اس واسطے کہ اس میں حاصل کرنا دینی فائدوں کا ہے واسطے قائم ہونے کے ساتھ شعائر اسلام کے اور بڑھانے جماعت مسلمانوں کے اور پہنچانے انواع خیر کے طرف ان کی مدد اور فریاد رسی اور بیمار پرسی وغیرہ سے اور ایک قوم نے کہا کہ گوشہ گیری بہتر ہے واسطے تحقیق ہونے سلامتی کے بیچ اس کے بشرط معرفت اس چیز کے کہ متعین ہوا اور کہا نووی رحمہ اللہ نے مختار فضیلت آدمیوں میں رہنے کی ہے اس کے واسطے جس کو گمان غالب نہ ہو کہ وہ گناہ میں پڑ جائے گا اور اگر امر مشکل ہو تو گوشہ گیری افضل ہے اور بعض نے کہا کہ مختلف ہے ساتھ اختلاف اشخاص کے سو بعض پر ایک امر واجب ہوتا یا راجح اور نہیں ہے کلام اس میں بلکہ جب دونوں جانب مساوی ہو سو مختلف ہے ساتھ اختلاف احوال کے اور اگر معارض ہوں تو مختلف ہیں ساتھ اختلاف اوقات کے سو جس پر لوگوں میں رہنا لازم ہے وہ ہے جس کو قدرت ہو اوپر دور کرنے برے کام کے سو اس پر لوگوں میں رہنا فرض عین ہے یا کفایہ بحسب حال اور امکان کے اور راجح ہے اس کے حق میں جس کو گمان غالب ہو کہ وہ سلامت رہے گا جب کہ قائم ہو گا امر بالمعروف میں اور جس کے حق میں مساوی ہے وہ ہے جس کو اپنے نفس پر امن حاصل ہو اور یہ اس وقت جب کہ فتنہ عام نہ ہو اور اگر فتنہ واقع ہو تو راجح ہے گوشہ گیری اس واسطے کہ ایسے وقت غالباً آدمی گناہ میں پڑ جاتا ہے اور کبھی واقع ہوتی ہے عقوبت ساتھ فتنہ والوں کے پس عام ہوتی ہے اس کو جو اس کے اہل سے نہ ہو۔ (فتح)

## بَابُ التَّعَوُّذِ مِنَ الْفِتَنِ — فتنوں سے پناہ مانگنا

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ اس کے مشروع ہونے میں رد ہے اس پر جو کہتا ہے کہ اللہ سے فتنہ مانگو اس واسطے کہ اس میں منافقوں کا ہلاک ہونا ہے اور کتاب الدعوات میں چند باب گزر چکے ہیں واسطے پناہ مانگنے کے چند چیزوں سے انہیں میں ہے پناہ مانگنا مال کے فتنے سے اور محتاجی کے فتنے سے اور نکمی عمر کے فتنے سے اور دنیا کے فتنے سے اور آگ کے فتنے سے اور سوائے اس کے کہا علماء نے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارادہ کیا اس کے مشروع کرنے کا اپنی امت کے واسطے۔ (فتح)

۶۵۶۲۔ حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ فَضَالَةَ حَدَّثَنَا

۶۵۶۲۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ لوگوں نے

هِشَامٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَأَلُوا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى أَحْفَوْهُ بِالْمَسْأَلَةِ فَصَعِدَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ الْمِنْبَرَ فَقَالَ لَا تَسْأَلُوْنِيْ عَنْ شَيْءٍ إِلَّا بَيَّنْتُ لَكُمْ فَجَعَلْتُ أَنْظُرُ يَمِيْنًا وَّشِمَالًا فَإِذَا كُلُّ رَجُلٍ لَافٌّ رَأْسَهٗ فِيْ ثَوْبِهٖ يَبْكِيْ فَأَنْشَأَ رَجُلٌ كَانَ إِذَا لَاحٰى يُدْعٰى إِلٰى غَيْرِ أَبِيْهِ فَقَالَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ مَنْ أَبِيْ فَقَالَ أَبُوْكَ حُذَافَةُ ثُمَّ أَنْشَأَ عُمَرُ فَقَالَ رَضِيْنَا بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْإِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا نَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ سُوْءِ الْفِتَنِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا رَأَيْتُ فِي الْخَيْرِ وَالشَّرِّ كَالْيَوْمِ قَطُّ إِنَّهٗ صُوِّرَتْ لِيَ الْجَنَّةُ وَالنَّارُ حَتّٰى رَأَيْتُهُمَا دُوْنَ الْحَائِطِ فَكَانَ قَتَادَةُ يَذْكُرُ هٰذَا الْحَدِيْثَ عِنْدَ هٰذِهِ الْآيَةِ ﴿يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا لَا تَسْأَلُوْا عَنْ أَشْيَاءَ إِنْ تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ﴾.

حضرت ﷺ سے سوال کیا یہاں کہ آپ کو سوال سے گھیرا یعنی حضرت ﷺ کو لپٹ گئی تو حضرت ﷺ ایک دن منبر پر چڑھے سو فرمایا کہ جو کچھ مجھ سے پوچھو گے تم کو بتلا دوں گا تو میں نے دائیں بائیں دیکھنا شروع کیا تو میں نے دیکھا کہ ہر آدمی کپڑے میں سر ڈالے روتا ہے سو شروع کیا کلام کرنا ایک مرد نے جو جھگڑے کے وقت اپنے باپ کے سوا اور کی طرف نسبت کیا جاتا تھا یعنی اس کو اپنے باپ کا بیٹا نہ کہتے تھے تو اس نے کہا یا حضرت! میرا باپ کون ہے؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ حذیفہ رضی اللہ عنہ ہے پھر شروع کیا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کلام کرنا سو کہا کہ ہم راضی ہیں اللہ کی الوہیت سے اور اسلام کے دین سے اور حضرت ﷺ کی پیغمبری سے ہم اللہ کی پناہ مانگتے ہیں فتنوں کی بدی سے تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ نہیں دیکھا میں نے کوئی دن نیکی بدی میں کبھی جیسے آج کا دن ہے بے شک شان یہ ہے کہ بہشت اور دوزخ کی صورت میرے سامنے لائی گئی یہاں تک کہ میں نے ان کو دیکھا دیوار سے یعنی اپنے اور دیوار کے درمیان، کہا قتادہ رحمہ اللہ نے کہ ذکر کی جاتی ہے یہ حدیث نزدیک اس آیت کے کہ اے لوگو! نہ پوچھو ان چیزوں سے کہ اگر تمہارے واسطے ظاہر کی جائیں تو تم کو بری لگیں۔

**فائدہ:** ایک روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ اس کی ماں نے کہا کہ کیا چیز باعث ہوئی تجھ کو اوپر اس کے کہ تو نے اپنے باپ کا نام پوچھا اس نے کہا کہ میں نے چاہا کہ میں معلوم کروں کہ میرا باپ کون ہے۔ (فتح)

وَقَالَ عَبَّاسٌ النَّرْسِيُّ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ أَنَّ أَنَسًا حَدَّثَهُمْ أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا وَقَالَ كُلُّ رَجُلٍ لَافًّا رَأْسَهٗ فِيْ ثَوْبِهٖ يَبْكِيْ وَقَالَ عَائِذًا بِاللّٰهِ مِنْ سُوْءِ الْفِتَنِ أَوْ قَالَ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے ان سے یہ حدیث بیان کی اور کہا کہ ہر مرد اپنا سر اپنے کپڑے میں لپیٹے روتا ہے اور کہا کہ میں کہتا ہوں اس حال میں کہ اللہ کی پناہ مانگتا ہوں فتنوں کی بدی سے یا فرمایا کہ میں پناہ مانگتا ہوں فتنوں کی بدی سے۔

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ سَوْأَى الْفِتَنِ.

**فائدہ:** اور اس حدیث کی باقی شرح کتاب الاعتصام میں آئے گی۔ (فتح)

وَقَالَ لِيْ خَلِيفَةُ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ وَمُعْتَمِرٌ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ قَتَادَةَ أَنَّ أَنَسًا حَدَّثَهُمْ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا وَقَالَ عَائِذًا بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّ الْفِتَنِ.

ترجمہ اس کا وہی ہے جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ میں یہ کہتا ہوں اس حال میں کہ اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتا ہوں فتنوں کے شر سے۔

## بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْفِتْنَةُ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ

## فتنہ پورب کی طرف سے ہوگا

٦٥٦٣ـ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ يُوْسُفَ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَامَ إِلٰى جَنْبِ الْمِنْبَرِ فَقَالَ الْفِتْنَةُ هَا هُنَا الْفِتْنَةُ هَا هُنَا مِنْ حَيْثُ يَطْلُعُ قَرْنُ الشَّيْطَانِ أَوْ قَالَ قَرْنُ الشَّمْسِ.

۶۵۶۳۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ منبر کے پہلو میں کھڑے ہوئے سو فرمایا کہ فتنہ اس طرف سے ہوگا فتنہ فساد اس جانب سے ہوگا جس طرف سے شیطان کا سینگ یا فرمایا سورج کا سینگ نکلتا ہے۔

**فائدہ:** مراد شیطان کے سینگ سے سورج ہے اور مراد سورج کے سینگ سے خود سورج ہے اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ فتنہ اس طرف سے پیدا ہوگا اور اشارہ کیا طرف مشرق کی اور ایک روایت میں ہے کہ فتنے فساد کی زمین اس طرف ہے اور اشارہ کیا طرف مشرق کی جس جگہ شیطان کا سینگ یعنی آفتاب نکلتا ہے اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت ﷺ نے یہ تین بار فرمایا۔ (فتح)

٦٥٦٤ـ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا لَيْثٌ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ مُسْتَقْبِلُ الْمَشْرِقِ يَقُوْلُ أَلَا إِنَّ الْفِتْنَةَ هَا هُنَا مِنْ حَيْثُ يَطْلُعُ قَرْنُ الشَّيْطَانِ.

۶۵۶۴۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ کہ اس نے حضرت ﷺ سے سنا فرماتے تھے اور حالانکہ مشرق کی طرف منہ کیے تھے خبردار ہو بے شک فتنہ اس جانب سے ہوگا جس جگہ سے شیطان کا سینگ نکلتا ہے۔

٦٥٦٥ـ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا أَزْهَرُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ

۶۵۶۵۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ الٰہی! برکت دے ہم کو ہماری شام میں الٰہی!

ابْنِ عُمَرَ قَالَ ذَكَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِي شَامِنَا اللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِي يَمَنِنَا قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَفِي نَجْدِنَا قَالَ اللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِي شَامِنَا اللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِي يَمَنِنَا قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَفِي نَجْدِنَا فَأَظُنُّهُ قَالَ فِي الثَّالِثَةِ هُنَاكَ الزَّلَازِلُ وَالْفِتَنُ وَبِهَا يَطْلُعُ قَرْنُ الشَّيْطَانِ.

برکت دے ہم کو ہمارے یمن میں لوگوں نے کہا کہ ہمارے نجد کے واسطے بھی برکت کی دعا کیجیے حضرت ﷺ نے فرمایا الٰہی! برکت دے ہم کو ہمارے شام میں الٰہی! برکت دے ہم کو ہمارے یمن میں لوگوں نے کہا اور ہمارے نجد کے واسطے بھی دعا کیجیے سو میں گمان کرتا ہوں کہ حضرت ﷺ نے تیسری بار میں فرمایا کہ وہاں زلزلے اور فتنے فساد ہوں گے اور اس جانب سے شیطان کا سینگ نکلتا ہے۔

**فائدہ:** کہا مہلب نے کہ حضرت ﷺ نے مشرق والوں کے واسطے دعا نہ کی تا کہ ضعیف ہوں اس فساد سے جو رکھا گیا ہے ان کی جہت میں واسطے غالب ہونے شیطان کے ساتھ فتنوں کے اور یہ جو فرمایا سینگ شیطان کا تو کہا داؤدی نے کہ سورج کے واسطے حقیقۃً سینگ ہے اور احتمال ہے کہ مراد قرن سے شیطان کی قوت ہو کہ جس کے ساتھ گمراہ کرنے پر مدد لیتا ہے اور یہ احتمال اوجہ ہے اور بعض نے کہا کہ شیطان اپنے سر کو سورج کے ساتھ جوڑتا ہے وقت چڑھنے اس کے کے تا کہ سورج پرستوں کا سجدہ اس کے واسطے واقع ہو اور احتمال ہے کہ سورج کے واسطے شیطان ہو کہ سورج اس کے دونوں سینگوں میں نکلتا ہو کہا خطابی نے کہ قرن ایک زمانے کے لوگوں کا نام ہے جو پیدا ہوتے ہیں بعد فنا ہونے اگلوں کے اور اس کے غیر نے کہا کہ مشرق والے اس وقت کافر تھے سو خبر دی حضرت ﷺ نے کہ فساد اس طرف سے ہوگا سو جس طرح حضرت ﷺ نے فرمایا تھا اسی طرح واقع ہوا اور اول فتنہ مشرق کی جانب سے پیدا ہوا اور ہوا وہ سبب مسلمانوں کی پھوٹ کا اور اس کو شیطان چاہتا تھا اور اس سے خوش ہوتا ہے اور اسی طرح بدعتیں بھی اسی جانب سے پیدا ہوئیں اور نجد مشرق کی جانب میں ہے سو مدینے والوں کا نجد عراق کا جنگل ہے اور وہ مدینے والوں کا مشرق ہے اور نجد کہتے ہیں اونچی زمین کو اور وہ خلاف غور کے ہے اور تہامہ غور یعنی گہری زمین میں ہے اور مکہ تہامہ میں ہے۔ (فتح)

٦٥٦٦۔ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ شَاهِيْنَ الْوَاسِطِيُّ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ بَيَانٍ عَنْ وَبَرَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ خَرَجَ عَلَيْنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ فَرَجَوْنَا أَنْ يُحَدِّثَنَا حَدِيْثًا حَسَنًا قَالَ فَبَادَرَنَا إِلَيْهِ رَجُلٌ فَقَالَ يَا أَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ حَدِّثْنَا عَنِ

٦٥٦٦۔ حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ہم پر نکلے سو ہم امیدوار ہوئے کہ کوئی اچھی بات ہم سے بیان کریں کہا سو ایک مرد نے اس کی طرف ہم سے جلدی کی سو اس نے کہا اے ابوعبدالرحمٰن! (یہ ابن عمر رضی اللہ عنہما کی کنیت ہے) حدیث بیان کر ہم سے فتنے میں لڑنے کی اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ لڑو ان سے یہاں تک کہ نہ رہے کوئی فتنہ تو

الْقِتَالِ فِي الْفِتْنَةِ وَاللّٰهُ يَقُولُ ﴿وَقَاتِلُوهُمْ حَتّٰى لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ﴾ فَقَالَ هَلْ تَدْرِيْ مَا الْفِتْنَةُ ثَكِلَتْكَ أُمُّكَ إِنَّمَا كَانَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَاتِلُ الْمُشْرِكِيْنَ وَكَانَ الدُّخُولُ فِيْ دِيْنِهِمْ فِتْنَةً وَلَيْسَ كَقِتَالِكُمْ عَلَى الْمُلْكِ.

ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ کیا تو جانتا ہے کہ کیا ہے فتنہ تیری ماں تجھ کو روئے سوائے اس کے کچھ نہیں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کافروں سے لڑتے تھے اوران کے دین میں داخل ہونا فتنہ تھا اور نہیں لڑنا تمہارا ملک پر۔

**فائدہ:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تو مراد اس کی یہ ہے کہ حجت پکڑی ساتھ آیت کے اوپر جائز ہونے لڑائی کے فتنے میں اور یہ کہ اس میں رد ہے اس پر جو اس کو چھوڑے یعنی فتنے میں نہ پڑے مانند ابن عمر رضی اللہ عنہما کے اور یہ جو کہا کہ تیری ماں تجھ کو روئے تو زجر ہے اس کے واسطے اور ابن عمر رضی اللہ عنہما کے جواب کا حاصل یہ ہے کہ ضمیر ہم کی بیچ قول اللہ کے وقاتلوھم کافروں کے واسطے ہے یعنی لڑو کافروں سے یہاں تک کہ نہ باقی رہے کوئی جو دین اسلام سے فتنے میں پڑے اور مرتد ہو جائے اور ایک روایت میں ہے کہ آدمی اپنے دین سے فتنے میں پڑتا تھا اس کو مار ڈالتے تھے یا قید کرتے تھے یہاں تک کہ اسلام بہت ہوا سو نہ باقی رہا فتنہ یعنی کسی کافر کی جانب سے کسی مسلمان کے واسطے اور یہ جو کہا کہ نہیں جیسا لڑنا تمہارا ملک پر یعنی واسطے طلب بادشاہی اور حکومت کے یہ اشارہ ہے طرف اس چیز کی کہ واقع ہوئی درمیان مروان اور اس کے بیٹے عبدالملک کے اور درمیان ابن زبیر کے اور شاید ابن عمر رضی اللہ عنہما کی رائے یہ تھی کہ فتنے میں نہیں لڑنا چاہیے اگرچہ معلوم ہو جائے کہ ایک گروہ حق پر ہے اور دوسرا باطل پر اور بعض نے کہا کہ فتنہ خاص ہے ساتھ اس کے جب کہ واقع ہو لڑائی واسطے طلب ملک کے اور جب کہ گروہ باغی معلوم ہو جائے تو اس کا نام فتنہ نہیں رکھا جاتا اور واجب ہے لڑنا اس سے یہاں تک کہ رجوع کرے طرف فرمانبرداری کی اور یہ قول جمہور کا ہے۔ (فتح)

## بَابُ الْفِتْنَةِ الَّتِيْ تَمُوْجُ كَمَوْجِ الْبَحْرِ

باب ہے بیچ بیان اس فتنے کے کہ موج مارے گا جیسے دریا موج مارتا ہے

**فائدہ:** شاید یہ اشارہ ہے طرف اس حدیث کے جو روایت کی ابن ابی شیبہ نے علی رضی اللہ عنہ سے کہ اللہ نے اس امت میں پانچ فتنے رکھے ہیں پانچواں فتنہ وہ ہے جو موج مارے گا جیسے دریا موج مارتا ہے کہ لوگ اس میں چوپاؤں کی طرف ہو جائیں گے ان کی عقل جاتی رہے گی۔

وَقَالَ ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ خَلَفِ بْنِ حَوْشَبٍ كَانُوْا يَسْتَحِبُّوْنَ أَنْ يَّتَمَثَّلُوْا بِهٰذِهِ الْأَبْيَاتِ عِنْدَ الْفِتَنِ قَالَ امْرُؤُ الْقَيْسِ

اور کہا ابن عیینہ خلف سے کہ لوگ مستحب جانتے ہیں کہ فتنوں کے وقت یہ بیت پڑھیں کہ لڑائی پہلے پہل جوان ہوتی ہے، دوڑتی ہے اپنی زینت سے ہر جاہل کی طرف،

الْحَرْبُ أَوَّلُ مَا تَكُوْنُ فَتِيَّةً تَسْعٰى بِزِيْنَتِهَا لِكُلِّ جَهُوْلٍ حَتّٰى إِذَا اشْتَعَلَتْ وَشَبَّ ضِرَامُهَا وَلَّتْ عَجُوْزًا غَيْرَ ذَاتِ حَلِيْلٍ شَمْطَآءَ يُنْكَرُ لَوْنُهَا وَتَغَيَّرَتْ مَكْرُوْهَةً لِلشَّمِّ وَالتَّقْبِيْلِ.

یہاں تک کہ جب بھڑکتی ہے اور جوان ہوتا ہے بھڑکنا اس کا تو پیٹھ دیتی ہے بوڑھی ہو کر نہیں لائق صحبت کے یعنی کوئی اس کے نکاح کی رغبت نہیں کرتا اس کے بہت بال سفید ہو جاتے ہیں اور اس کی خوبصورتی بدصورتی سے بدل جاتی ہے اور اس کا حال متغیر ہو جاتا ہے مکروہ ہو جاتی ہے واسطے سونگھنے اور چومنے کے یعنی لڑائی پہلے پہل دل کو بھاتی ہے پھر بوڑھی عورت کی طرح مکروہ نظر آتی ہے۔

**فائدہ:** اور مراد ساتھ پڑھنے ان ابیات کے یاد رکھنا اس کا ہے جو انہوں نے دیکھا اور سنا فتنے کے حال سے کہ ان کو ان کے پڑھنے سے فتنے کا حال یاد آ جاتا ہے پس روکتا ہے ان کو داخل ہونے سے بیچ اس کے تا کہ نہ مغرور ہوں اس کے ظاہر امر پر اول میں۔

٦٥٦٧ـ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصِ بْنِ غِيَاثٍ حَدَّثَنَا أَبِيْ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ حَدَّثَنَا شَقِيْقٌ سَمِعْتُ حُذَيْفَةَ يَقُوْلُ بَيْنَا نَحْنُ جُلُوْسٌ عِنْدَ عُمَرَ إِذْ قَالَ أَيُّكُمْ يَحْفَظُ قَوْلَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْفِتْنَةِ قَالَ فِتْنَةُ الرَّجُلِ فِيْ أَهْلِهِ وَمَالِهِ وَوَلَدِهِ وَجَارِهِ تُكَفِّرُهَا الصَّلَاةُ وَالصَّدَقَةُ وَالْأَمْرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيُ عَنِ الْمُنْكَرِ قَالَ لَيْسَ عَنْ هٰذَا أَسْأَلُكَ وَلٰكِنِ الَّتِيْ تَمُوْجُ كَمَوْجِ الْبَحْرِ قَالَ لَيْسَ عَلَيْكَ مِنْهَا بَأْسٌ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ إِنَّ بَيْنَكَ وَبَيْنَهَا بَابًا مُغْلَقًا قَالَ عُمَرُ أَيُكْسَرُ الْبَابُ أَمْ يُفْتَحُ قَالَ بَلْ يُكْسَرُ قَالَ عُمَرُ إِذًا لَا يُغْلَقَ أَبَدًا قُلْتُ أَجَلْ قُلْنَا لِحُذَيْفَةَ أَكَانَ عُمَرُ يَعْلَمُ الْبَابَ قَالَ نَعَمْ كَمَا يَعْلَمُ أَنَّ دُوْنَ غَدٍ لَيْلَةً

٦٥٦٧ـ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس حالت میں کہ ہم عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے تھے کہ اچانک کہا کہ تم میں سے کون یاد رکھتا ہے حدیث حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی فتنے کے باب میں؟ حذیفہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ قصور مرد کا اس کے گھر والوں کے حق میں اور اس کے مال اور اولاد اور ہمسائے کے حق میں اس کو دور کر ڈالتا ہے روزہ اور نماز اور صدقہ اور نیک بات بتلانا اور برے کام سے روکنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں تجھ سے یہ نہیں پوچھتا لیکن مین اس فتنے کا حال پوچھتا ہوں جو موج مارے گا جیسے دریا موج مارتا ہے کہا کہ اے امیر المؤمنین! تجھ پر اس کا کچھ ڈر نہیں کہ تیرے اور اس کے درمیان دروازہ ہے بند کیا ہوا کہا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہ کیا وہ دروازہ ٹوٹ جائے گا یا کھل جائے گا؟ حذیفہ رضی اللہ عنہ نے کہا بلکہ ٹوٹ جائے گا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اب تو کبھی بند نہیں ہوگا میں نے کہا کہ ہاں، ہم نے حذیفہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ کیا عمر فاروق رضی اللہ عنہ دروازے کو جانتے تھے؟ کہا ہاں، جیسا میں

وَذٰلِكَ أَنِّي حَدَّثْتُهُ حَدِيْثًا لَيْسَ بِالْأَغَالِيْطِ فَهِبْنَا أَنْ نَّسْأَلَهُ مَنِ الْبَابُ فَأَمَرْنَا مَسْرُوْقًا فَسَأَلَهُ فَقَالَ مَنِ الْبَابُ قَالَ عُمَرُ.

جانتا ہوں کہ رات آئندہ دن سے پہلے ہے یعنی اس کو علم بدیہی حاصل تھا مثل اس کی اور یہ اس واسطے کہ میں نے اس سے وہ حدیث بیان کی جو نہیں ہے غلط سو ہم ڈرے کہ حذیفہ رضی اللہ عنہ سے دروازے کا حال پوچھیں سو ہم نے مسروق کو حکم کیا تو اس نے حذیفہ رضی اللہ عنہ کو پوچھا کہ دروازے سے کیا مراد ہے اس نے کہا کہ عمر رضی اللہ عنہ ہے۔

**فائدہ:** ایک روایت میں ہے کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ہاتھ اٹھا کر دعا کی کہ الٰہی! مجھ کو وہ فتنہ نہ پائے حذیفہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نہ ڈر اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بڑے فتنے کا حال پوچھا تھا حذیفہ رضی اللہ عنہ نے اول اس کو خاص فتنے کا حال بتلایا تا کہ نہ غمگین ہو اور اسی واسطے کہا کہ تیرے اور اس کے درمیان دروازہ ہے بند کیا ہوا اور یہ نہ کہا کہ تو دروازہ ہے یہ حسن ادب ہے اور یہ جو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جب ٹوٹ گیا تو بند نہیں ہوگا تو یہ اس جہت سے کہ ٹوٹنا نہیں ہوتا ہے مگر غلبہ اور غلبہ نہیں واقع ہوتا ہے مگر فتنے میں اور معلوم ہوا حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ لڑائی امت کے درمیان واقع ہونے والی ہے اور قتل کرنا ان میں قیامت تک رہے گا۔ (فتح)

٦٥٦٨۔ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ أَبِيْ مَرْيَمَ أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شَرِيْكِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِيْ مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ قَالَ خَرَجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا إِلٰى حَآئِطٍ مِّنْ حَوَآئِطِ الْمَدِيْنَةِ لِحَاجَتِهٖ وَخَرَجْتُ فِيْ إِثْرِهٖ فَلَمَّا دَخَلَ الْحَآئِطَ جَلَسْتُ عَلٰى بَابِهٖ وَقُلْتُ لَأَكُوْنَنَّ الْيَوْمَ بَوَّابَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ يَأْمُرْنِيْ فَذَهَبَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَضٰى حَاجَتَهٗ وَجَلَسَ عَلٰى قُفِّ الْبِئْرِ فَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ وَدَلَّاهُمَا فِي الْبِئْرِ فَجَآءَ أَبُوْ بَكْرٍ يَسْتَأْذِنُ عَلَيْهِ لِيَدْخُلَ فَقُلْتُ كَمَا أَنْتَ حَتّٰى

٦٥٦٨۔ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن قضائے حاجت کے واسطے مدینے کے ایک باغ کی طرف نکلے اور میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے چلا سو جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم باغ میں داخل ہوئے تو میں اس کے دروازے پر بیٹھا اور میں نے کہا کہ میں آج حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دربان ہوں گا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو حکم کیا کہ میں دربان ہوں سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے اور اپنی حاجت سے فراغت کی اور کنویں کی نشست گاہ یا کنارے پر بیٹھے اور اپنی دونوں پنڈلیوں سے کپڑا اٹھایا اور ان کو کنویں میں لٹکایا سو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ آئے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت مانگی تا کہ اندر آئیں میں نے کہا یہیں ٹھہرو یہاں تک کہ میں تمہارے واسطے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت مانگوں تو میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا میں نے کہا یا حضرت! ابوبکر رضی اللہ عنہ

أَسْتَأْذِنَ لَكَ فَوَقَفَ فَجِئْتُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ أَبُوْ بَكْرٍ يَسْتَأْذِنُ عَلَيْكَ قَالَ ائْذَنْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَدَخَلَ فَجَآءَ عَنْ يَّمِيْنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ وَدَلَّاهُمَا فِي الْبِئْرِ فَجَآءَ عُمَرُ فَقُلْتُ كَمَا أَنْتَ حَتّٰى أَسْتَأْذِنَ لَكَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ائْذَنْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَجَآءَ عَنْ يَّسَارِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ فَدَلَّاهُمَا فِي الْبِئْرِ فَامْتَلَأَ الْقُفُّ فَلَمْ يَكُنْ فِيْهِ مَجْلِسٌ ثُمَّ جَآءَ عُثْمَانُ فَقُلْتُ كَمَا أَنْتَ حَتّٰى أَسْتَأْذِنَ لَكَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ائْذَنْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ مَعَهَا بَلَاءٌ يُّصِيْبُهُ فَدَخَلَ فَلَمْ يَجِدْ مَعَهُمْ مَجْلِسًا فَتَحَوَّلَ حَتّٰى جَآءَ مُقَابِلَهُمْ عَلٰى شَفَةِ الْبِئْرِ فَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ ثُمَّ دَلَّاهُمَا فِي الْبِئْرِ فَجَعَلْتُ أَتَمَنّٰى أَخًا لِيْ وَأَدْعُو اللّٰهَ أَنْ يَّأْتِيَ قَالَ ابْنُ الْمُسَيَّبِ فَتَأَوَّلْتُ ذٰلِكَ قُبُوْرَهُمُ اجْتَمَعَتْ هَا هُنَا وَانْفَرَدَ عُثْمَانُ.

آپ سے اجازت مانگتے ہیں؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس کو اجازت دے اور بہشت کی خوشخبری سنا سو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اندر داخل ہوئے اور حضرت ﷺ کی دائیں طرف آئے اور اپنی دونوں پنڈلیوں سے کپڑا اٹھایا اور ان کو کنویں میں لٹکایا پھر عمر فاروق رضی اللہ عنہ آئے میں نے کہا یہیں ٹھہرو یہاں تک کہ میں تمہارے واسطے حضرت ﷺ سے اجازت مانگوں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس کو اجازت دے اور بہشت کی خوشخبری سنا سو وہ حضرت ﷺ کی بائیں طرف آئے اور اپنی دونوں پنڈلیوں سے کپڑا اٹھایا اور ان کو کنویں میں لٹکایا تو کنویں کا کنارہ بھر گیا اس میں بیٹھنے کی جگہ نہ رہی پھر عثمان رضی اللہ عنہ آئے تو میں نے کہا کہ اس جگہ ٹھہرو یہاں تک کہ میں تمہارے واسطے حضرت ﷺ سے اجازت مانگوں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس کو اجازت دے اور بہشت کی خوشخبری سنا اور اس کے ساتھ بلا ہے جو اس کو پہنچے گی سو عثمان رضی اللہ عنہ اندر آئے اور ان کے ساتھ بیٹھنے کی جگہ نہ پائی سو پھرے یہاں تک کہ ان کے سامنے آئے کنویں کے کنارے پر بیٹھے اور اپنی دونوں پنڈلیوں سے کپڑا اٹھایا اور ان کو کنویں میں لٹکایا سو میں نے اپنے بھائی کی تمنا کی اور اللہ سے دعا مانگی کہ وہ آئے ، کہا ابن مسیب رحمہ اللہ نے سو میں نے اس کی تاویل کی ان کی قبروں سے کہ جمع ہوئیں اس جگہ یعنی ان کی قبریں اکٹھی ہوں گی اور جدا ہوئے عثمان رضی اللہ عنہ یعنی ان کی قبر جدا ہوگی ان کی قبروں سے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح مناقب میں گزری اور مراد بیان کرنے اس کے سے یہاں اشارہ ہے اس طرف کہ قول حضرت ﷺ کا عثمان رضی اللہ عنہ کے حق میں کہ اس کو بلا پہنچے گی وہ چیز ہے کہ ان کے واسطے واقع ہوئی قتل سے کہ پیدا ہوئے اس سے فتنے جو واقع ہوئے درمیان اصحاب کے جنگ جمل میں پھر صفین میں اور جو اس کے بعد ہے اور

سوائے اس کے کچھ نہیں کہ خاص کیا عثمان رضی اللہ عنہ کو ساتھ بلا کے باوجود اس کے کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ بھی شہید ہوئے تھے اس واسطے کہ جیسے عثمان رضی اللہ عنہ مبتلا ہوئے تھے ویسے عمر رضی اللہ عنہ مبتلا نہیں ہوئے اس واسطے کہ غالب ہوئے تھے وہ لوگ جنہوں نے چاہا کہ عثمان رضی اللہ عنہ سے خلافت چھین لیں بسبب اس کے کہ منسوب کیا تھا انہوں نے ان کو طرف جور اور ظلم کی باوجود بری ہونے عثمان رضی اللہ عنہ کے اس سے اور معذور ہونے کے پھر وہ ہجوم کر کے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گھر میں جا گھسے اور ان کے گھر والوں کی بے ستری کی اور یہ سب زیادتی ہے ان کے قتل پر اور حاصل یہ ہے کہ مراد ساتھ بلا کے وہ چیز ہے کہ خاص کیے گئے ساتھ ان کے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ان امروں سے جو زائد ہیں قتل پر۔ (فتح)

٦٥٦٩۔ حَدَّثَنِیْ بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ سَمِعْتُ أَبَا وَآئِلٍ قَالَ قِيْلَ لِأُسَامَةَ أَلَا تُكَلِّمُ هٰذَا قَالَ قَدْ كَلَّمْتُهُ مَا دُوْنَ أَنْ أَفْتَحَ بَابًا أَكُوْنُ أَوَّلَ مَنْ يَّفْتَحُهُ وَمَا أَنَا بِالَّذِیْ أَقُوْلُ لِرَجُلٍ بَعْدَ أَنْ يَّكُوْنَ أَمِيْرًا عَلٰى رَجُلَيْنِ أَنْتَ خَيْرٌ بَعْدَ مَا سَمِعْتُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ يُجَآءُ بِرَجُلٍ فَيُطْرَحُ فِی النَّارِ فَيَطْحَنُ فِيْهَا كَطَحْنِ الْحِمَارِ بِرَحَاهُ فَيُطِيْفُ بِهٖ أَهْلُ النَّارِ فَيَقُوْلُوْنَ أَیْ فُلَانُ أَلَسْتَ كُنْتَ تَأْمُرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهٰى عَنِ الْمُنْكَرِ فَيَقُوْلُ إِنِّیْ كُنْتُ آمُرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَلَا أَفْعَلُهٗ وَأَنْهٰى عَنِ الْمُنْكَرِ وَأَفْعَلُهٗ.

٦٥٦٩۔ حضرت ابووائل سے روایت ہے کہ اُسامہ رضی اللہ عنہ سے کہا گیا کہ تو اس سے یعنی عثمان رضی اللہ عنہ سے کلام نہیں کرتا اُسامہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ البتہ میں نے اس سے کلام کیا بغیر اس کے کہ تیرے واسطے فتنہ کا دروازہ کھولوں کہ ہوں میں اول کھولنے والا اس کا اور نہیں میں وہ کہ کہوں کسی مرد سے جو دو آدمیوں پر حاکم ہو کہ تو بہتر ہے اس کے بعد کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ لایا جائے گا ایک مرد یعنی قیامت کو تو ڈالا جائے گا دوزخ میں یعنی اس کے پیٹ سے انتڑیاں نکل پڑیں گی تو وہ ان کے ساتھ گھومتا پھرے گا جیسے گدھا اپنی چکی کے گرد گھومتا ہے تو جمع ہوں گے اس کے گرد دوزخی لوگ تو کہیں گے کہ اے فلانے! کیا تو نیک باتیں نہ بتلاتا تھا اور خود اس کو نہ کرتا تھا اور بدکام سے منع کرتا تھا لیکن خود کرتا تھا۔

**فائدہ:** یہ جو کہا بغیر اس کے کہ دروازہ کھولوں یعنی میں نے اس سے کلام کیا جس میں تم نے اشارہ کیا لیکن بطورِ مصلحت اور ادب کے پوشیدہ بغیر اس کے کہ میری کلام سے فتنہ انگیزی ہو اور کہا کرمانی نے کہ مراد یہ ہے کہ کلام کرے عثمان سے اس چیز میں کہ انکار کیا ہے لوگوں نے ساتھ اس کے عثمان رضی اللہ عنہ پر اپنے قرابتیوں کے حاکم بنانے سے اور سوائے اس کے اور ظاہر یہ ہے کہ اُسامہ رضی اللہ عنہ ڈرتا تھا اس شخص پر جو ادنیٰ چیز پر حاکم ہو اور اگرچہ اس کی حکومت چھوٹی ہو کہ ضروری ہے اس کے واسطے کہ اپنی رعیت کو نیک بات بتلائے اور بدکام سے منع کرے پھر نہ واقع ہوا اس

سے قصور اسی واسطے اُسامہ رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ کسی پر سردار نہ بنے اور اسی طرف اشارہ کیا ہے اپنے قول سے کہ میں کسی حاکم کو بہتر نہیں کہتا بلکہ غایت یہ ہے کہ حسب برابر اتر جائے اور نجات پائے اور کہا عیاض نے کہ مراد اُسامہ رضی اللہ عنہ کی یہ ہے کہ میں کھلم کھلا امام پر انکار کا دروازہ نہیں کھولتا بلکہ نرمی سے اور پوشیدہ اس کو نصیحت کرتا ہوں کہ وہ لائق تر ہے ساتھ قبول کے اور یہ جو کہا کہ میں کسی حاکم کو بہتر نہیں کہتا تو اس میں مذمت ہے حاکموں کی مداہنت کے حق میں اور اظہار کرنا اس چیز کا کہ باطن میں اس کے برخلاف ہو جیسے چاپلوسی کرنے والا ساتھ باطل کے اور سو اشارہ کیا اُسامہ رضی اللہ عنہ نے طرف مدارت محمود کے اور مداہنت مذموم کے اور مدارت یہ ہے کہ اس میں دین میں قدح نہ ہو اور مداہنت مذموم یہ ہے کہ اس میں قبیح چیز کو آراستہ کرنا ہو اور باطل کو صواب کہنا اور مانند اس کی اور کہا طبری نے کہ اختلاف ہے سلف کو امر بالمعروف میں سو ایک گروہ نے کہا کہ مطلق واجب ہی ہے واسطے عموم اس حدیث کے کہ جو بدکام کو دیکھے تو چاہیے کہ اس کو تغیر کرے اور بعض نے کہا کہ واجب ہے انکار کرنا بدکام پر لیکن اس کی شرط یہ ہے کہ نہ لاحق ہو انکار کرنے والے کو بلا جس کا اس سے مقابلہ نہ ہو سکے مانند قتل کی اور مانند اس کی اور بعض نے کہا کہ دل سے انکار کرے اور صواب اعتبار کرنا شرط مذکور کا ہے اور کہا طبری نے اگر تو کہے کہ امر بالمعروف کرنے والے جو اُسامہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں مذکور ہیں دوزخ میں کیوں گئے تو جواب یہ ہے کہ وہ نہ بجالائے جو ان کو حکم ہوا تھا پس اپنی نافرمانی کے سبب سے ان کو عذاب ہو اور ان کے امیر کو اس واسطے عذاب ہوا کہ وہ ان کو اس سے منع نہ کرتا تھا اور حدیث میں تعظیم حاکموں کی ہے اور ادب کرنا ان کا اور پہنچانا ان کو جو لوگ ان کے حق میں کہیں تا کہ باز رہیں۔ (فتح)

## بَابٌ

۶۵۷۰۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ الْهَيْثَمِ حَدَّثَنَا عَوْفٌ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ أَبِي بَكْرَةَ قَالَ لَقَدْ نَفَعَنِيَ اللّٰهُ بِكَلِمَةٍ أَيَّامَ الْجَمَلِ لَمَّا بَلَغَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّ فَارِسًا مَلَّكُوا ابْنَةَ كِسْرٰى قَالَ لَنْ يُفْلِحَ قَوْمٌ وَلَّوْا أَمْرَهُمُ امْرَأَةً.

## یہ باب ہے

۶۵۷۰۔ حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ البتہ نفع دیا مجھ کو اللہ نے ایک بات سے دن جنگ جمل کے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر پہنچی کہ فارس والوں نے کسریٰ کی بیٹی کو حاکم کیا تو فرمایا کہ نہ بھلا ہو گا اس قوم کا کبھی جنہوں نے عورت کو اپنے کام پر حاکم بنایا۔

**فائدہ:** جنگ جمل اس کو اس واسطے کہتے ہیں کہ اس میں عائشہ رضی اللہ عنہا اونٹ پر سوار تھیں اور جنگ جمل کا مختصر قصہ یہ ہے کہ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بلوائیوں کے ہاتھ سے شہید ہوئے تو لوگ علی رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور وہ بازار میں تھے تو لوگوں نے کہا کہ ہاتھ دراز کر ہم تجھ سے بیعت کریں تو علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ٹھہرو یہاں تک کہ لوگ صلاح کر لیں پس کہا انہوں نے کہ اگر لوگ عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کر کے پھر گئے اور کوئی اس کے بعد خلیفہ نہ ہوا تو امت میں اختلاف اور

فساد پڑ جائے گا سو لوگوں نے علی رضی اللہ عنہ سے بیعت کی پھر طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ وغیرہ سب لوگوں نے ان سے بیعت کی پھر طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہما نے علی رضی اللہ عنہ سے عمرہ کرنے کی اجازت لی اور مکے کی طرف نکلے اور دونوں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ملے تو سب نے اتفاق کیا اس پر کہ عثمان رضی اللہ عنہ کا قصاص لیا جائے اور اس کے مارنے والوں کو قتل کیا جائے اور یعلیٰ بن امیہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف سے صنعاء پر حاکم تھا وہ بھی مکے میں حج کو آیا اور وہ بڑی شان والا تھا تو اس نے طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ کو چار لاکھ آدمی سے مدد دی اور عائشہ رضی اللہ عنہا کے واسطے اسی اشرفیوں سے اونٹ خریدا جس کا عسکر نام تھا پھر سب جمع ہو کر بصرے کی طرف گئے وہاں کے لوگوں نے اس کا سبب پوچھا تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ ہم عثمان رضی اللہ عنہ کے قصاص لینے کو آئے ہیں ہم اگر اس کے واسطے غصہ نہ کریں تو ہم نے انصاف نہ کیا اگر تین باتوں میں بھی ہم غصہ نہ کریں حرام ہوتا خون کا اور شہر کا اور مہینے کا یعنی تم نے عثمان رضی اللہ عنہ کا ناحق خون کیا اور جب علی رضی اللہ عنہ کو یہ خبر پہنچی تو وہ بھی لشکر کے ساتھ وہاں گئے تو دو آدمی علی رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور ان کو سلام کر کے ان سے اس کا سبب پوچھا علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ لوگوں نے عثمان رضی اللہ عنہ پر ظلم اور اس کو قتل کیا اور میں ان سے الگ ہوں پھر مجھ کو انہوں نے خلیفہ بنایا اور اگر دین کا خوف نہ ہوتا تو میں خلیفہ نہ بنتا پھر طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ نے مجھ سے عمرہ کرنے کی اجازت مانگی اور میں نے ان سے عہد و پیمان کیا پھر دونوں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا جو عائشہ رضی اللہ عنہا کو لائق نہ تھا یعنی اس کو بھڑکایا سو مجھ کو ان کی خبر پہنچ گئی اور میں ڈرتا ہوں کہ اسلام کو رخنہ ہو جائے سو میں ان کی تابعداری کروں گا اور ان کے ساتھ والوں نے کہا کہ ہمارا ارادہ ان سے لڑنے کا نہیں مگر یہ کہ وہ لڑیں اور ہم نہیں نکلے مگر واسطے اصلاح کے پھر پہلے پہل لڑائی دونوں لشکر کے لڑکوں میں شروع ہوئی انہوں نے ایک دوسرے کو گالیاں دیں پھر تیر مارنے شروع کیے پھر غلام اور بے وقوف لوگ بھی ان کے ساتھ ہوئے پھر لڑائی قائم ہوئی اور پہلے پہل طلحہ رضی اللہ عنہ مارے گئے اور انہوں نے بصرے کے گرد خندق کھودی تھی پھر بعض لوگ مارے گئے اور بعض زخمی ہوئے اور علی رضی اللہ عنہ کا لشکر ان پر غالب ہوا اور علی رضی اللہ عنہ کے پکارنے والے نے پکارا کہ جو پیٹھ دے کر بھاگے اس کے پیچھے نہ جانا اور زخمی کا کام تمام نہ کرنا اور کسی کے گھر کے اندر نہ گھسنا اور جو اپنا دروازہ بند کر لے یا ہتھیار ڈال دے وہ پناہ میں ہے پھر لوگوں کو جمع کیا اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کو وہاں حاکم کیا اور آپ نے کوفے کو پھر گئے اور ایک روایت میں ہے کہ جب علی رضی اللہ عنہ بصرے میں آئے طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ کے معاملے میں تو قیس اور عبداللہ بن کوا اٹھ کھڑے ہوئے تو انہوں نے علی رضی اللہ عنہ سے کہا کہ یہاں کیوں آئے ہو، کیا سبب ہے؟ تو علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ نے مجھ سے بیعت کی مدینے میں اور مخالف ہوئے بصرے میں سو میں ان سے لڑوں گا اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ اگر میں جنگ جمل کے دن اپنے گھر میں بیٹھتی جیسے اور لوگ بیٹھے تو مجھ کو بہتر تھا اس سے کہ میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے دس لڑکے جنتی اور ابن ابی شیبہ نے عبداللہ بن بدیل سے روایت کی ہے کہ وہ جنگ جمل کے دن عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آیا اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کجاوے

میں تھیں تو اس نے کہا اے ماں مسلمانوں کی! جب عثمان رضی اللہ عنہ شہید ہوئے تو میں تمہارے پاس آیا تھا تو میں نے کہا تھا کہ تم مجھ کو کیا حکم کرتے ہو تو تو نے کہا تھا کہ علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہنا یعنی پھر اب تم خود علی رضی اللہ عنہ سے کیوں لڑتے ہو؟ تو عائشہ رضی اللہ عنہا چپ رہیں کچھ جواب نہ دیا تو اس نے کہا کہ اونٹ کی کونچیں کاٹ ڈالو لوگوں نے ان کے اونٹ کی کونچیں کاٹ ڈالیں سو میں اور عائشہ رضی اللہ عنہا کا بھائی محمد ہم دونوں اترے اور عائشہ رضی اللہ عنہا کے کجاوے کو اٹھایا اور علی رضی اللہ عنہ کے آگے جا رکھا علی رضی اللہ عنہ نے حکم کیا سو گھر میں داخل کی گئیں اور ایک روایت میں ہے کہ پہلے لڑائی عائشہ رضی اللہ عنہا کے لشکر کی طرف سے شروع ہوئی بعد ظہر کے سو ابھی سورج غروب نہ ہوا تھا کہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے اونٹ کے گرد کوئی آدمی نہ رہا یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا تنہا رہ گئیں سب لوگ تتر بتر ہو گئے اور طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ بھی اسی جنگ میں مارے گئے اور روایت کی ابن ابی شیبہ نے کہ کسی نے ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ کس چیز نے تجھ کو منع کیا لڑنے سے اہل بصرہ کے ساتھ ہو کر؟ تو اس نے کہا کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ نہیں بھلا ہو گا اس قوم کا کبھی جس پر عورت حاکم ہو سو شاید ابوبکرہ رضی اللہ عنہ نے اشارہ کیا طرف اس حدیث کی تو ان کے ساتھ ہو کر لڑنے سے باز رہا پھر جب علی رضی اللہ عنہ غالب ہوئے تو اس نے اپنی رائے کو ٹھیک جانا اور معتمد یہ ہے کہ ابوبکرہ رضی اللہ عنہ فتنے فساد میں لڑنے کو اچھا نہ جانتا تھا اور استدلال کیا گیا ہے ابوبکرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث سے اس پر کہ عورت کو حاکم بنانا جائز نہیں اور یہ قول جمہور کا ہے اور مخالفت کی ہے ابن جریر طبری نے سو کہا اس نے کہ جائز ہے کہ حاکم کی جائے عورت اس چیز میں جس میں اس کی گواہی جائز ہے اور بعض مالکیوں نے مطلق جائز رکھا ہے۔ (فتح)

٦٥٧١۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ آدَمَ حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ حَدَّثَنَا أَبُوْ حَصِيْنٍ حَدَّثَنَا أَبُوْ مَرْيَمَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ زِيَادٍ الْأَسَدِيُّ قَالَ لَمَّا سَارَ طَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ وَعَائِشَةُ إِلَى الْبَصْرَةِ بَعَثَ عَلِيٌّ عَمَّارَ بْنَ يَاسِرٍ وَحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ فَقَدِمَا عَلَيْنَا الْكُوْفَةَ فَصَعِدَا الْمِنْبَرَ فَكَانَ الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ فَوْقَ الْمِنْبَرِ فِيْ أَعْلَاهُ وَقَامَ عَمَّارٌ أَسْفَلَ مِنَ الْحَسَنِ فَاجْتَمَعْنَا إِلَيْهِ فَسَمِعْتُ عَمَّارًا يَقُوْلُ إِنَّ عَائِشَةَ قَدْ سَارَتْ إِلَى الْبَصْرَةِ وَ وَاللّٰهِ إِنَّهَا لَزَوْجَةُ نَبِيِّكُمْ صَلَّى

٦٥٧١۔ حضرت عبداللہ بن زیاد اسدی سے روایت ہے کہ جب طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ اور عائشہ رضی اللہ عنہا بصرے کی طرف چلے تو علی رضی اللہ عنہ نے عمار اور حسن بن علی کو بھیجا سو وہ دونوں ہمارے پاس کوفے میں آئے اور منبر پر چڑھے اور حسن بن علی منبر کے اوپر کے درجے میں تھے اور عمار ان سے نیچے تھے سو ہم اس کی طرف جمع ہوئے سو میں نے عمار سے سنا کہتا تھا کہ بے شک عائشہ رضی اللہ عنہا بصرے کی طرف گئی ہیں قسم ہے اللہ کی البتہ وہ تمہارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی ہے دنیا میں اور آخرت میں لیکن تم کو مبتلا کیا اور آزمایا ہے تا کہ معلوم کرے کہ تم علی رضی اللہ عنہ کی فرمانبرداری کرتے ہو یا عائشہ رضی اللہ عنہا کی۔

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى ابْتَلَاكُمْ لِيَعْلَمَ إِيَّاهُ تُطِيْعُوْنَ أَمْ هِيَ.

**فائدہ:** ایک روایت میں ہے کہ عمار نے کہا کہ امیر المؤمنین! علی رضی اللہ عنہ نے ہم کو تمہاری طرف بھیجا ہے تا کہ تم عائشہ رضی اللہ عنہا کی لڑائی کی طرف نکلو کہ عائشہ رضی اللہ عنہا بصرے کی طرف گئی ہیں اور حسن بن علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں قسم دیتا ہوں اس مرد کو جو اللہ کے حق کی رعایت کرتا ہو مگر کہ نکلے سو اگر میں مظلوم ہوں تو میری مدد کریں اور اگر میں ظالم ہوں تو مجھ کو ذلیل کرے اور قسم ہے اللہ کی البتہ طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ نے میری بیعت کی تھی پھر انہوں نے میری بیعت توڑ ڈالی اور نہیں تنہا ہوا میں ساتھ مال کے اور نہ میں نے کوئی حکم بدلا سو بارہ ہزار آدمی اس کی طرف نکلے اور یہ جو عمار نے کہا قسم ہے اللہ کی کہ وہ تمہارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی ہے، الخ تو مراد عمار کی یہ ہے کہ حق اس قصے میں علی کی طرف ہے اور عائشہ رضی اللہ عنہا باوجود اس کے اسلام سے خارج نہیں ہوئیں اور بے شک وہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی ہیں بہشت میں اور یہ عمار کا انصاف اور نہایت تقویٰ ہے اور عمار نے جنگ جمل سے فارغ ہونے کے بعد عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ کیا بعید تر تھا نہ نکلنا تمہارا اور حالانکہ اللہ نے تم کو حکم کیا کہ اپنے گھروں میں ٹھہرو تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ تو سچ کہتا ہے۔ (فتح)

٦٥٧٢۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِيْ غَنِيَّةَ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ أَبِيْ وَائِلٍ قَامَ عَمَّارٌ عَلٰى مِنْبَرِ الْكُوْفَةِ فَذَكَرَ عَائِشَةَ وَذَكَرَ مَسِيْرَهَا وَقَالَ إِنَّهَا زَوْجَةُ نَبِيِّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَلٰكِنَّهَا مِمَّا ابْتُلِيْتُمْ.

٦٥٧٢۔ حضرت ابو وائل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عمار رضی اللہ عنہ کوفے کے منبر پر کھڑے ہوئے سو ذکر کیا عائشہ رضی اللہ عنہا کو اور ان کے چلنے کو اور کہا کہ البتہ وہ تمہارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی ہیں دنیا میں اور آخرت میں لیکن تم آزمائے گئے ہو۔

**فائدہ:** اور مراد بخاری رحمہ اللہ کی ساتھ وارد کرنے اس حدیث کے قوی کرنا ہے پہلی حدیث کو اور اس حدیث میں جواز ارتفاع ذی امر کا ہے یعنی جو صاحب حکم ہو اس کو اونچا ہونا جائز ہے اس شخص پر جو اس سے فضیلت میں زیادہ ہو اس واسطے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ امیر المؤمنین کا بیٹا تھا سو وہی اس وقت حاکم تھا ان پر جن کی طرف ان کو علی رضی اللہ عنہ نے بھیجا اور عمار رضی اللہ عنہ منجملہ ان کے ہے سو حسن رضی اللہ عنہ منبر پر عمار رضی اللہ عنہ سے اونچے ہوئے اگرچہ عمار رضی اللہ عنہ فضیلت میں حسن رضی اللہ عنہ سے راجح تھے۔ (فتح)

٦٥٧٣۔ حَدَّثَنَا بَدَلُ بْنُ الْمُحَبَّرِ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ أَخْبَرَنِيْ عَمْرٌو سَمِعْتُ أَبَا وَائِلٍ

٦٥٧٣۔ حضرت ابو وائل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ اور ابو مسعود رضی اللہ عنہ عمار رضی اللہ عنہ پر داخل ہوئے جب کہ

يَقُولُ دَخَلَ أَبُوْ مُوْسٰى وَأَبُوْ مَسْعُوْدٍ عَلٰى عَمَّارٍ حَيْثُ بَعَثَهُ عَلِيٌّ إِلٰى أَهْلِ الْكُوْفَةِ يَسْتَنْفِرُهُمْ فَقَالَا مَا رَأَيْنَاكَ أَتَيْتَ أَمْرًا أَكْرَهَ عِنْدَنَا مِنْ إِسْرَاعِكَ فِيْ هٰذَا الْأَمْرِ مُنْذُ أَسْلَمْتَ فَقَالَ عَمَّارٌ مَا رَأَيْتُ مِنْكُمَا مُنْذُ أَسْلَمْتُمَا أَمْرًا أَكْرَهَ عِنْدِيْ مِنْ إِبْطَآئِكُمَا عَنْ هٰذَا الْأَمْرِ وَكَسَاهُمَا حُلَّةً حُلَّةً ثُمَّ رَاحُوْا إِلَى الْمَسْجِدِ.

اس کو علی رضی اللہ عنہ نے کوفہ والوں پر بھیجا ان سے جنگ کی طرف نکلنا طلب کیا تو دونوں نے کہا کہ ہم نے تجھ کو نہیں دیکھا کہ تو نے کوئی کام کیا جو ہمارے نزدیک بہت برا ہو جلدی کرنے تیرے سے اس کام میں جب سے تو مسلمان ہوا تو عمار رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نہیں دیکھا میں نے تم سے جب سے تم مسلمان ہوئے کوئی کام جو میرے نزدیک مکروہ تر ہو دیر کرنے تمہارے سے اس کام میں سو ابومسعود نے عمار رضی اللہ عنہ اور ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کو ایک ایک جوڑا پہنایا پھر دوپہر ڈھلتے مسجد کی طرف گئے یعنی جمعہ کی نماز کے واسطے۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ جو ان کے درمیان گفتگو ہوئی اس میں دلالت ہے کہ دونوں گروہ مجتہد تھے اور ہر ایک دونوں میں سے اپنے آپ کو صواب پر جانتا تھا اور دوسرے کو خطا پر اور ابومسعود مالدار اور سخی تھا اور ان کا جمع ہونا اس کے پاس جمعہ کے دن تھا سو اس نے عمار رضی اللہ عنہ کو جوڑا پہنایا تا کہ جمعہ میں حاضر ہو اس واسطے کہ عمار رضی اللہ عنہ سفر کے کپڑوں میں تھے سو اس نے مکروہ جانا کہ وہ ان کپڑوں سے جمعہ میں حاضر ہو پھر ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ کو بھی اس کے ساتھ جوڑا پہنایا تا کہ وہ ناراض نہ ہوں۔ (فتح)

٦٥٧٤۔ حَدَّثَنَا عَبْدَانُ عَنْ أَبِيْ حَمْزَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ شَقِيْقِ بْنِ سَلَمَةَ كُنْتُ جَالِسًا مَعَ أَبِيْ مَسْعُوْدٍ وَأَبِيْ مُوْسٰى وَعَمَّارٍ فَقَالَ أَبُوْ مَسْعُوْدٍ مَا مِنْ أَصْحَابِكَ أَحَدٌ إِلَّا لَوْ شِئْتُ لَقُلْتُ فِيْهِ غَيْرَكَ وَمَا رَأَيْتُ مِنْكَ شَيْئًا مُنْذُ صَحِبْتَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَعْيَبَ عِنْدِيْ مِنَ اسْتِسْرَاعِكَ فِيْ هٰذَا الْأَمْرِ قَالَ عَمَّارٌ يَا أَبَا مَسْعُوْدٍ وَمَا رَأَيْتُ مِنْكَ وَلَا مِنْ صَاحِبِكَ هٰذَا شَيْئًا مُنْذُ صَحِبْتُمَا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَعْيَبَ عِنْدِيْ مِنْ إِبْطَآئِكُمَا فِيْ هٰذَا الْأَمْرِ فَقَالَ أَبُوْ

۶۵۷۴۔ حضرت شقیق رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ میں ابو مسعود رضی اللہ عنہ اور ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ اور عمار رضی اللہ عنہ کے ساتھ بیٹھا تھا تو ابومسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کہ تیرے ساتھیوں میں سے کوئی نہیں مگر کہ اگر چاہوں تو اس کا عیب کروں یعنی کوئی عیب سے خالی نہیں سوائے تیرے اور نہیں دیکھی میں نے تجھ سے کوئی چیز جب سے تو حضرت ﷺ کے ساتھ ہوا کہ زیادہ تر عیب دار ہو میرے نزدیک جلدی کرنے تیرے سے اس کام میں تو عمار رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اے ابومسعود! نہیں دیکھی میں نے تجھ سے اور نہ تیرے اس ساتھی سے کوئی چیز جب سے تم دونوں حضرت ﷺ کے ساتھ ہوئے جو میرے نزدیک معیوب تر ہو دیر کرنے تمہارے سے اس امر میں پھر ابومسعود رضی اللہ عنہ نے کہا

مَسْعُوْدٍ وَكَانَ مُوْسِرًا يَا غُلَامُ هَاتِ حُلَّتَيْنِ فَأَعْطَى إِحْدَاهُمَا أَبَا مُوْسٰى وَالْأُخْرٰى عَمَّارًا وَقَالَ رُوْحَا فِيْهِ إِلَى الْجُمُعَةِ.

اور وہ مالدار تھا کہ اے غلام! دو جوڑے لا سو ایک ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ کو دے اور ایک عمار رضی اللہ عنہ کو پہنا اور کہا کہ اس کو پہن کر جمعہ کی طرف جاؤ۔

**فائدہ:** ہر ایک نے ان میں سے دیر کرنے اور جلدی کرنے کو اس کام میں عیب ٹھہرایا بہ نسبت اس چیز کے جس کا معتقد تھا سو عمار کا یہ اعتقاد تھا کہ توقف کرنے میں امام کی مخالفت ہے اور ترک کرنا ہے اللہ کے اس قول کو ﴿فَقَاتِلُوا الَّتِيْ تَبْغِيْ﴾ اور دوسروں کا یہ اعتقاد تھا کہ فتنے فساد کے وقت لڑنا نہیں چاہیے اور ابومسعود رضی اللہ عنہ کی رائے ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ کی رائے کے موافق تھی بیچ باز رہنے لڑنے سے واسطے تمسک کرنے کے ساتھ ان حدیثوں کے جو اس میں وارد ہوئی ہیں اور ساتھ اس وعید کے جو وارد ہوئی ہے بیچ ہتھیار اُٹھانے کے مسلمان پر اور عمار کی رائے علی رضی اللہ عنہ کی رائے کے موافق تھی کہ جو باغی ہو جائے اور امام کی بیعت توڑے اس سے لڑائی کی جائے اس آیت کی دلیل سے ﴿فَقَاتِلُوا الَّتِيْ تَبْغِيْ﴾ اور حمل کیا ہے انہوں نے وعید کو تعدی کرنے والے پر۔ (فتح)

## بَابٌ إِذَا أَنْزَلَ اللّٰهُ بِقَوْمٍ عَذَابًا

جب اللہ کسی قوم پر عذاب اُتارے یعنی تو اس کا حکم وہ ہے جو حدیث باب میں ہے

٦٥٧٥ - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُثْمَانَ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ أَخْبَرَنَا يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِيْ حَمْزَةُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّهُ سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَنْزَلَ اللّٰهُ بِقَوْمٍ عَذَابًا أَصَابَ الْعَذَابُ مَنْ كَانَ فِيْهِمْ ثُمَّ بُعِثُوْا عَلٰى أَعْمَالِهِمْ.

٦٥٧٥ - حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جب اللہ کسی قوم پر عذاب اتارتا ہے یعنی ان کے بدعملوں کی سزا تو جتنے لوگ اس قوم میں ہوتے ہیں سب پر عذاب ہوتا ہے پھر قیامت میں اٹھائے جائیں گے اپنے اپنے عملوں پر۔

**فائدہ:** یعنی جب کسی قوم پر عذاب ہوتا ہے تو نیک اور بد سب ہلاک ہو جاتے ہیں لیکن یہ عذاب فقط دنیاوی ہوتا ہے آخرت میں نیک لوگ اپنی نیکیوں کا ثواب پائیں گے اور بدلوگ اپنی بدیوں کی سزا پائیں گے سو نیکوں کے واسطے یہ عذاب گناہوں سے پاک کرنے والا ہوگا اور بدی کے واسطے سزا اور نیک لوگ عذاب میں اس واسطے شریک ہوئے کہ لوگوں کو گناہوں سے نہ روکا اور وہ کہنا نہ مانتے تھے تو ان کے ساتھ کیوں رہے اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب لوگ بدکام کو دیکھیں اور اس کو متغیر نہ کریں تو قریب ہے کہ اللہ سب کو عذاب کرے روایت کیا ہے اس کو اربعہ نے اور حاصل یہ ہے کہ نہیں لازم آتا موت میں شریک ہونے سے شریک ہونا ثواب یا عقاب میں بلکہ جزا دی

جائے گی ہر ایک کو اپنے عمل کی اس کی نیت کے موافق اور کہا ابن جمرہ نے کہ یہ خاص انہیں لوگوں کے واسطے ہے جو چپ رہیں امر معروف اور نہی منکر سے اور جو لوگ کہ امر بالمعروف کریں اور بد کام سے لوگوں کو منع کریں تو وہ سچے مسلمان ہیں اللہ ان پر عذاب نہیں بھیجتا بلکہ ان کے سبب سے عذاب کو لوگوں سے ہٹا دیتا ہے اور اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ جائز ہے بھاگنا کافروں اور ظالموں سے اس واسطے کہ ان کے ساتھ رہنا جان کو ہلاکت میں ڈالنا ہے اور یہ حکم اس وقت ہے جب کہ ان کی مدد نہ کرے اور نہ ان کے فعل سے راضی ہوں اور اگر ان کے فعل سے راضی ہوں تو وہ ان میں سے ہے اور بہر حال ان کا قیامت میں اپنے اپنے عملوں پر اٹھنا سو یہ حکم عدل ہے اس واسطے کہ نیک عملوں کا بدلہ ان کو آخرت ہی میں ملے گا اور دنیا میں جو ان کو بلا پہنچے وہ ان کی بدیوں کا کفارہ ہوگا سو دنیا میں جو یہ عذاب نیکوں کو شامل ہوا تو یہ بدلہ ہے ان کی مداہنت کا کہ انہوں نے ان کو منع نہ کیا اور اس حدیث میں تخویف اور تحذیر عظیم ہے اس کے واسطے جو منع کرنے سے چپ رہے سو کیا حال ہے اس کا جو مداہنت کرے پھر کیا حال ہے اس کا جو راضی ہوا پھر کیا حال ہے اس کا جس نے مدد کی ہم اللہ سے مانگتے ہیں سلامتی، میں کہتا ہوں اور اس کا کلام تقاضا کرتا ہے کہ نیکوں کو دنیا میں بدیوں کے سبب سے عذاب نہیں ہوتا اور جو ہم نے بیان کیا وہ موافق تر ہے ساتھ معنی حدیث کے یعنی جب بدی بہت ہو جائے تو عذاب دنیاوی سب کو شامل اور عام ہوتا ہے اگرچہ نیک لوگ نیک بات کا حکم کریں اور برے کام سے روکیں۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ إِنَّ ابْنِي هٰذَا لَسَيِّدٌ وَلَعَلَّ اللّٰهَ أَنْ يُّصْلِحَ بِهٖ بَيْنَ فِئَتَيْنِ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ.

باب ہے قول حضرت ﷺ کا حسن رضی اللہ عنہ کے واسطے کہ بے شک یہ بیٹا میرا سردار ہے اور سید ہے کہ اس کے سبب سے اللہ مسلمانوں کے دو گروہوں میں صلح کرے گا۔

٦٥٧٦۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا إِسْرَآئِيلُ أَبُوْ مُوْسٰى وَلَقِيْتُهٗ بِالْكُوْفَةِ وَجَآءَ إِلَى ابْنِ شُبْرُمَةَ فَقَالَ أَدْخِلْنِيْ عَلٰى عِيْسٰى فَأَعِظَهٗ فَكَأَنَّ ابْنَ شُبْرُمَةَ خَافَ عَلَيْهِ فَلَمْ يَفْعَلْ قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ قَالَ لَمَّا سَارَ الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا إِلٰى مُعَاوِيَةَ بِالْكَتَآئِبِ قَالَ عَمْرُو بْنُ الْعَاصِ لِمُعَاوِيَةَ أَرٰى كَتِيْبَةً لَا تُوَلِّيْ حَتّٰى تُدْبِرَ أُخْرَاهَا قَالَ مُعَاوِيَةُ مَنْ

٦٥٧٦۔ حضرت سفیان سے روایت ہے کہ حدیث بیان کی مجھ سے اسرائیل نے اور میں اس کو کوفہ میں ملا کہ وہ ابن شبرمہ کے پاس آیا اور ابن شبرمہ اس وقت کوفہ کا قاضی تھا سو اس نے کہا کہ داخل کر مجھ کو عیسیٰ پر یعنی جو کوفہ کا حاکم ہے کہ میں اس کو وعظ و نصیحت کروں تو گویا کہ ابن شبرمہ نے اسرائیل پر خوف کیا سو نہ کیا جو اس نے کہا یعنی اس نے اس کو عیسیٰ پر داخل نہ کیا کہا اسرائیل نے کہ حدیث بیان کی ہم سے حسن بصری رحمہ اللہ نے کہ جب حسن بن علی رضی اللہ عنہ معاویہ کی طرف چلا ساتھ لشکروں کے جو مثلاً پہاڑوں کے تھے یعنی ان کی کوئی

لِذَرَارِيِّ الْمُسْلِمِيْنَ فَقَالَ أَنَا فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَامِرٍ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ سَمُرَةَ نَلْقَاهُ فَنَقُوْلُ لَهُ الصُّلْحَ قَالَ الْحَسَنُ وَلَقَدْ سَمِعْتُ أَبَا بَكْرَةَ قَالَ بَيْنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ جَآءَ الْحَسَنُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْنِيْ هٰذَا سَيِّدٌ وَلَعَلَّ اللّٰهَ أَنْ يُّصْلِحَ بِهٖ بَيْنَ فِئَتَيْنِ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ.

طرف نظر نہ آتی تھی تو عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ نے جو معاویہ کا مصاحب تھا معاویہ سے کہا کہ میں دیکھتا ہوں لشکر کو کہ نہ پیٹھ دے گا یہاں تک کہ پیٹھ دے دوسرا یعنی جو اس کے مقابل ہے تو معاویہ نے کہا کہ کون ضامن اور کارساز ہوگا مسلمانوں کے لڑکے بالوں کا؟ عبداللہ رضی اللہ عنہ اور عبدالرحمن رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم حسن رضی اللہ عنہ سے ملتے ہیں اور اس سے صلح کرنے کو کہتے ہیں تو کہا حسن بصری رحمہ اللہ نے کہ میں نے ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے سنا کہ جس حالت میں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ پڑھتے تھے حسن بن علی رضی اللہ عنہما آئے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرا یہ بیٹا سردار ہے اور اُمید ہے کہ اللہ اس کے سبب سے مسلمانوں کے دو گروہوں میں صلح کرے گا۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ ابن شبرمہ کا فعل دلالت کرتا ہے کہ جس کو اپنی جان پر خوف ہو اس سے امر معروف ساقط ہو جاتا ہے یعنی نیک بات کا بتلانا اور بدکام سے روکنا اس سے ساقط ہو جاتا ہے واجب نہیں اور اشارہ کیا حسن بصری رحمہ اللہ نے ساتھ اس قصے کے طرف اس چیز کی کہ واقع ہوئی بعد شہید ہونے علی رضی اللہ عنہ کے اور جب منصفی کا معاملہ گزر گیا تو علی رضی اللہ عنہ پھر کے کوفہ میں آئے اور شام والوں سے لڑنے کے واسطے سامان درست کیا یعنی تیاری کی کئی بار لیکن مشغول ہوئے ساتھ خارجیوں کے نہروان میں اور ایک روایت میں ہے کہ جب خارجی لوگ نکلے تو علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ کیا تم شام کی طرف چلتے ہو یا ان خارجیوں کی طرف پھرتے ہو تو لشکر والوں نے کہا کہ ہم انہیں کی طرف پھریں گے پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ کوفہ کی طرف پھرے پھر جب قتل ہوئے اور حسن رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے اور صلح کی معاویہ سے تو قیس بن سعد کو لکھا تو وہ معاویہ کی لڑائی سے پھرا یعنی علی رضی اللہ عنہ نے ایک لشکر چالیس ہزار آدمی کا تیار کر کے معاویہ کے ساتھ لڑنے کو شام میں بھیجا تھا اور قیس بن سعد کو ان پر سردار کیا تھا پھر جب علی رضی اللہ عنہ قتل ہوئے امام حسن رضی اللہ عنہ نے معلوم کیا کہ قیس پیچھے نہیں پلٹے گا اور صلح پر اس کا کہا نہیں مانے گا تو اس کو معزول کیا اور ان پر عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو سردار کیا اور جب معاویہ کو علی رضی اللہ عنہ کے قتل ہونے کی خبر پہنچی تو شام کے لشکر میں نکلا اور امام حسن رضی اللہ عنہ بھی نکلے یہاں تک کہ مدائن میں آئے اور یہ جو معاویہ نے کہا کہ کون ضامن ہوگا مسلمانوں کے بال بچوں کا یعنی جب کہ ان کے باپ مارے گئے اور دوسری روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ معاویہ نے عمرو سے کہا اے عمرو! اگر ان لوگوں نے ان کو مارا اور انہوں نے ان کو مارا تو کون ضامن ہوگا میرے واسطے لوگوں کے کام کا کون ضامن ہوگا میرے واسطے ان کی

عورتوں کا کون ضامن ہوگا ان کے لڑکے بالوں کا جن کی کوئی خبر نہ لی تو ضائع ہو جائیں؟ واسطے نہ مستقل ہونے ان کے ساتھ امر معاش کے ان کا ضیعہ نام رکھا اشارہ کیا معاویہ نے اس طرف کہ دونوں ملک کے اکثر لوگ دونوں لشکروں میں ہیں سو جب قتل ہو گئے تو ضائع ہوگا امر لوگوں کا اور تباہ ہوگا حال ان کے گھر والوں کا اور ان کی اولاد کا ان کے بعد اور یہ اس واسطے کہا کہ عمرو نے اس کو لڑنے کی صلاح دی تھی حاصل یہ ہے کہ امام حسن رضی اللہ عنہ کا ارادہ بھی صلح کرنے کا تھا لڑنا بالکل نہیں چاہتے تھے لیکن چاہتے تھے کہ معاویہ سے اپنی جان کے واسطے چند چیزوں کی شرط کر لیں اور معاویہ کا ارادہ بھی صلح کرنے کا تھا پھر معاویہ نے عبداللہ بن عامر اور عبدالرحمٰن بن سمرہ کو امام حسن رضی اللہ عنہ کی طرف صلح کے واسطے بھیجا اور صلح ہوئی اس شرط پر کہ اتنا مال اور اتنے کپڑے اور اتنا رزق اور جس جس چیز کی حاجت ہو ہر سال امام حسن رضی اللہ عنہ وغیرہ اہل بیت کو بیت المال سے ملا کرے اور امام حسن رضی اللہ عنہ نے خلافت معاویہ کو دے دی اور آپ حکومت کا تعلق بالکل چھوڑ دیا اور مسلمانوں کے دونوں لشکروں میں صلح ہوئی اور اس قصے میں بہت فائدے ہیں نشانی ہے پیغمبری کی نشانیوں سے اور فضیلت حسن بن علی رضی اللہ عنہ کی کہ اس نے بادشاہی کو چھوڑ دیا نہ کم ہونے کی وجہ سے نہ ذلت کی وجہ سے نہ کسی علت کی وجہ سے بلکہ واسطے رغبت کرنے کے اس چیز میں کہ اللہ کے نزدیک ہے یعنی ثواب آخرت سے اس واسطے کہ اس میں مسلمانوں کے خونوں کا بچاؤ دیکھا سو دین کے امر کی اور امت کی مصلحت کی رعایت کو مقدم کیا اور اس میں رد ہے خارجیوں پر جو کافر کہتے تھے علی رضی اللہ عنہ کو اور اس کے ساتھیوں کو اور معاویہ کو اور اس کے ساتھیوں کو ساتھ گواہی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دونوں گروہوں کے واسطے ساتھ اس کے کہ دونوں مسلمان ہیں اور اس میں فضیلت صلح کرانے کی درمیان لوگوں کے خاص کر مسلمانوں کے خونوں کے بچانے میں اور دلالت ہے اوپر مہربانی معاویہ کے ساتھ رعیت کے اور شفقت کرنے کے مسلمانوں پر اور قوت نظر اس کی کے بیچ تدبیر ملک کے اور عاقب اس کی کے اور اس میں ولایت مفضول کی یعنی مفضول کو حاکم بنانا باوجود افضل کے اس واسطے کہ حسن رضی اللہ عنہ اور معاویہ دونوں خلیفہ ہوئے تھے اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ زندہ تھے اور وہ بدری ہیں اور یہ کہ جائز ہے خلیفہ کے واسطے کہ اپنی خلافت سے الگ ہو جائے جب کہ اس میں مسلمانوں کی اصلاح دیکھے اور اترنا وظائف دینی اور دنیاوی سے ساتھ مال کے اور جواز لینا مال کا اوپر اس کے بعد استیفاء شرائط کے ساتھ اس کے کہ منزول لہ اولیٰ ہو نازل سے اور ہو مبذول کے مال سے اور یہ کہ سیادت نہیں خاص ہے ساتھ افضل کے بلکہ وہ رئیس ہے قوم پر اور حدیث دلالت کرتی ہے کہ سیادت کا مستحق وہ ہے جس سے لوگ نفع اٹھائیں اور اس میں اطلاق ابن کا ہے ابن بنت پر اور استدلال کیا گیا ہے ساتھ اس کے اوپر ٹھیک ہونے رائے اس شخص کے جو لڑائی میں علی رضی اللہ عنہ اور معاویہ کے ساتھ شامل نہ ہوا اگرچہ علی رضی اللہ عنہ امام بحق تھے اور معاویہ کا لشکر باغی تھا یہ قول سعید بن ابی وقاص وغیرہ اصحاب کا ہے اور جمہور اہل سنت کا یہ مذہب ہے کہ جو علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ شامل ہوا وہ صواب پر تھا اور معاویہ کا لشکر باغی تھا اور یہ سب لوگ متفق ہیں اس پر

أَدْرِیْ مَنْ أَذِنَ مِنْکُمْ مِمَّنْ لَمْ یَأْذَنْ فَارْجِعُوْا حَتّٰی یَرْفَعَ إِلَیْنَا عُرَفَآؤُکُمْ أَمْرَکُمْ فَرَجَعَ النَّاسُ فَکَلَّمَهُمْ عُرَفَآؤُهُمْ فَرَجَعُوْا إِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَأَخْبَرُوْهُ أَنَّ النَّاسَ قَدْ طَیَّبُوْا وَأَذِنُوْا.

دی کہ بے شک لوگ راضی ہوئے لونڈیوں کے پھیر دینے پر اور اجازت دی۔

**فائدہ:** نسبت اجازت کی ان کی طرف حقیقی ہے لیکن اس کا سبب مختلف ہے بعض نے تو بلا عوض لونڈیوں کو چھوڑ دیا تھا اور بعض نے بشرط عوض اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مشروع ہے قائم کرنا چوہدریوں کا اس واسطے کہ یہ ممکن نہیں کہ امام سب کاموں کو اپنے ہاتھ سے کرے سو اس کو حاجت ہے کہ قائم کرے اس کو جو اس کا مددگار ہوتا کہ کفایت کرے اس کو اس کام میں جس میں اس کو قائم کیا کہا ابن بطال نے اور امر اور نہی جب سب کی طرف متوجہ ہو تو واقع ہوتا ہے اس میں توکل بعض سے سو اکثر اوقات واقع ہوتی ہے اس میں تعلیط اور جب ہر قوم پر چوہدری قائم کیا تو نہ گنجائش ہوگی کسی کو مگر ساتھ اس کے کہ حکم کیا گیا ہے ساتھ اس کے اور اس سے مستفاد ہوتا ہے جائز ہونا حکم کا ساتھ اقرار کے بغیر گواہ کرنے کے اس واسطے کہ چوہدریوں نے ہر فرد پر دو دو گواہ کو قائم نہیں کیا تھا اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ لوگوں نے ان کے پاس اقرار کیا تھا اور حالانکہ وہ امام کے نائب تھے سو اسی کا یعنی اقرار کا اعتبار کیا گیا اور اس حدیث میں ہے کہ حاکم اپنے حکم کو خود دوسرے حاکم کے پاس لے جائے تو وہ اس کو جاری کرے جب کہ دونوں حاکم ہوں اور جو حدیث میں آیا ہے کہ چوہدری لوگ دوزخ میں ہوں گے تو یہ حدیث اگر ثابت ہو تو محمول ہے اس پر کہ غالب چوہدریوں میں ظلم اور نا انصاف کرنا ہے جو نوبت پہنچاتا ہے طرف واقع ہونے کی گناہ میں سو یہ حدیث چوہدری کے قائم کرنے کو منع نہیں کرتی اور کہا طیبی نے کہ یہ جو آیا ہے کہ چوہدری دوزخ میں ہوں گے تو یہ مشعر ہے کہ جو اس میں پڑے اور چوہدری بنے وہ گناہ میں واقع ہونے سے نڈر نہیں جو انجام کار عذاب کی طرف نوبت پہنچاتا ہے پس لائق ہے عاقل کو کہ اس سے ڈرتا رہے تاکہ نہ ڈوبے اس چیز میں کہ اس کو آگ کی طرف پہنچائے اور یہ جو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ چوہدری مقرر کرنا حق ہے تو مراد ساتھ اس کے اصل قائم کرنا ان کا ہے اس واسطے کہ اس کو مصلحت چاہتی ہے کہ امیر کو امداد لینے کے واسطے اس کی حاجت ہوتی ہے اور کفایت کرنا ہے استدلال کے واسطے موجود ہونا ان کا حضرت ﷺ کے زمانے میں کما دل علیه حدیث الباب۔ (فتح)

## بَابُ مَا یُکْرَهُ مِنْ ثَنَآءِ السُّلْطَانِ وَإِذَا خَرَجَ قَالَ غَیْرَ ذٰلِكَ

جو مکروہ ہے تعریف بادشاہ کی اس کے سامنے اور جب اس کے پاس سے نکلے تو اس کے خلاف کہے

**فائدہ:** یعنی اس کے سامنے اس کی تعریف کرے اور پیچھے توہین کرے اور مذمت یعنی یہ دغابازی اور عہد شکنی ہے۔

٦٦٤٢۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا عَاصِمُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ أُنَاسٌ لِابْنِ عُمَرَ إِنَّا نَدْخُلُ عَلٰى سُلْطَانِنَا فَنَقُوْلُ لَهُمْ خِلَافَ مَا نَتَكَلَّمُ إِذَا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِهِمْ قَالَ كُنَّا نَعُدُّهَا نِفَاقًا.

۶۶۴۲۔ حضرت محمد سے روایت ہے کہ چند لوگوں نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا کہ ہم اپنے بادشاہوں پر داخل ہوتے ہیں سو ہم ان کی تعریف کرتے ہیں بخلاف اس کے کہ ہم کلام کرتے ہیں جب کہ ان کے پاس سے نکلتے ہیں ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ ہم اس کو نفاق شمار کرتے تھے یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں۔

**فائدہ:** ایک روایت میں ہے کہ ہم اپنے سرداروں کے پاس بیٹھتے ہیں تو وہ کسی چیز میں کلام کرتے ہیں ہم جانتے ہیں کہ حق اس کا غیر ہے یعنی ہم اس کو خلاف حق جانتے ہیں سو ان کی تصدیق کرتے ہیں ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ ہم اس کو نفاق گنتے تھے سو میں نہیں جانتا کہ تمہارے نزدیک کس طرح ہے روایت کیا ہے اس کو بیہقی نے۔ (فتح)

٦٦٤٣۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ أَبِيْ حَبِيْبٍ عَنْ عِرَاكٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِنَّ شَرَّ النَّاسِ ذُو الْوَجْهَيْنِ الَّذِيْ يَأْتِيْ هٰؤُلَاءِ بِوَجْهٍ وَهٰؤُلَاءِ بِوَجْهٍ.

۶۶۴۳۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سب لوگوں میں بدتر دو منہ والا آدمی ہے آتا ہے ان لوگوں کے پاس ایک منہ سے اور ان لوگوں کے پاس دوسرے منہ سے یعنی چغل خور یا سامنے کچھ کہے اور پیچھے کچھ کہے۔

## بَابُ الْقَضَآءِ عَلَى الْغَآئِبِ

باب ہے قضاء کرنے کا غائب پر یعنی مدعی حاضر ہو اور مدعا علیہ حاضر نہ ہو تو اس صورت میں مدعا علیہ پر یک طرفہ ڈگری کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**فائدہ:** یعنی آدمیوں کے حقوق میں اور اللہ کے حقوق میں بالاتفاق جائز نہیں یہاں تک کہ اگر قائم ہوں گواہ اوپر غائب کے ساتھ چوری کے مثلاً تو حکم کیا جائے گا ساتھ مال کے سوائے ہاتھ کاٹنے کے کہا ابن بطال نے کہ جائز رکھا ہے مالک رحمۃ اللہ علیہ اور شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور لیث رحمۃ اللہ علیہ اور ابو عبید رحمۃ اللہ علیہ اور ایک جماعت نے حکم کرنا غائب پر اور کہا ابن ماجشون نے کہ غائب پر حکم کرنے کا عمل مدینے میں مطلق ہے یہاں تک کہ اگر غائب ہو بعد اس کے کہ متوجہ ہو اس پر حکم تو حکم کیا جائے اوپر اس کے اور کہا ابن ابی لیلیٰ اور ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہ غائب پر حکم کرنا مطلق جائز نہیں اور بہرحال جو گواہ قائم کرنے کے بعد بھاگ جائے یا روپوش ہو جائے تو قاضی تین بار لوگوں میں پکارے سو اگر آئے تو بہتر نہیں تو اس پر ڈگری کی جائے اور نیز جائز رکھا ہے اس کو ابن شبرمہ اور اوزاعی اور اسحاق نے اور یہ ایک روایت امام احمد کی ہے اور ثوری اور شعبی نے منع کیا ہے اور ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا لیکن جس کے واسطے وکیل ہو اس پر حکم کرنا جائز ہے بعد دعویٰ کرنے کے اس کے وکیل پر اور جو منع کرتا ہے اس کی حجت یہ حدیث ہے کہ نہ حکم کر جب تک کہ تو دوسرے کا کلام نہ

سنے اور جواب یہ ہے کہ یہ غائب پر حکم کرنے کو منع نہیں کرتا اس واسطے کہ حجت اس کی جب آئے گا قائم ہے سنی جائے گی اور اس کی اپیل منظور ہے اس کے مطابق فیصلہ کیا جائے گا اگرچہ پہلے حکم کے منسوخ کرنے تک نوبت پہنچے اور حدیث علی رضی اللہ عنہ کی مساوات خصمین میں محمول ہے حاضرین پر جب کہ سماع ممکن ہو اور اگر غائب ہو تو نہیں منع کرتا حکم کو جیسا کہ اغما اور جنون اور حجر اور صغر میں ہے اور البتہ عمل کیا ہے ساتھ اس کے حنفیہ نے شفعہ میں اور حکم کرنے میں اس شخص پر جس کے پاس غائب کا مال ہو کہ لیا جائے اس سے خرچ غائب کی بیوی کا۔ (فتح)

٦٦٤٤ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ كَثِيرٍ أَخْبَرَنَا سُفْيَانُ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا أَنَّ هِنْدًا قَالَتْ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ أَبَا سُفْيَانَ رَجُلٌ شَحِيحٌ فَأَحْتَاجُ أَنْ آخُذَ مِنْ مَالِهِ قَالَ خُذِيْ مَا يَكْفِيكِ وَوَلَدَكِ بِالْمَعْرُوفِ.

٦٦٤٤ـ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ہند رضی اللہ عنہا نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ بے شک ابوسفیان رضی اللہ عنہ بخیل مرد ہے سو مجھ کو حاجت ہے کہ اس کے مال میں سے لوں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لے لیا کر جو تجھ کو اور تیری اولاد کو کفایت کرے دستور کے موافق۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب النفقات میں گزری اور البتہ حجت پکڑی ہے ساتھ اس کے شافعی رحمہ اللہ اور ایک جماعت نے واسطے جائز ہونے حکم کے غائب پر اور تعقب کیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ شہر میں حاضر تھا۔ (فتح)

بَابُ مَنْ قُضِيَ لَهُ بِحَقِّ أَخِيهِ فَلَا يَأْخُذْهُ فَإِنَّ قَضَاءَ الْحَاكِمِ لَا يُحِلُّ حَرَامًا وَلَا يُحَرِّمُ حَلَالًا.

جس کے واسطے اس کے بھائی کے حق کا حکم کیا جائے تو وہ اس کو نہ لے اس واسطے کہ حکم حاکم کا نہیں حلال کرتا حرام کو اور نہ حرام کرتا ہے حلال کو۔

**فائدہ:** مراد بھائی سے خصم اس کا ہے اس واسطے کہ مسلمان اور ذمی اور معاہد اور مرتد اس حکم میں سب برابر ہیں اور احتمال ہے کہ تخصیص اخوت کی ساتھ ذکر کے ترغیب کے باب سے ہو اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ لفظ بھائی کا کہا واسطے رعایت لفظ حدیث کے۔ (فتح)

٦٦٤٥ـ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ زَيْنَبَ بِنْتَ أَبِي سَلَمَةَ أَخْبَرَتْهُ أَنَّ أُمَّ سَلَمَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَخْبَرَتْهَا عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

٦٦٤٥ـ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے حجرے کے دروازے پر جھگڑا سنا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جھگڑنے والوں کی طرف نکلے سو فرمایا کہ میں تو بندہ ہوں اور میرے پاس مدعی اور مدعا علیہ آتے ہیں اور شاید کہ بعض آدمی بعض سے زیادہ گویا اور خوش تقریر ہوتا ہے سو میں گمان کرتا ہوں کہ وہ سچا ہے بظاہر اور حالانکہ وہ باطن میں جھوٹا ہے سو

وَسَلَّمَ أَنَّهُ سَمِعَ خُصُوْمَةً بِبَابِ حُجْرَتِهٖ فَخَرَجَ إِلَيْهِمْ فَقَالَ إِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ وَإِنَّهُ يَأْتِيْنِى الْخَصْمُ فَلَعَلَّ بَعْضَكُمْ أَنْ يَّكُوْنَ أَبْلَغَ مِنْ بَعْضٍ فَأَحْسِبُ أَنَّهُ صَادِقٌ فَأَقْضِيْ لَهُ بِذٰلِكَ فَمَنْ قَضَيْتُ لَهُ بِحَقِّ مُسْلِمٍ فَإِنَّمَا هِيَ قِطْعَةٌ مِّنَ النَّارِ فَلْيَأْخُذْهَا أَوْ لِيَتْرُكْهَا.

میں اس کے واسطے اس کا فیصلہ کر دیتا ہوں سو جس کو میں دھوکے سے کسی مسلمان کا حق دلا دوں تو سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وہ ایک ٹکڑا ہے آگ کا سو چاہے اس کو لے چاہے چھوڑ دے۔

**فائدہ:** یہ جو کہا کہ میں بندہ ہوں یعنی شریک ہوں بندوں کو اصل خلقت میں اگرچہ افضل ہیں ان سے ساتھ ان فضیلتوں کے کہ خاص کیے گئے ساتھ اس کے اپنی ذات اور صفات میں اور حصر اس جگہ مجازی ہے اس واسطے کہ وہ خاص ہوتا ہے ساتھ علم باطن کے اور اس کا نام قصر قلب ہے اس واسطے کہ فرمایا ہے اس کو واسطے رد کرنے کے اس شخص پر جو گمان کرتا ہے کہ جو پیغمبر ہو وہ ہر غیب کو جانتا ہے یہاں تک کہ نہیں پوشیدہ رہتا ہے اس پر مظلوم اور یہ جو فرمایا کہ وہ آگ کا ٹکڑا ہے یعنی جو چیز کہ میں نے اس کو حسب ظاہر دی اگر باطن میں وہ اس کا مستحق نہ ہو تو وہ اس پر حرام ہے اور اس حدیث میں بہت فائدے ہیں گناہ اس کا جو جھوٹا جھگڑے یہاں تک کہ ظاہر میں کسی چیز کا مستحق ہو اور حالانکہ وہ باطن میں اس پر حرام ہو اور اس میں ہے کہ جو دعویٰ کرے کسی مال کا اور اس کے واسطے گواہ نہ ہوں اور مدعا علیہ قسم کھائے اور حکم کرے حاکم ساتھ پاک ہونے حالف کے تو وہ باطن میں بری نہیں ہوتا اور یہ کہ اگر مدعی قائم کرے گواہ اس کے بعد جو اس کے دعویٰ کے منافی ہوں تو سماعت کی جائے اور باطل ہو جائے گا حکم اور یہ کہ جو حیلہ کرے کسی چیز باطل کے واسطے کسی وجہ سے یہاں تک کہ ظاہر میں حق ہو جائے اور اس کے واسطے اس کے ساتھ حکم کیا جائے تو نہیں حلال ہوتا ہے اس کو لینا اس کا باطن میں اور نہیں دور ہوتا ہے اس سے گناہ ساتھ حکم کے اور اس حدیث میں ہے کہ مجتہد کبھی خطا کرتا ہے پس رد کیا جائے گا ساتھ اس کے اس پر جو گمان کرتا ہے کہ ہر مجتہد مصیب ہے اور یہ کہ جب مجتہد چوک جائے تو اس کو گناہ نہیں ہوتا بلکہ اس کو ثواب ملتا ہے اور اس حدیث میں ہے کہ حضرت اجتہاد سے حکم کرتے تھے جس چیز میں وحی نہ اتری ہوتی اور خلاف کیا ہے اس میں ایک قوم نے اور یہ صریح ہے ان کے رد میں اور اس حدیث میں ہے کہ کبھی حضرت ﷺ اجتہاد سے حکم کرتے تھے اور باطن میں امر اس کے برخلاف ہوتا تھا لیکن اگر ایسا واقعہ ہوا تو حضرت ﷺ اس پر برقرار نہیں رہے واسطے ثابت ہونے عصمت کے اور جو اس کو جائز رکھتا ہے اس کے دلائل سے ہے یہ حدیث کہ مجھ کو حکم ہوا لڑنے کا لوگوں سے یہاں تک کہ لا الہ الا اللہ کہیں، الخ سو جو زبان سے کلمہ شہادت پڑھے اس کے اسلام کے ساتھ حکم کیا جائے گا اگرچہ باطن میں اس کے برخلاف اعتقاد رکھتا ہے اور حکمت اس میں باوجود اس کے کہ حضرت ﷺ کو ہر جھگڑے میں وحی سے اطلاع ہونا ممکن ہے یہ ہے کہ جب حضرت ﷺ شرع

بیان کرنے والے تھے تو حکم کرتے تھے ساتھ اس چیز کے کہ مشروع ہے واسطے مکلفین کے اور اعتماد کریں اس پر حاکم لوگ بعد آپ کے اسی واسطے فرمایا کہ میں تو بندہ ہوں یعنی حکم میں ساتھ مثل اس چیز کے کہ تکلیف دی گئی ان کو ساتھ اس کے اور اسی نکتہ کی طرف اشارہ کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ساتھ وارد کرنے حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا کے بیچ قصے زمعہ رضی اللہ عنہ کی لونڈی کے بیٹے کے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا ساتھ بیٹے کے واسطے عبداللہ بن زمعہ رضی اللہ عنہ کے اور لاحق کیا اس کو ساتھ زمعہ کے پھر جب اس کی مشابہت عتبہ کے ساتھ دیکھی تو حکم کیا سودہ رضی اللہ عنہا کو یہ کہ اس سے پردہ کرے واسطے احتیاط کے سو اشارہ کیا بخاری رحمہ اللہ نے اس طرف کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا زمعہ کی لونڈی کے لڑکے کے حق میں ساتھ ظاہر کے اگرچہ وہ نفس الامر میں زمعہ کا نہ تھا اور نہیں نام رکھا جاتا اس کا خطا اجتہاد میں کہا طحاوی نے کہ ایک قوم کا یہ مذہب ہے کہ حکم ساتھ مالک کرنے مال کے یا دور کرنے ملک کے یا ثابت کرنے نکاح کے یا فرقت کے اور مانند اس کے کی اگر ہو باطن میں جیسے ظاہر میں ہے تو جاری ہوتا ہے جو اس نے حکم کیا اور اگر ہو باطن میں برخلاف اس چیز کے کہ تکیہ کیا ہے حاکم نے طرف اس کی گواہی سے یا غیر اس کے سے تو نہ ہوگا وہ حکم واجب کرنے والا تملیک کو اور نہ اڑانے کو اور نہ نکاح اور نہ طلاق کو اور نہ غیر اس کے کو اور یہ قول جمہور کا ہے اور ابو یوسف رحمہ اللہ بھی ان کے ساتھ ہے اور دوسرے لوگوں کا یہ مذہب ہے کہ اگر حکم مال میں ہو اور ہو باطن میں برخلاف اس کے کہ تکیہ کیا ہے طرف اس کی حاکم نے ظاہر سے تو نہ ہوگا یہ موجب اس کے حلال ہونے کا واسطے محکوم لہ کے اور اگر نکاح اور طلاق ہیں تو وہ ظاہر باطن جاری ہوتا ہے اور حمل کیا ہے انہوں نے باب کی حدیث کو اپنے مورد پر اور وہ مال ہے یعنی مال میں حکم حاکم کا باطن میں جاری نہیں ہوتا اور اس کے سوائے اور چیز میں جاری ہو جاتا ہے پس حاکم کے حکم سے وہ چیز ظاہر باطن ہیں اس کے واسطے حلال ہو جاتی ہے اور حجت حدیث سے ظاہر ہے یعنی حدیث عام ہے شامل ہے اموال کو اور عقود کو اور فسوخ کو اور اسی واسطے کہا شافعی رحمہ اللہ نے کہ نہیں فرق ہے اس میں کہ دعویٰ کرے بیگانی عورت پر کہ وہ اس کی بیوی ہے اور اس پر جھوٹے گواہ قائم کرے اور درمیان اس کے کہ کسی آزاد مرد پر دعویٰ کرے کہ اس کا غلام ہے اور اس پر جھوٹے گواہ قائم کرے اور حالانکہ اس کو معلوم ہو کہ وہ آزاد ہے سو اگر حاکم اس کو اس کا غلام بنا دے تو اس کے واسطے بالاجماع حلال نہیں کہ اس کو اپنا غلام بنائے کہا نووی رحمہ اللہ نے کہ یہ کہنا کہ حکم حاکم کا ظاہر اور باطن کو حلال کر دیتا ہے مخالف ہے اس حدیث صحیح کو اور اجماع کو جو اس کے قائل سے سابق ہے اور اس قاعدے کو جس پر سب کا اتفاق ہے اور قائل مذکور بھی ان کے موافق ہے کہ شرم گاہ اولیٰ ہے ساتھ احتیاط کے اموال سے اور حجت پکڑی ہے قائل مذکور نے ساتھ حدیث علی رضی اللہ عنہ کے **شاھداك زوجاك** اور اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث ثابت نہیں ہے اور استدلال کیا گیا ہے اس حدیث سے کہ حاکم نہ حکم کرے اپنے علم سے ساتھ دلیل حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قول میں **انما اقضی** الخ اور اس میں رد ہے اس پر جو حکم کرتا ہے ساتھ اس چیز کے کہ واقع ہو اس کے دل میں بغیر

سند امر خارجی کے گواہ وغیرہ سے اور حجت پکڑی ہے اس نے ساتھ اس کے کہ گواہ متصل قوی تر ہے گواہ منفصل سے اور وجہ رد کی یہ ہے کہ حضرت ﷺ اس امر میں اعلیٰ ہیں سب سے مطلق اور باوجود اس کے حضرت ﷺ کی اس حدیث نے دلالت کی اس پر کہ وہ عام کاموں میں صرف ظاہر میں حکم کرتے ہیں سو اگر مدعا صحیح ہو تو حضرت ﷺ زیادہ تر لائق تھے ساتھ اس کے سو بے شک حضرت ﷺ نے معلوم کروایا کہ جاری کیا جائے احکام کو ظاہر پر اگرچہ ممکن تھا کہ اللہ آپ کو ہر مقدمے میں وحی کے ذریعہ سے اطلاع دے دے اور اس کا سبب یہ ہے کہ تشریع احکام کی واقع ہے حضرت ﷺ کے ہاتھ پر سو گویا کہ ارادہ کیا حضرت ﷺ نے تعلیم حکام کا جو آپ کے سوائے ہیں کہ اس پر اعتماد کریں ہاں اگر گواہی دیں گواہ مثلاً برخلاف اس کے کہ معلوم ہو حضرت ﷺ کو حس سے ساتھ مشاہدے کے یا یقین سے ساتھ سماع کے یا گمان راجح کے تو نہیں جائز ہے حضرت ﷺ کے واسطے کہ گواہوں کے موافق حکم کریں اور نقل کیا ہے اس پر بعض نے اتفاق اور نیز حدیث میں نصیحت کرنا امام کا ہے مدعی اور مدعا علیہ کو تاکہ اعتماد کریں حق پر اور عمل کرنا ساتھ نظر راجح کے اور بنا کرنا حکم کا اوپر اس کے اور یہ امر اجماعی ہے مفتی اور حاکم کے واسطے، واللہ اعلم۔ (فتح)

٦٦٤٦ـ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهَا قَالَتْ كَانَ عُتْبَةُ بْنُ أَبِيْ وَقَّاصٍ عَهِدَ إِلٰى أَخِيْهِ سَعْدِ بْنِ أَبِيْ وَقَّاصٍ أَنَّ ابْنَ وَلِيْدَةِ زَمْعَةَ مِنِّيْ فَاقْبِضْهُ إِلَيْكَ فَلَمَّا كَانَ عَامُ الْفَتْحِ أَخَذَهُ سَعْدٌ فَقَالَ ابْنُ أَخِيْ قَدْ كَانَ عَهِدَ إِلَيَّ فِيْهِ فَقَامَ إِلَيْهِ عَبْدُ بْنُ زَمْعَةَ فَقَالَ أَخِيْ وَابْنُ وَلِيْدَةِ أَبِيْ وُلِدَ عَلٰى فِرَاشِهٖ فَتَسَاوَقَا إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ سَعْدٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ابْنُ أَخِيْ كَانَ عَهِدَ إِلَيَّ فِيْهِ وَقَالَ عَبْدُ بْنُ زَمْعَةَ أَخِيْ وَابْنُ وَلِيْدَةِ أَبِيْ وُلِدَ عَلٰى فِرَاشِهٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هُوَ لَكَ يَا عَبْدُ بْنَ زَمْعَةَ ثُمَّ قَالَ

٦٦٤٦ـ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ عتبہ نے اپنے بھائی کو وصیت کی تھی کہ زمعہ کی لونڈی کا بیٹا میرا ہے اور میرے نطفے سے سو اپنے قبضے میں کر لینا جب فتح مکہ کا سال ہوا تو اس کو سعد نے لیا اور کہا کہ میرے بھائی نے مجھ کو اس کے حق میں وصیت کی تھی تو عبد زمعہ کا بیٹا اس کی طرف اٹھا سو اس نے کہا کہ میرا بھائی ہے اور میرے باپ کی لونڈی کا بیٹا اس کے بستر پر پیدا ہوا دونوں حضرت ﷺ کے پاس جھگڑتے گئے تو سعد نے کہا یا حضرت! میرے بھائی کا بیٹا ہے میرے بھائی نے مجھ کو اس کی وصیت کی تھی اور عبد بن زمعہ نے کہا کہ میرا بھائی ہے اور میرے باپ کی لونڈی کا بیٹا اس کے بستر پر پیدا ہوا تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ یہ تیرے واسطے ہے اے عبد بن زمعہ! حضرت ﷺ نے فرمایا کہ لڑکا فرش والے کا ہے اور زنا کرنے والا محروم ہے یعنی لڑکے کا مالک وہی ہے جس کے نیچے اس لڑکے کی ماں ہے خواہ نکاح سے ہو یا ملکیت سے پھر حضرت ﷺ نے سودہ رضی اللہ عنہا اپنی بیوی سے فرمایا کہ اس

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْوَلَدُ لِلْفِرَاشِ وَلِلْعَاهِرِ الْحَجَرُ ثُمَّ قَالَ لِسَوْدَةَ بِنْتِ زَمْعَةَ احْتَجِبِيْ مِنْهُ لِمَا رَاٰى مِنْ شَبَهِهٖ بِعُتْبَةَ فَمَا رَآهَا حَتّٰى لَقِيَ اللّٰهَ تَعَالٰى.

سے پردہ کر اس واسطے کہ اس کو عتبہ کے مشابہ دیکھا تو اس نے سودہ رضی اللہ عنہا کو نہ دیکھا یہاں تک کہ اللہ سے ملے۔

## بَابُ الْحُكْمِ فِي الْبِئْرِ وَنَحْوِهَا

## حکم کرنا بیچ کنویں کے اور مانند اس کی کے

٦٦٤٧ ـ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ نَصْرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ وَالْأَعْمَشِ عَنْ أَبِيْ وَائِلٍ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَحْلِفُ عَلٰى يَمِيْنِ صَبْرٍ يَقْتَطِعُ مَالًا وَهُوَ فِيْهَا فَاجِرٌ إِلَّا لَقِيَ اللّٰهَ وَهُوَ عَلَيْهِ غَضْبَانُ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ ﴿إِنَّ الَّذِيْنَ يَشْتَرُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَأَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيْلًا﴾ الْآيَةَ فَجَآءَ الْأَشْعَثُ وَعَبْدُ اللّٰهِ يُحَدِّثُهُمْ فَقَالَ فِيَّ نَزَلَتْ وَفِيْ رَجُلٍ خَاصَمْتُهُ فِيْ بِئْرٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَكَ بَيِّنَةٌ قُلْتُ لَا قَالَ فَلْيَحْلِفْ قُلْتُ إِذًا يَحْلِفُ فَنَزَلَتْ ﴿إِنَّ الَّذِيْنَ يَشْتَرُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ﴾ الْآيَةَ.

۶۶۴۷۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں قسم کھاتا کوئی کسی چیز پر بندگی گئی پر کہ مال چھین لے اور حالانکہ وہ اس میں جھوٹا ہو مگر کہ ملے گا اللہ سے اور اللہ اس سے غضبناک ہوگا سو اللہ نے یہ آیت اتاری کہ جو لوگ اللہ کو درمیان دے کر اور جھوٹی قسمیں کھا کر تھوڑا سا مال، دنیا لیتے ہیں آخر آیت تک سو اشعث اور عبداللہ ان سے حدیث بیان کرتے تھے تو اس نے کہا کہ یہ آیت میرے اور ایک مرد کے حق میں اتری میں نے اس سے کنویں میں جھگڑا کیا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا تیرے پاس گواہ ہیں؟ میں نے کہا نہیں، حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سو وہ قسم کھائے میں نے کہا اب وہ قسم کھائے گا سو یہ آیت اتری کہ بے شک جو لوگ اللہ کو درمیان دے کر اور جھوٹی قسمیں کھا کر تھوڑا سا مال دنیا لیتے ہیں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح ایمان والنذور میں گزر چکی ہے اور یہ حدیث حجت ہے اس میں کہ حکم حاکم کا ظاہر میں نہیں حلال کرتا حرام کو اور نہیں مباح کرتا حرام کو اس واسطے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کو ڈرایا اس شخص کے عذاب سے جو جھوٹی قسم کھا کر کسی کا مال چھین لے اور آیت مذکورہ سخت وعید ہے جو قرآن میں آئی ہے سو اس سے لیا جاتا ہے کہ جو حیلہ کرے اپنے بھائی پر اور وجہ باطل سے اس کے حق سے کچھ چیز لے تو وہ اس کے واسطے حلال نہیں واسطے سخت ہونے گناہ کے بیچ اس کے۔ (فتح)

## بَابُ الْقَضَآءِ فِيْ قَلِيْلِ الْمَالِ وَكَثِيْرِهٖ سَوَآءٌ

## حکم کرنا بیچ تھوڑے اور بہت مال کے برابر ہے

**فائدہ:** کہا ابن منیر نے کہ شاید خوف کیا بخاری رحمہ اللہ نے آفت تخصیص کے سے پہلے ترجمہ میں سو ترجمہ باندھا ساتھ اس کے کہ حکم کرنا عام ہے ہر چیز میں تھوڑی ہو یا بہت۔ (فتح)

وَقَالَ ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ ابْنِ شُبْرُمَةَ الْقَضَآءُ فِيْ قَلِيْلِ الْمَالِ وَكَثِيْرِهٖ سَوَآءٌ

یعنی اور کہا ابن شبرمہ نے کہ حکم کرنا تھوڑے اور بہت مال میں برابر ہے

٦٦٤٨۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ زَيْنَبَ بِنْتَ أَبِيْ سَلَمَةَ أَخْبَرَتْهُ عَنْ أُمِّهَا أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ سَمِعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَلَبَةَ خِصَامٍ عِنْدَ بَابِهٖ فَخَرَجَ عَلَيْهِمْ فَقَالَ إِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ وَإِنَّهٗ يَأْتِيْنِيَ الْخَصْمُ فَلَعَلَّ بَعْضًا أَنْ يَّكُوْنَ أَبْلَغَ مِنْ بَعْضٍ أَقْضِيْ لَهٗ بِذٰلِكَ وَأَحْسِبُ أَنَّهٗ صَادِقٌ فَمَنْ قَضَيْتُ لَهٗ بِحَقِّ مُسْلِمٍ فَإِنَّمَا هِيَ قِطْعَةٌ مِّنَ النَّارِ فَلْيَأْخُذْهَا أَوْ لِيَدَعْهَا.

٦٦٤٨۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جھگڑے کی آواز سنی اپنے دروازے کے پاس سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان پر نکلے سو فرمایا سوائے اس کے کچھ نہیں کہ میں بندہ ہوں اور میرے پاس مدعی اور مدعا علیہ آتے ہیں سو شاید کہ بعض بعض سے زیادہ خوش تقریر ہوتا ہے میں اس کا اس کے واسطے حکم کرتا ہوں اور میں گمان کرتا ہوں کہ وہ سچا ہے سو میں جس کو کسی مسلمان کا حق دے دوں تو سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وہ آگ کا ٹکڑا ہے سو چاہے تو لے اور چاہے تو چھوڑ دے۔

**فائدہ:** یہ حدیث پہلے گزر چکی ہے اور اس میں ہے کہ جس کو میں کسی مسلمان کا حق دے دوں اور وہ عام ہے شامل ہے تھوڑے اور بہت مال کو اور شاید کہ اشارہ کیا ہے اس نے ساتھ اس ترجمے کے طرف رد کرنے کے اس شخص پر جو قائم ہے کہ جائز ہے واسطے قاضی کے کہ نائب بنائے بعض کو جس کو چاہے کرے بعض امروں میں سوائے بعض کے بحسب قوت اس کی معرفت کے اور جاری ہونے اس کے کلمے کے بیچ اس کے اور یہ منقول ہے بعض مالکیوں سے یا اس پر جو قائم ہے کہ نہیں واجب ہے قسم مگر قدر معین میں مال سے اور نہیں واجب ہے حقیر چیز میں یا اس پر قاضیوں سے جو نہیں حکم کرتا حقیر چیز میں بلکہ جب اس کی طرف اس کا مقدمہ لے جائیں تو اس کو رد کر دے اور یہ ایک قسم ہے تکبر سے اور پہلا احتمال لائق تر ہے ساتھ مراد بخاری رحمہ اللہ کے۔ (فتح)

## بَابُ بَيْعِ الْإِمَامِ عَلَى النَّاسِ أَمْوَالَهُمْ وَضِيَاعَهُمْ

بیچنا امام کا لوگوں پر ان کے مال اور ضیاع کو

**فائدہ:** منسوب کیا بیع کو طرف امام کی تا کہ اشارہ کرے کہ یہ واقع ہوتا ہے بیوقوف کے مال میں یا غائب کے قرض ادا کرنے میں یا جو باز رہے یا سوائے اس کے تا کہ تحقیق ہو کہ جائز ہے امام کو تصرف کرنا بیچ عقود و مال کے فی الجملہ۔ (فتح)

وَقَدْ بَاعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُدَبَّرًا مِنْ نُعَيْمِ بْنِ النَّحَّامِ

اور البتہ حضرت ﷺ نے نعیم کے مدبر غلام کو بیچا

فائدہ: ذکر کیا ترجمہ میں ضیاع کو اور نہیں ذکر کیا حدیث میں مگر غلام کا بیچنا تو گویا کہ اشارہ کیا ہے اس نے طرف قیاس عقار کی حیوان پر۔

٦٦٤٩ـ حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ حَدَّثَنَا سَلَمَةُ بْنُ كُهَيْلٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ قَالَ بَلَغَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّ رَجُلًا مِنْ أَصْحَابِهِ أَعْتَقَ غُلَامًا لَهُ عَنْ دُبُرٍ لَمْ يَكُنْ لَهُ مَالٌ غَيْرُهُ فَبَاعَهُ بِثَمَانِ مِائَةِ دِرْهَمٍ ثُمَّ أَرْسَلَ بِثَمَنِهِ إِلَيْهِ.

۶۶۴۹۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ کو خبر پہنچی کہ ایک مرد نے آپ کے اصحاب سے غلام کو مدبر کیا ہے یعنی تو میرے مرنے کے بعد آزاد ہے کہ اس کے سوائے اس کے پاس کچھ مال نہ تھا تو حضرت ﷺ نے اس کو آٹھ سو درہم سے بیچا پھر اس کی قیمت اس کو بھیجی۔

فائدہ: کہا مہلب نے کہ امام لوگوں کے مال کو اس وقت بیچے جب کہ ان سے ان کے مال میں بے عقلی دیکھے اور بہرحال جو بے عقل نہ ہو اس کے مال سے کوئی چیز نہ بیچے مگر اس حق میں کہ اس پر ہو اور ادا کرنے سے باز رہے اور یہ ٹھیک ہے لیکن قصد مدبر کا اس پر رد کرتا ہے اور البتہ جواب دیا ہے اس سے کہ مدبر کے سوا اس کے پاس اور کوئی مال نہ تھا اور دیکھا کہ اس نے اپنا سب مال خرچ کر ڈالا اور تعرض کیا واسطے ہلاکت کے تو اس کے فعل کو توڑ ڈالا۔ (فتح)

## بَابُ مَنْ لَمْ يَكْتَرِثْ بِطَعْنِ مَنْ لَا يَعْلَمُ فِي الْأُمَرَاءِ حَدِيثًا

جو نہ التفات کرے اور نہ پرواہ کرے واسطے طعن اس شخص کے کہ نہ جانے امیروں میں

فائدہ: کہا مہلب نے کہ اس باب کے معنی یہ ہیں کہ طاعن جب نہ جانتا ہو حال مطعون علیہ کا سو اس پر عیب کرے جو اس میں نہیں تو نہ اعتبار کیا جائے اس طعن کا اور نہ عمل کیا جائے ساتھ اس کے اور قید کیا ہے اس کو ترجمہ میں ساتھ اس کے جو نہ جانتا ہو واسطے اشارہ کرنے کے طرف اس کی کہ جو علم سے طعن کرے اس کے ساتھ عمل کیا جائے اور اگر طعن کرے ساتھ امر محتمل کے تو ہو گا یہ راجع طرف رائے امام کے چاہے قبول کرے چاہے نہ کرے اور اسی پر اتارا گیا ہے فعل عمر رضی اللہ عنہ کا ساتھ سعد رضی اللہ عنہ کے یہاں تک کہ اس کو معزول کیا باوجود بری ہونے اس کے اس چیز سے کہ عیب کیا اس کو اہل کوفہ نے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے نہ معلوم کیا سعد رضی اللہ عنہ کے عیب سے جو حضرت ﷺ نے اُسامہ رضی اللہ عنہ سے معلوم کیا یعنی سو ہوا سبب اس کے معزول کرنے کا اور کہا ابن منیر نے کہ یقین کیا حضرت ﷺ نے ساتھ سلامتی عاقب کے اُسامہ رضی اللہ عنہ کی سرداری میں سو نہ التفات کیا طرف طعن طاعن کی اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے احتیاط کی راہ

اختیار کی واسطے نہ ہونے یقین کے۔ (فتح)

٦٦٥٠ـ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ مُسْلِمٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ دِيْنَارٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا يَقُوْلُ بَعَثَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْثًا وَأَمَّرَ عَلَيْهِمْ أُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ فَطُعِنَ فِيْ إِمَارَتِهِ وَقَالَ إِنْ تَطْعَنُوْا فِيْ إِمَارَتِهِ فَقَدْ كُنْتُمْ تَطْعَنُوْنَ فِيْ إِمَارَةِ أَبِيْهِ مِنْ قَبْلِهِ وَايْمُ اللهِ إِنْ كَانَ لَخَلِيْقًا لِلْإِمْرَةِ وَإِنْ كَانَ لَمِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ وَإِنَّ هٰذَا لَمِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ بَعْدَهُ.

٦٦٥٠ـ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لشکر بھیجا اور اُسامہ رضی اللہ عنہ کو اس پر سردار کیا سو طعن کیا گیا اس کی سرداری میں یعنی غلام آزاد ہے اس کو کیوں سردار کیا؟ اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر تم طعنہ دیتے ہو اُسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کی سرداری میں تو البتہ تم تو اس سے پہلے اس کے باپ یعنی زید رضی اللہ عنہ کی سرداری میں بھی طعنہ دیتے تھے اور قسم ہے اللہ کی زید رضی اللہ عنہ سرداری کے لائق تھا اور بے شک وہ سب لوگوں سے مجھ کو زیادہ تر پیارا تھا اور البتہ یہ اُسامہ رضی اللہ عنہ اس کے بعد میرے نزدیک سب لوگوں سے زیادہ تر پیارا ہے۔

**فائدہ:** اور تقدیر یہ ہے کہ اگر تم نے طعن کیا ہے اس کی سرداری میں تو تم اس سے گنہگار ہوئے اس واسطے کہ تمہارا طعن حق نہیں جیسا کہ تم اس کے باپ کی سرداری میں طعن کرتے تھے اور حالانکہ ظاہر ہوا کافی ہونا اور لائق ہونا اس کا واسطے سرداری کے اور یہ کہ وہ سرداری کا مستحق تھا اور تمہارے طعن کی کوئی دلیل نہ تھی اس واسطے نہیں اعتبار ہے تمہارے طعن کا اس کے بیٹے کی سرداری میں اور نہیں ہے کوئی پرواہ تمہارے طعن کی اور بعض نے کہا طعن اس واسطے کیا تھا کہ زید رضی اللہ عنہ غلام آزاد تھے۔ (فتح)

## بَابُ الْأَلَدِّ الْخَصِمِ وَهُوَ الدَّآئِمُ فِي الْخُصُوْمَةِ ﴿لُدًّا﴾ عُوْجًا

باب ہے الالد الخصم کا اور اس کے معنی ہیں ہمیشہ جھگڑنے والا بڑا لڑاکا اور لدا کے معنی ہیں ٹیڑے یعنی اس آیت کی تفسیر میں ﴿وَتُنْذِرَ بِهٖ قَوْمًا لُّدًّا﴾

**فائدہ:** اور حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ اس کے معنی ہیں سخت جھگڑالو اور یہ تفسیر ہے ساتھ لازم کے اس واسطے کہ جو حق سے ٹیڑھا ہو گویا اس نے نہ سنا۔

٦٦٥١ـ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ سَمِعْتُ ابْنَ أَبِيْ مُلَيْكَةَ يُحَدِّثُ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ

٦٦٥١ـ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب لوگوں میں سے زیادہ تر دشمن بڑا لڑاکا جھگڑالو ہے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبْغَضُ الرِّجَالِ إِلَى اللّٰهِ الْأَلَدُّ الْخَصِمُ.

**فائدہ:** کہا کرمانی نے کہ ابغض سے مراد یہاں کافر ہے سو حدیث کے معنی یہ ہیں کہ اللہ کے نزدیک سب لوگوں سے زیادہ تر دشمن کافر لوگ ہیں جو عناد رکھتے ہیں یا بغض جھگڑالو مراد ہیں میں کہتا ہوں دوسرا احتمال معتمد ہے اور وہ عام تر ہے اس سے کہ کافر ہو یا مسلمان سو اگر کافر ہو تو صیغہ افعل التفضیل کا اس کے حق میں اپنی حقیقت پر ہے عموم میں اور اگر مسلمان ہو تو سبب بغض کا یہ ہے کہ بہت جھگڑنا نوبت پہنچاتا ہے غالبا طرف اس چیز کی کہ اس سے اس کے صاحب کی مذمت کی جائے یا خاص ہوگا مسلمانوں کے حق میں ساتھ اس شخص کے جو جھگڑے باطل میں اور شاہد ہے اول کے واسطے یہ حدیث کہ کفایت کرتا ہے تجھ کو یہ گناہ کہ تو ہمیشہ جھگڑنے والا روایت کیا ہے اس کو طحاوی نے ساتھ سند ضعیف کے اور وارد ہوئی ہے ترغیب بیچ ترک کرنے جھگڑے کے ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے کہ میں ضامن ہوں ایک گھر کا درمیان بہشت کے اس کے واسطے جو جھگڑا چھوڑ دے اگرچہ حق پر ہو۔ (فتح)

## بَابٌ إِذَا قَضَى الْحَاكِمُ بِجَوْرٍ أَوْ خِلَافِ أَهْلِ الْعِلْمِ فَهُوَ رَدٌّ

## جب حاکم حکم کرے ساتھ ظلم کے یا خلاف اہل علم کے تو وہ رد ہے یعنی مردود ہے

٦٦٥٢ـ حَدَّثَنَا مَحْمُوْدٌ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ بَعَثَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَالِدًا ح و حَدَّثَنِيْ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ نُعَيْمُ بْنُ حَمَّادٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ بَعَثَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَالِدَ بْنَ الْوَلِيْدِ إِلٰى بَنِيْ جَذِيْمَةَ فَلَمْ يُحْسِنُوْا أَنْ يَّقُوْلُوْا أَسْلَمْنَا فَقَالُوْا صَبَأْنَا صَبَأْنَا فَجَعَلَ خَالِدٌ يَقْتُلُ وَيَأْسِرُ وَدَفَعَ إِلٰى كُلِّ رَجُلٍ مِّنَّا أَسِيْرَهُ فَأَمَرَ كُلَّ رَجُلٍ مِّنَّا أَنْ يَّقْتُلَ أَسِيْرَهُ فَقُلْتُ وَاللّٰهِ لَا أَقْتُلُ أَسِيْرِيْ وَلَا يَقْتُلُ رَجُلٌ مِّنْ أَصْحَابِيْ أَسِيْرَهُ فَذَكَرْنَا ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى

٦٦٥٢ـ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو قوم بنی جذیمہ کی طرف بھیجا سو وہ بخوبی یہ بات نہ کر سکے کہ ہم اسلام لائے سو انہوں نے یوں کہا کہ ہم بے دین ہوئے سو خالد رضی اللہ عنہ نے ان کا قتل کرنا اور قید کرنا شروع کیا اور ہر ایک مسلمان کو ایک قیدی دیا اور ہر ایک کو حکم دیا کہ اپنے قیدی کو قتل کرے تو میں نے کہا قسم ہے اللہ کی میں تو اپنے قیدی کو قتل نہیں کروں گا اور نہ کوئی میرا ساتھی اپنے قیدی کو قتل کرے پھر جب ہم پلٹے تو یہ حال حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر کیا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ الٰہی! میں تیرے سامنے بیزاری ظاہر کرتا ہوں خالد رضی اللہ عنہ کے کام سے جو اس نے کیا یہ دو بار فرمایا یعنی میں اس میں شریک نہیں۔

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اللّٰهُمَّ إِنِّیْ أَبْرَأُ إِلَيْكَ مِمَّا صَنَعَ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ مَرَّتَيْنِ.

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح مغازی میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول حضرت ﷺ کا ہے کہ الٰہی! میں تیرے سامنے بیزاری ظاہر کرتا ہوں خالد رضی اللہ عنہ کے کام سے یعنی قتل کرنے خالد رضی اللہ عنہ کے سے ان لوگوں کو جنہوں نے کہا تھا کہ ہم بے دین ہوئے پہلے اس سے کہ ان کا مطلب بوجھے کہ اس کہنے سے ان کی کیا مراد تھی؟ اور اس میں اشارہ ہے طرف تصویب فعل ابن عمر رضی اللہ عنہما اور اس کے ساتھیوں کے کہ انہوں نے خالد رضی اللہ عنہ کی متابعت نہ کی ان کے قتل کرنے میں جن کے قتل کرنے کا اس نے حکم کیا کہا خطابی نے کہ حضرت ﷺ جو خالد رضی اللہ عنہ کے فعل سے بیزار ہوئے باوجود اس کے کہ اس کو اس پر سزا نہ دی اس واسطے کہ وہ مجتہد تھے تو اس میں حکمت یہ ہے کہ تا کہ پہچانا جائے کہ حضرت ﷺ نے خالد رضی اللہ عنہ کو اس کی اجازت نہیں دی تھی واسطے اس خوف کے کہ کوئی اعتقاد کرے کہ حضرت ﷺ نے اس کو اجازت دی تھی اور تا کہ اور کوئی ایسا کام نہ کرے اور کہا ابن بطال نے کہ گناہ اگرچہ ساقط ہے مجتہد سے حکم میں جب کہ ظاہر ہو جائے کہ وہ برخلاف جماعت اہل علم کے ہے لیکن ضمان یعنی اس کا بدلہ لازم ہے واسطے مخطی کے نزدیک اکثر کے لیکن اس میں اختلاف ہے کہ کیا یہ ضمان حاکم کے عاقلہ پر ہے یا بیت المال میں اور ظاہر یہ ہے کہ فعل سے بری ہونا نہیں مستلزم ہے اس کو کہ اس کا فاعل گنہگار ہو اور نہ یہ کہ اس کو چٹی لازم ہے اس واسطے کہ مخطی کا گناہ مرفوع ہے اگرچہ اس کا فعل خوب نہیں۔ (فتح)

## بَابُ الْإِمَامِ يَأْتِیْ قَوْمًا فَيُصْلِحُ بَيْنَهُمْ

امام کسی قوم کے پاس آئے اور ان کے درمیان صلح کروائے

٦٦٥٣ـ حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ حَدَّثَنَا أَبُوْ حَازِمِ الْمَدَنِیُّ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِیِّ قَالَ كَانَ قِتَالٌ بَيْنَ بَنِیْ عَمْرٍو فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَلَّى الظُّهْرَ ثُمَّ أَتَاهُمْ يُصْلِحُ بَيْنَهُمْ فَلَمَّا حَضَرَتْ صَلَاةُ الْعَصْرِ فَأَذَّنَ بِلَالٌ وَأَقَامَ وَأَمَرَ أَبَا بَكْرٍ فَتَقَدَّمَ وَجَآءَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبُوْ بَكْرٍ فِی الصَّلَاةِ فَشَقَّ النَّاسَ حَتّٰى قَامَ خَلْفَ أَبِیْ

٦٦٥٣ـ حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ قوم بنی عمرو کے درمیان لڑائی ہوئی یہ خبر حضرت ﷺ کو پہنچی سو حضرت ﷺ ظہر کی نماز پڑھ کے ان کے پاس گئے تا کہ ان کے درمیان صلح کروا دیں سو فرمایا کہ اے بلال! اگر نماز کا وقت آئے اور میں نہ آؤں تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کو حکم کرنا کہ لوگوں کو نماز پڑھائے سو جب عصر کی نماز کا وقت ہوا تو بلال رضی اللہ عنہ نے اذان دی اور تکبیر کہی اور ابوبکر رضی اللہ عنہ امام بنے پھر حضرت ﷺ تشریف لائے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ نماز میں تھے سو حضرت ﷺ لوگوں کو چیر کر آگے بڑھے اگلی صف میں جو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے

بَكْرٍ فَتَقَدَّمَ فِي الصَّفِّ الَّذِي يَلِيهِ قَالَ وَصَفَّحَ الْقَوْمُ وَكَانَ أَبُو بَكْرٍ إِذَا دَخَلَ فِي الصَّلَاةِ لَمْ يَلْتَفِتْ حَتّٰى يَفْرُغَ فَلَمَّا رَأَى التَّصْفِيحَ لَا يُمْسَكُ عَلَيْهِ الْتَفَتَ فَرَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَلْفَهُ فَأَوْمَأَ إِلَيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدِهِ أَنِ امْضِهْ وَأَوْمَأَ بِيَدِهِ هٰكَذَا وَلَبِثَ أَبُو بَكْرٍ هُنَيَّةً يَحْمَدُ اللّٰهَ عَلٰى قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ مَشَى الْقَهْقَرٰى فَلَمَّا رَأَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذٰلِكَ تَقَدَّمَ فَصَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالنَّاسِ فَلَمَّا قَضٰى صَلَاتَهُ قَالَ يَا أَبَا بَكْرٍ مَا مَنَعَكَ إِذْ أَوْمَأْتُ إِلَيْكَ أَنْ لَّا تَكُونَ مَضَيْتَ قَالَ لَمْ يَكُنْ لِابْنِ أَبِي قُحَافَةَ أَنْ يَؤُمَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ لِلْقَوْمِ إِذَا رَابَكُمْ أَمْرٌ فَلْيُسَبِّحِ الرِّجَالُ وَلْيُصَفِّحِ النِّسَآءُ. قَالَ أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ لَمْ يَقُلْ هٰذَا الْحَرْفَ غَيْرُ حَمَّادٍ يَا بِلَالُ مُرْ أَبَا بَكْرٍ.

متصل تھی یہاں تک کہ نیت کر کے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پیچھے کھڑے ہوئے اور لوگوں نے تالی بجائی اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی عادت تھی کہ جب نماز میں داخل ہوتے تو کسی کی طرف نہ دیکھتے یہاں تک کہ نماز سے فارغ ہوتے پھر جب دیکھا کہ تالی اس پر بند نہیں ہوتی تو مڑ کر نظر کی تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے پیچھے دیکھا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے اشارہ کیا کہ وہیں ٹھہرے رہو اور اشارہ کیا اپنے ہاتھ سے اس طرح پھر ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے تھوڑی دیر اللہ کا شکر ادا کیا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو امامت کرنے کو فرمایا پھر پیچھے ہٹے بغیر اس کے کہ قبلے کی طرف منہ پھیریں پھر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم آگے بڑھے اور لوگوں کو نماز پڑھائی پھر جب نماز پڑھ چکے تو فرمایا اے ابوبکر! کس چیز نے تجھ کو منع کیا وہیں کھڑے رہنے سے جب کہ میں نے تجھ کو اشارہ کیا؟ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ابن قحافہ کے بیٹے کو یہ لائق نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے امام بنے اور لوگوں سے فرمایا کہ جب تم کو نماز میں کوئی ضرورت ظاہر ہو یعنی ایسی ضرورت جس میں امام کو خبردار کرنا پڑے تو چاہیے کہ مرد بلند آواز سے سبحان اللہ کہیں اور عورتیں تالی بجائیں کہا ابوعبداللہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کہ نہیں کہا یہ صرف کسی نے سوائے حماد کے اے بلال! ابوبکر رضی اللہ عنہ کو حکم کرنا۔

**فائدہ:** ابن ابی قحافہ کے بیٹے کو یہ لائق نہیں تو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے تواضع کی راہ سے اپنا نام نہ لیا کہا ابن منیر نے فقہ ترجمہ کی تنبیہ کرنا ہے اوپر جواز مباشرت حاکم کے صلح کو درمیان مدعی اور مدعا علیہ کے اور نہیں شمار کی جاتی ہے یہ تضحیف حکم میں اور یہ کہ جائز ہے جانا حاکم کو مدعی اور مدعا علیہ کی جگہ میں واسطے فیصل کرنے جھگڑنے کے درمیان ان کے یا واسطے بڑے ہونے جھگڑے کے اور یا اس واسطے تا کہ کھولیں اس چیز کو کہ نہیں معلوم ہو سکتی ہے مگر معائنہ سے اور نہیں شمار کی جاتی ہے یہ تخصیص اور نہ تمیز اور نہ ذلت۔ (فتح)

## بَابُ يُسْتَحَبُّ لِلْكَاتِبِ أَنْ يَكُونَ أَمِينًا

جو مستحب ہے کاتب کے واسطے کہ امین اور عاقل ہو یعنی

عَاقِلًا.

لکھنے والا حکم کا اور اس کے غیر کا۔

٦٦٥٤۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ أَبُوْ ثَابِتٍ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيْمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ بْنِ السَّبَّاقِ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ بَعَثَ إِلَيَّ أَبُوْ بَكْرٍ لِمَقْتَلِ أَهْلِ الْيَمَامَةِ وَعِنْدَهُ عُمَرُ فَقَالَ أَبُوْ بَكْرٍ إِنَّ عُمَرَ أَتَانِيْ فَقَالَ إِنَّ الْقَتْلَ قَدِ اسْتَحَرَّ يَوْمَ الْيَمَامَةِ بِقُرَّاءِ الْقُرْآنِ وَإِنِّيْ أَخْشٰى أَنْ يَسْتَحِرَّ الْقَتْلُ بِقُرَّاءِ الْقُرْآنِ فِي الْمَوَاطِنِ كُلِّهَا فَيَذْهَبَ قُرْآنٌ كَثِيْرٌ وَإِنِّيْ أَرٰى أَنْ تَأْمُرَ بِجَمْعِ الْقُرْآنِ قُلْتُ كَيْفَ أَفْعَلُ شَيْئًا لَمْ يَفْعَلْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عُمَرُ هُوَ وَاللّٰهِ خَيْرٌ فَلَمْ يَزَلْ عُمَرُ يُرَاجِعُنِيْ فِيْ ذٰلِكَ حَتّٰى شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرِيْ لِلَّذِيْ شَرَحَ لَهُ صَدْرَ عُمَرَ وَرَأَيْتُ فِيْ ذٰلِكَ الَّذِيْ رَأٰى عُمَرُ قَالَ زَيْدٌ قَالَ أَبُوْ بَكْرٍ وَإِنَّكَ رَجُلٌ شَابٌّ عَاقِلٌ لَا نَتَّهِمُكَ قَدْ كُنْتَ تَكْتُبُ الْوَحْيَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَتَبَّعِ الْقُرْآنَ فَاجْمَعْهُ قَالَ زَيْدٌ فَوَاللّٰهِ لَوْ كَلَّفَنِيْ نَقْلَ جَبَلٍ مِّنَ الْجِبَالِ مَا كَانَ بِأَثْقَلَ عَلَيَّ مِمَّا كَلَّفَنِيْ مِنْ جَمْعِ الْقُرْآنِ قُلْتُ كَيْفَ تَفْعَلَانِ شَيْئًا لَمْ يَفْعَلْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَبُوْ بَكْرٍ هُوَ وَاللّٰهِ خَيْرٌ فَلَمْ يَزَلْ يَحُثُّ مُرَاجَعَتِيْ حَتّٰى شَرَحَ

۶۶۵۴۔ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مجھ کو بلا بھیجا وقت لڑائی اہل یمامہ کے اور ان کے پاس عمر فاروق رضی اللہ عنہ تھے تو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ عمر میرے پاس آیا تو اس نے کہا کہ البتہ سخت ہوا قتل ہونا قرآن کے حافظوں کا یمامہ کی لڑائی کے دن یعنی اس میں بہت حافظ قرآن مارے گئے اور میں ڈرتا ہوں کہ سخت ہو قتل ہونا قرآن کے حافظوں کا سب لڑائیوں میں یعنی کہیں ایسا نہ ہو اور لڑائیوں میں بھی اسی طرح بہت حافظ قرآن مارے جائیں اور بہت قرآن جاتا رہے اور میری رائے یہ ہے کہ تو قرآن کو جمع کرنے کا حکم کرے میں نے کہا کہ کس طرح کروں میں وہ چیز جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کی تو کہا عمر رضی اللہ عنہ نے قسم ہے اللہ کی کہ قرآن کا جمع کرنا بہتر ہے سو ہمیشہ رہا عمر رضی اللہ عنہ تکرار کرتا مجھ سے بیچ اس کے یہاں تک کہ اللہ نے میرا سینہ کھولا جس کے واسطے عمر رضی اللہ عنہ کا سینہ کھولا اور میں نے اس میں مناسب دیکھا جو عمر رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہا زید رضی اللہ عنہ نے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مجھ سے کہا کہ تو جوان مرد ہے عاقل ہے ہم تجھ کو تہمت نہیں کرتے کہ تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے وحی کو لکھا کرتا تھا سو قرآن کو تلاش کر کے اور ڈھونڈھ کے جمع کر، کہا زید رضی اللہ عنہ نے قسم ہے اللہ کی اگر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ مجھ کو پہاڑ کے اٹھانے کی تکلیف دیتے تو نہ ہوتا مجھ پر زیادہ تر بھاری اس چیز سے جس کی انہوں نے مجھ کو تکلیف دی قرآن کے جمع کرنے سے میں نے کہا تم کس طرح کرتے ہو وہ چیز جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کی؟ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا قسم ہے اللہ کی وہ بہتر ہے سو ہمیشہ رہے چاہتے مجھ سے تکرار کرنے کو یہاں تک کہ اللہ نے

اللّٰهُ صَدْرِیْ لِلَّذِیْ شَرَحَ اللّٰهُ لَهٗ صَدْرَ أَبِیْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ وَرَأَیْتُ فِیْ ذٰلِكَ الَّذِیْ رَأَیَا فَتَتَبَّعْتُ الْقُرْآنَ أَجْمَعُهٗ مِنَ الْعُسُبِ وَالرِّقَاعِ وَاللِّخَافِ وَصُدُوْرِ الرِّجَالِ فَوَجَدْتُّ فِیْ آخِرِ سُوْرَةِ التَّوْبَةِ ﴿لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ أَنْفُسِكُمْ﴾ إِلٰى آخِرِهَا مَعَ خُزَیْمَةَ أَوْ أَبِیْ خُزَیْمَةَ فَأَلْحَقْتُهَا فِیْ سُوْرَتِهَا وَكَانَتِ الصُّحُفُ عِنْدَ أَبِیْ بَكْرٍ حَیَاتَهٗ حَتّٰی تَوَفَّاهُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ ثُمَّ عِنْدَ عُمَرَ حَیَاتَهٗ حَتّٰی تَوَفَّاهُ اللّٰهُ ثُمَّ عِنْدَ حَفْصَةَ بِنْتِ عُمَرَ قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ عُبَیْدِ اللّٰهِ اللِّخَافُ یَعْنِی الْخَزَفَ.

میرا سینہ کھولا جس کے واسطے اللہ نے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کا سینہ کھولا تو میں نے اس میں دیکھا جو انہوں نے دیکھا سو میں نے تلاش کیا قرآن کو جمع کرتا تھا میں اس کو کھجور کی چھڑیوں سے اور کپڑے کے ٹکڑوں سے اور ٹھیکریوں سے اور مردوں کے سینوں سے سو پایا میں نے اخیر سورۂ توبہ کا ﴿لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ﴾ الخ پاس خزیمہ یا ابوخزیمہ رضی اللہ عنہ کے تو میں نے اس کو اس کی سورت میں ملایا سو وہ کاغذ جن میں قرآن لکھا گیا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس تھے ان کی زندگی میں یہاں تک کہ اللہ نے ان کی روح قبض کی پھر عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس تھے ان کی زندگی میں یہاں تک کہ اللہ نے ان کی روح قبض کی پھر حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس تھے کہا محمد بن عبیداللہ نے لخاف کے معنی ٹھیکری ہے۔

**فائدہ**: اس حدیث کی شرح فضائل قرآن میں گزری اور غرض اس سے یہ قول صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا ہے زید رضی اللہ عنہ سے کہ تو جوان مرد ہے عاقل ہے ہم تجھ کو تہمت نہیں کرتے اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جائز ہے بادشاہ اور قاضی کو رکھنا کاتب کا اور یہ کہ جس کو پہلے سے کسی کام کا علم ہو وہ لائق تر ہے ساتھ اس کے غیر اس کے سے جب کہ واقع ہو. اور بیہقی میں ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن ارقم کو کاتب رکھا وہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے بادشاہوں کی طرف خط لکھتا تھا سو اس کی امانت کی یہاں تک نوبت پہنچی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کا خط لکھا سنتے نہ تھے پھر زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کو کاتب بنایا اور اسی طرح ایک جماعت اصحاب کو۔ (فتح).

## بَابُ كِتَابِ الْحَاكِمِ إِلٰى عُمَّالِهٖ وَالْقَاضِیْ إِلٰى أُمَنَآئِهٖ

خط لکھنا حاکم کا اپنے عاملوں کو اور قاضی کا امینوں کو

**فائدہ**: عامل کہتے ہیں اس کو جو مثلاً کسی شہر پر حاکم ہو اس کے خراج جمع کرنے کے واسطے یا تحصیل زکوٰۃ کے واسطے یا امامت نماز کے واسطے یا امیر ہو اس کے دشمن کے جہاد کرنے پر اور امین وہ لوگ ہیں جن کو قائم کرے بیچ ضبط کرنے امور لوگوں کے۔ (فتح)

٦٦٥٥۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ یُوْسُفَ أَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ أَبِیْ لَیْلٰی ح حَدَّثَنَا

٦٦٥٥۔ حضرت سہل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عبداللہ بن سہل اور محیصہ دونوں خیبر کی طرف نکلے مشقت سے جو ان کو پہنچی سو

إِسْمَاعِيلُ حَدَّثَنِي مَالِكٌ عَنْ أَبِي لَيْلَى بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ سَهْلٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ أَبِي حَثْمَةَ أَنَّهُ أَخْبَرَهُ هُوَ وَرِجَالٌ مِّنْ كُبَرَآءِ قَوْمِهِ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ سَهْلٍ وَمُحَيِّصَةَ خَرَجَا إِلٰى خَيْبَرَ مِنْ جَهْدٍ أَصَابَهُمْ فَأُخْبِرَ مُحَيِّصَةُ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ قُتِلَ وَطُرِحَ فِي فَقِيرٍ أَوْ عَيْنٍ فَأَتٰى يَهُوْدَ فَقَالَ أَنْتُمْ وَاللّٰهِ قَتَلْتُمُوْهُ قَالُوْا مَا قَتَلْنَاهُ وَاللّٰهِ ثُمَّ أَقْبَلَ حَتّٰى قَدِمَ عَلٰى قَوْمِهِ فَذَكَرَ لَهُمْ وَأَقْبَلَ هُوَ وَأَخُوْهُ حُوَيِّصَةُ وَهُوَ أَكْبَرُ مِنْهُ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ سَهْلٍ فَذَهَبَ لِيَتَكَلَّمَ وَهُوَ الَّذِيْ كَانَ بِخَيْبَرَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِمُحَيِّصَةَ كَبِّرْ كَبِّرْ يُرِيْدُ السِّنَّ فَتَكَلَّمَ حُوَيِّصَةُ ثُمَّ تَكَلَّمَ مُحَيِّصَةُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِمَّا أَنْ يَّدُوْا صَاحِبَكُمْ وَإِمَّا أَنْ يُّؤْذِنُوْا بِحَرْبٍ فَكَتَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَيْهِمْ بِهِ فَكُتِبَ مَا قَتَلْنَاهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِحُوَيِّصَةَ وَمُحَيِّصَةَ وَعَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَتَحْلِفُوْنَ وَتَسْتَحِقُّوْنَ دَمَ صَاحِبِكُمْ قَالُوْا لَا قَالَ أَفَتَحْلِفُ لَكُمْ يَهُوْدُ قَالُوْا لَيْسُوْا بِمُسْلِمِيْنَ فَوَدَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ عِنْدِهِ مِائَةَ نَاقَةٍ حَتّٰى أُدْخِلَتِ الدَّارَ قَالَ سَهْلٌ فَرَكَضَتْنِيْ مِنْهَا نَاقَةٌ.

محیصہ کو خبر ہوئی کہ عبداللہ مارا گیا اور کاریز یا نہر میں ڈالا گیا سو وہ یہود کے پاس آیا اور کہا قسم ہے اللہ کی تم ہی نے اس کو قتل کیا ہے انہوں نے کہا قسم ہے اللہ کی ہم نے اس کو نہیں مارا پھر محیصہ متوجہ ہوا یہاں تک کہ اپنی قوم کے پاس آیا اور ان سے یہ ذکر کیا سو محیصہ اور اس کا بڑا بھائی حویصہ اور عبدالرحمٰن بن سہل حضرت ﷺ کے پاس آئے سو شروع ہوا کہ کلام کرے اور وہی خیبر میں تھا تو محیصہ سے کہا کہ اول بڑے کو بات کرنے دے اول بڑے کو بات کرنے دے یعنی جو عمر میں بڑا ہے سو کلام کیا حویصہ نے پھر کلام کیا محیصہ نے تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ یا تو تمہارے ساتھی کی دیت دیں اور یا لڑائی کے ساتھ خبردار ہو جائیں سو لکھا حضرت ﷺ نے خیبر والوں کو ساتھ اس کے یعنی ساتھ اس خبر کے جو آپ کی طرف منقول ہوئی تو ان کے کاتب نے لکھا کہ ہم نے اس کو نہیں مارا تو حضرت ﷺ نے حویصہ اور محیصہ اور عبدالرحمٰن سے فرمایا کہ کیا تم قسم کھاتے ہو اور اپنے ساتھی کے قصاص کے مستحق ہوتے ہو انہوں نے کہا کہ نہیں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ کیا پس تمہارے واسطے یہود قسم کھائیں انہوں نے کہا کہ وہ مسلمان نہیں ہیں ان کی قسم کا کچھ اعتبار نہیں سو حضرت ﷺ نے اپنے پاس سے اس کی دیت دی سو اونٹنی یہاں تک کہ گھر میں داخل کی گئیں سو ان میں سے ایک اونٹنی نے مجھ کو لات ماری۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح قسامت میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہاں یہ قول اس کا ہے کہ حضرت ﷺ نے ان کو لکھا اور کہا ابن منیر نے کہ نہیں ہے حدیث میں کہ حضرت ﷺ نے اپنے نائب یا امین کی طرف لکھا بلکہ خود مدعیوں کو لکھا لیکن اس سے معلوم ہوتا ہے کہ نواب کی طرف لکھنا جائز ہے اور لکھنا ان کے غیر کی طرف ثابت ہے بطریق اولی۔ (فتح)

## بَابٌ هَلْ يَجُوزُ لِلْحَاكِمِ أَنْ يَّبْعَثَ رَجُلًا وَحْدَهُ لِلنَّظَرِ فِي الْأُمُورِ

## کیا جائز ہے واسطے حاکم کے کہ بھیجے تنہا آدمی کو واسطے نظر کرنے کے امروں میں

٦٦٥٦۔ حَدَّثَنَا آدَمُ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِيْ ذِئْبٍ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ وَزَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ قَالَا جَآءَ أَعْرَابِيٌّ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اقْضِ بَيْنَنَا بِكِتَابِ اللّٰهِ فَقَامَ خَصْمُهُ فَقَالَ صَدَقَ فَاقْضِ بَيْنَنَا بِكِتَابِ اللّٰهِ فَقَالَ الْأَعْرَابِيُّ إِنَّ ابْنِيْ كَانَ عَسِيْفًا عَلٰى هٰذَا فَزَنٰى بِامْرَأَتِهٖ فَقَالُوْا لِيْ عَلٰى ابْنِكَ الرَّجْمُ فَفَدَيْتُ ابْنِيْ مِنْهُ بِمِائَةٍ مِّنَ الْغَنَمِ وَوَلِيْدَةٍ ثُمَّ سَأَلْتُ أَهْلَ الْعِلْمِ فَقَالُوْا إِنَّمَا عَلٰى ابْنِكَ جَلْدُ مِائَةٍ وَّتَغْرِيْبُ عَامٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَأَقْضِيَنَّ بَيْنَكُمَا بِكِتَابِ اللّٰهِ أَمَّا الْوَلِيْدَةُ وَالْغَنَمُ فَرَدٌّ عَلَيْكَ وَعَلٰى ابْنِكَ جَلْدُ مِائَةٍ وَّتَغْرِيْبُ عَامٍ وَأَمَّا أَنْتَ يَا أُنَيْسُ لِرَجُلٍ فَاغْدُ عَلَى امْرَأَةِ هٰذَا فَارْجُمْهَا فَغَدَا عَلَيْهَا أُنَيْسٌ فَرَجَمَهَا.

٦٦٥٦۔ حضرت ابو ہریرہ اور زید رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک گنوار حضرت ﷺ کے پاس آیا تو اس نے کہا یا حضرت! حکم کرو ہمارے درمیان اللہ کی کتاب سے پھر مدعی اس کا کھڑا ہوا تو اس نے کہا کہ یہ سچ کہتا ہے کہ حکم کرو ہمارے درمیان اللہ کی کتاب سے تو اس گنوار نے کہا کہ میرا بیٹا اس کے ہاں مزدور تھا سو اس نے اس کی عورت سے زنا کیا تو لوگوں نے مجھ سے کہا کہ واجب ہے تیرے بیٹے پر سنگسار کرنا تو میں نے اپنے بیٹے کی طرف سے اس کا بدلہ سو بکری اور ایک لونڈی دی پھر میں اہل علم سے پوچھا تو انہوں نے کہا کہ واجب تیرے بیٹے پر تو سو کوڑا اور سال بھر جلا وطن کرنا ہے پس فرمایا حضرت ﷺ نے البتہ حکم کرتا ہوں میں درمیان تمہارے اللہ کی کتاب سے بہرحال لونڈی اور بکریاں پس وہ رد ہیں تجھ پر اور تیرے بیٹے پر سو کوڑا اور جلا وطن کرنا ایک برس اور بہرحال تو اے انیس! ایک مرد سے کہا سو صبح کو اس کی عورت پر جانا اور اس کو سنگسار کرنا تو انیس رضی اللہ عنہ صبح کو اس پر گیا اور اس کو سنگسار کیا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح پہلے گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول حضرت ﷺ کا ہے کہ اے انیس! صبح کو اس عورت پر جانا اور اس میں اختلاف ہے کہ انیس رضی اللہ عنہ حاکم تھا یا خبر تلاش کرنے والا اور ترجمہ میں استفہام کیا واسطے اشارہ کرنے کے طرف خلاف محمد بن حسن کی کہ اس نے کہا کہ نہیں جائز ہے قاضی کو کہ کہے کہ میرے پاس فلانے نے

اقرار کیا اس طرح واسطے کسی چیز کے کہ حکم کیا جائے ساتھ اس کے اوپر اس کے مال سے یا عتق سے یا طلاق سے یہاں تک کہ اپنے ساتھ کسی غیر کو اس پر گواہ کر لے اور دعویٰ کیا ہے کہ حدیث باب کا حکم خاص ہے ساتھ حضرت ﷺ کے اور کہا اس نے کہ ہمیشہ قاضی کی مجلس میں دو گواہ عادل رہیں کہ دونوں سنتے رہیں جو اقرار کرے اور اس پر گواہ ہوں پس جاری ہو حکم ان کی گواہی سے کہا مہلب نے اور اس میں حجت ہے مالک رحمہ اللہ کے واسطے بیچ جواز نافذ کرنے حاکم کے ایک مرد کو عذروں میں اور یہ کہ رکھے ایک معتمد کو جو پوشیدہ طور سے گواہوں کا حال معلوم کرے جیسے کہ جائز ہے قبول کرنا خبر واحد کا نہ شہادت کا۔ (فتح)

**بَابُ تَرْجَمَةِ الْحُكَّامِ وَهَلْ يَجُوزُ تَرْجُمَانٌ وَاحِدٌ**

جائز ہے ترجمہ کرنا کلام غیر کا حاکموں کے واسطے یا بالعکس اور کیا جائز ہے ایک ترجمان؟

**فائدہ:** ترجمان اس کو کہتے ہیں جو ایک زبان کا مطلب دوسری زبان میں کہے جیسے مثلاً عبرانی کا عربی زبان میں و بالعکس یہ اشارہ ہے طرف اختلاف کی اور حنفیہ کا قول یہ ہے کہ ایک ترجمان کافی ہے اور یہ ایک روایت ہے امام احمد رحمہ اللہ سے اور اختیار کیا ہے اس کو بخاری رحمہ اللہ نے اور ابن منذر اور ایک گروہ نے اور کہا شافعی رحمہ اللہ نے کہ اگر حاکم مدعی اور مدعا علیہ کی زبان نہ پہچانتا ہو تو نہ قبول کیا جائے اس میں ایک ترجمان بلکہ ضروری ہے اس میں ہونا دو ترجمانوں کا جو عادل ہوں اس واسطے کہ وہ نقل کرتا ہے وہ چیز جو پوشیدہ ہے حاکم پر طرف اس کی اس چیز میں کہ متعلق ہے ساتھ حکومت کے پس شرط ہے اس میں ہونا عادل کا مانند شہادت کی اور اس واسطے کہ اس نے خبر دی ہے حاکم کو جو نہیں سمجھتا تو ہوگا مانند نقل کرنے اقرار کے اس کی طرف غیر مجلس اس کی سے۔ (فتح)

**وَقَالَ خَارِجَةُ بْنُ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَرَهُ أَنْ يَتَعَلَّمَ كِتَابَ الْيَهُودِ حَتّٰى كَتَبْتُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُتُبَهُ وَأَقْرَأْتُهُ كُتُبَهُمْ إِذَا كَتَبُوا إِلَيْهِ.**

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے اس کو حکم کیا کہ یہودیوں کا خط لکھنا پڑھنا سیکھے یہاں تک کہ میں نے حضرت ﷺ کے خط لکھے یعنی یہود کی طرف اور ان کے خطوط حضرت ﷺ پر پڑھے جب کہ انہوں نے حضرت ﷺ کو لکھا۔

**فائدہ:** مدینے کے گرد یہودی بہت رہتے تھے حضرت ﷺ کی ان سے خط و کتابت اکثر رہتی تھی حضرت ﷺ یہودیوں کو بلا کر لکھاتے پڑھاتے تھے سو حضرت ﷺ کو خوف آیا کہ کہیں یہ لوگ عداوت کے سبب سے خط لکھنے پڑھنے میں تفاوت نہ کریں سو فرمایا کہ واللہ مجھ کو اپنے خط لکھانے پڑھانے میں یہودیوں پر اعتماد نہیں تب زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ تم ان کا خط لکھنا پڑھنا سیکھ لو انہوں نے پندرہ دن میں سب سیکھ لیا پھر وہی لکھا پڑھا کرتے تھے اور یہودیوں کی زبان عبرانی تھی۔ (فتح)

وَقَالَ عُمَرُ وَعِنْدَهُ عَلِيٌّ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ وَعُثْمَانُ مَاذَا تَقُوْلُ هٰذِهٖ قَالَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ حَاطِبٍ فَقُلْتُ تُخْبِرُكَ بِصَاحِبِهَا الَّذِيْ صَنَعَ بِهَا.

اور کہا عمر رضی اللہ عنہ نے اور ان کے پاس علی رضی اللہ عنہ اور عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ اور عثمان رضی اللہ عنہ تھے یہ عورت کیا کہتی ہے؟ کہا عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے میں نے کہا کہ تجھ کو خبر دیتی ہے اپنے ساتھی سے جس نے اس کے ساتھ زنا کیا یعنی وہ عورت حاملہ تھی۔

وَقَالَ أَبُوْ جَمْرَةَ كُنْتُ أُتَرْجِمُ بَيْنَ ابْنِ عَبَّاسٍ وَبَيْنَ النَّاسِ وَقَالَ بَعْضُ النَّاسِ لَا بُدَّ لِلْحَاكِمِ مِنْ مُتَرْجِمَيْنِ.

اور کہا ابوجمرہ نے کہ میں ابن عباس رضی اللہ عنہما اور اور لوگوں کے درمیان مترجم تھا کہا بعض لوگوں نے کہ ضروری ہے حاکم کے واسطے ہونا دو مترجموں کا۔

**فائدہ:** اور مراد ساتھ بعض ناس کے محمد بن حسن ہے کہ اس نے شرط کی ہے کہ ضروری ہے ترجمہ میں ہونا دو آدمیوں کا اس نے اس کو بجائے شہادت کے اتارا ہے اور مخالفت کی ہے اپنے ساتھیوں کوفے والوں کی اور موافق ہوا ہے اس کو شافعی رحمۃ اللہ علیہ۔ (فتح)

٦٦٥٧ - حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ أَخْبَرَهُ أَنَّ أَبَا سُفْيَانَ بْنَ حَرْبٍ أَخْبَرَهُ أَنَّ هِرَقْلَ أَرْسَلَ إِلَيْهِ فِيْ رَكْبٍ مِّنْ قُرَيْشٍ ثُمَّ قَالَ لِتَرْجُمَانِهٖ قُلْ لَّهُمْ إِنِّيْ سَائِلٌ هٰذَا فَإِنْ كَذَبَنِيْ فَكَذِّبُوْهُ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ فَقَالَ لِلتُّرْجُمَانِ قُلْ لَّهٗ إِنْ كَانَ مَا تَقُوْلُ حَقًّا فَسَيَمْلِكُ مَوْضِعَ قَدَمَيَّ هَاتَيْنِ.

٦٦٥٧ - حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہرقل نے اس کو بھیجا مع چند سواروں قریش کے پھر اپنے ترجمان سے کہا ان سے کہہ کہ میں اس سے پوچھتا ہوں سو اگر یہ جھوٹ بولے تو اس کو جھٹلا دینا پھر ذکر کی حدیث پھر اپنے ترجمان سے کہا کہ اس سے کہہ کہ اگر ہو سچ جو تو کہتا ہے تو ان کی سلطنت میرے قدموں کے نیچے تک پہنچے گی۔

**فائدہ:** یہ حدیث پوری کئی بار گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول اس کا ہے کہ پھر اس نے اپنے ترجمان سے کہا کہ اس سے کہہ اور کہا ابن بطال نے کہ نہیں داخل کی بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث ہرقل کی حجت اوپر جواز ترجمان مشترک کے اس واسطے کہ ہرقل کا ترجمان اپنی قوم کے دین پر تھا اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ داخل کیا ہے اس کو تا کہ دلالت کرے اس پر کہ ترجمان جاری ہوتا تھا نزدیک امتوں کے بجائے خبر کے نہ بجائے شہادت کے کہا ابن منیر نے وجہ دلیل کی ہرقل کے قصے سے باوجود اس کے کہ نہیں حجت ہے فعل اس کا یہ ہے کہ مثل اس کی صواب ہے اس کی رائے

حاکم کی خبر کو قبول کرتے تھے اور اس پر اعتماد کرتے تھے بغیر التفات کے طرف قرینے کی اور باب کی حدیثوں میں بہت دلائل ہیں اس قسم سے اور حجت پکڑی ہے بعض اماموں نے ساتھ اس آیت کے ﴿يَآاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ﴾ باوجود اس کے کہ حضرت ﷺ سب لوگوں کی طرف پیغمبر ہیں اور واجب ہے حضرت ﷺ پر ان کو اللہ کا حکم پہنچانا سو اگر خبر واحد کی مقبول نہ ہوتی تو البتہ مشکل ہوتا پہنچانا شریعت کا سب لوگوں کو بداہۃً اس واسطے کہ حضرت ﷺ کو سب لوگوں کے ساتھ روبرو خطاب کرنا دشوار ہے اور اسی طرح مشکل ہے بھیجنا عدد تواتر کا طرف ان کی اور یہ مسلک جید ہے جوڑا گیا ہے ساتھ اس چیز کے کہ حجت پکڑی ہے ساتھ اس کے شافعی رحمہ اللہ پھر بخاری رحمہ اللہ نے اور بعض اصحاب سے جو منقول ہے کہ انہوں نے خبر واحد کے قبول کرنے میں توقف کیا تو یہ یا تو شک کے وقت ہے اور یا وقت معارضہ دلیل قطعی کے اور عقل دلیل یہ ہے کہ حضرت ﷺ احکام پہنچانے کے واسطے بھیجے گئے ہیں اور صدق خبر واحد کا ممکن ہے پس واجب ہے عمل ساتھ اس کے احتیاط کے واسطے اور اصابت ظن کی ساتھ خبر واحد صدوق کے غالب ہے اور واقع ہونا خطا کا اس میں نادر ہے پس نہ ترک کی جائے گی مصلحت غالبہ نادر مفسدے کے خوف سے اور بعض حنفیوں نے رد کیا ہے اس خبر واحد کو جو قرآن پر زائد ہو اور تعقب کیا گیا ہے ان کا ساتھ اس کے کہ قبول کیا ہے انہوں نے خبر واحد کو بیچ وجوب غسل مرفق کے وضو میں اور حاصل ہونے عموم اس کے ساتھ خبر واحد کے مانند نصاب سرقہ کی اور رد کیا ہے اس کو بعضوں نے ساتھ اس چیز کے کہ عام ہو ساتھ اس کے آزمائش یعنی جو کام مکرر ہوتا رہے اور تعقب کیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ انہوں نے عمل کیا ہے ساتھ اس کے عام آزمائش میں مانند واجب کرنے وضو کے ساتھ قہقہہ کے نماز میں اور ساتھ قے اور نکسیر کے اور یہ سب مبسوط ہے فقہ میں۔

٦٧٠٥۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ حَدَّثَنَا أَيُّوْبُ عَنْ أَبِيْ قِلَابَةَ حَدَّثَنَا مَالِكُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ قَالَ أَتَيْنَا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ شَبَبَةٌ مُتَقَارِبُوْنَ فَأَقَمْنَا عِنْدَهٗ عِشْرِيْنَ لَيْلَةً وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَفِيْقًا فَلَمَّا ظَنَّ أَنَّا قَدِ اشْتَهَيْنَا أَهْلَنَا أَوْ قَدِ اشْتَقْنَا سَأَلَنَا عَمَّنْ تَرَكْنَا بَعْدَنَا فَأَخْبَرْنَاهُ قَالَ ارْجِعُوْا إِلٰى أَهْلِيْكُمْ فَأَقِيْمُوْا فِيْهِمْ وَعَلِّمُوْهُمْ وَمُرُوْهُمْ وَذَكَرَ أَشْيَآءَ أَحْفَظُهَا

٦٧٠٥۔ حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت ﷺ کے پاس آئے اور ہم نوجوان قریب العمر تھے سو ہم حضرت ﷺ کے پاس بیس دن رہے اور حضرت ﷺ نرم دل تھے سو حضرت ﷺ نے گمان کیا کہ ہم کو اپنے گھر والوں کی خواہش ہے یا ہم مشتاق ہیں تو ہم سے ہمارے پچھلوں کا حال پوچھا ہم نے حضرت ﷺ کو خبر دی فرمایا پلٹ جاؤ اپنے گھر والوں کی طرف اور ان میں رہو اور ان کو احکام سکھلاؤ اور ان کو حکم کرو اور ذکر کیں بہت چیزیں جو مجھ کو یاد ہیں یا یاد نہیں اور نماز پڑھو جیسا تم نے مجھ کو نماز پڑھتے دیکھا اور جب نماز کا وقت آئے تو چاہیے کہ کوئی تم میں سے

أَوْ لَا أَحْفَظُهَا وَصَلُّوا كَمَا رَأَيْتُمُونِي أُصَلِّي فَإِذَا حَضَرَتِ الصَّلَاةُ فَلْيُؤَذِّنْ لَكُمْ أَحَدُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ أَكْبَرُكُمْ.

اذان دے اور جو تم میں بڑا ہو وہ امام بنے۔

**فائدہ:** یہ جو کہا کہ ان کو حکم کرو تو مراد ساتھ اس کے عام تر ہے ضد نہی سے اس واسطے کہ منع کرنا چیز سے امر ہے ساتھ فعل خلاف اس کی کے اتفاق اور عطف امر کا تعلیم پر واسطے خاص تر ہونے اس کے ہے اس سے اور مراد مامور سے وہ چیز ہے جو دوسری روایت میں آئی ہے کہ حکم کرنا ان کو کہ نماز پڑھیں ایسی فلانے وقت میں اور نماز ایسی فلانے وقت میں اور وقتوں کا ذکر مشہور ہونے کے سبب سے نہیں کیا اور یہ جو فرمایا کہ نماز پڑھو جیسا تم نے مجھ کو نماز پڑھتے دیکھا یعنی منجملہ ان چیزوں کے کہ ابوقلابہ نے ان کو مالک سے یاد رکھا یہ قول حضرت ﷺ کا ہے کہا ابن دقیق العید نے کہ استدلال کیا ہے بہت فقہاء نے بہت جگہوں میں اوپر وجوب کے ساتھ فعل کے سمیت اس قول کے کہ نماز پڑھو جیسا تم نے مجھ کو نماز پڑھتے دیکھا اور جب لیا جائے اس کو باوجود قطع نظر کے اس کے سبب اور سیاق سے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب امت کے واسطے خطاب ہے ساتھ اس کے کہ نماز پڑھا کریں جیسے حضرت ﷺ نے نماز پڑھی پس قوی ہوگا استدلال ساتھ اس کے ہر فعل پر جو ثابت ہوا کہ حضرت ﷺ نے اس کو نماز میں کیا لیکن یہ خطاب تو صرف مالک اور اس کے ساتھیوں کے واسطے واقع ہوا ہے ہاں سب امت ان کو اس حکم میں شریک ہیں بشرطیکہ ثابت ہو استمرار حضرت ﷺ کا اس چیز کے فعل پر جس سے استدلال کیا گیا ہے ہمیشہ تا کہ داخل ہو نیچے امر کے اور ان میں سے بعض چیزوں پر تو حضرت ﷺ کا استمرار کرنا قطعی ہی ثابت ہو چکا ہے اور بہرحال وہ چیز کہ نہیں دلالت کرتی ہے دلیل ہے اوپر وجود اس کے ان نمازوں میں کہ تعلق پکڑا ہے امر نے ساتھ واقع کرنے نماز کے اوپر صفت ان کی کے تو اس کو یہ امر شامل نہیں ہے اور موضع ترجمہ کی یہ ہے کہ جب نماز کا وقت آئے تو چاہیے کہ کوئی اذان دے۔ (فتح)

٦٧٠٦۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ عَنْ يَحْيَى عَنِ التَّيْمِيِّ عَنْ أَبِي عُثْمَانَ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَمْنَعَنَّ أَحَدَكُمْ أَذَانُ بِلَالٍ مِنْ سَحُورِهِ فَإِنَّهُ يُؤَذِّنُ أَوْ قَالَ يُنَادِي لِيَرْجِعَ قَائِمَكُمْ وَيُنَبِّهَ نَائِمَكُمْ وَلَيْسَ الْفَجْرُ أَنْ يَقُولَ هٰكَذَا وَجَمَعَ يَحْيَى كَفَّيْهِ حَتَّى يَقُولَ هٰكَذَا وَمَدَّ يَحْيَى إِصْبَعَيْهِ السَّبَّابَتَيْنِ.

٦٧٠٦۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ نہ روکے کسی کو بلال رضی اللہ عنہ کی اذان اس کی سحری کھانے سے اس واسطے کہ وہ اذان دیتا ہے رات سے تا کہ تم میں سے جو نماز تہجد پڑھتا ہو وہ آرام کر لے اور جو سوتا ہو وہ نماز اور سحری کھانے کے واسطے جاگے اور فجر کا وقت وہ نہیں جو اس طرح اشارہ کرے اور یحییٰ اس حدیث کے راوی نے اپنی دونوں ہتھیلیاں ملا کر اونچا کر کے دکھلایا یعنی جو لمبی اونچی روشنی اول ہوتی ہے اس کا نام صبح نہیں حضرت ﷺ نے

فرمایا جب تک اس طرح نہ اشارہ کرے اور یحییٰ نے اپنے کلمے کی دونوں انگلیوں کو ملا کر پھیلایا دائیں اور بائیں یعنی صبح وہ ہے جس کی روشنی چوڑی ہو۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح اذان میں گزر چکی ہے اور اصل اس روایت کی ساتھ اشارت کے ہے جو مقرون ہے ساتھ قول کے۔ (فتح)

٦٧٠٧۔ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ مُسْلِمٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ دِيْنَارٍ سَمِعْتُ عَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ بِلَالًا يُنَادِيْ بِلَيْلٍ فَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتَّى يُنَادِيَ ابْنُ أُمِّ مَكْتُوْمٍ.

٦٧٠٧۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک بلال رضی اللہ عنہ اذان دیتا ہے رات سے سو کھایا پیا کرو یہاں تک کہ اذان دے ابن ام مکتوم۔

٦٧٠٨۔ حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ عُمَرَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللهِ قَالَ صَلَّى بِنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ خَمْسًا فَقِيْلَ أَزِيْدَ فِي الصَّلَاةِ قَالَ وَمَا ذَاكَ قَالُوْا صَلَّيْتَ خَمْسًا فَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ بَعْدَ مَا سَلَّمَ.

٦٧٠٨۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو ظہر کی نماز پانچ رکعتیں پڑھائیں یعنی بھول کر تو کسی نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ کیا نماز زیادہ کی گئی فرمایا اور تمہارے اس کہنے کا کیا سبب ہے؟ اصحاب نے کہا کہ آپ نے پانچ رکعتیں پڑھیں تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دو سجدے کیے سلام کے بعد۔

**فائدہ:** اور اس حدیث میں یہ خبر واحد کی نہیں بلکہ جماعت کی خبر ہے اور اس کا جواب آئندہ آئے گا۔

٦٧٠٩۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ أَيُّوْبَ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْصَرَفَ مِنَ اثْنَتَيْنِ فَقَالَ لَهُ ذُو الْيَدَيْنِ أَقُصِرَتِ الصَّلَاةُ يَا رَسُوْلَ اللهِ أَمْ نَسِيْتَ فَقَالَ أَصَدَقَ ذُو الْيَدَيْنِ فَقَالَ النَّاسُ نَعَمْ فَقَامَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

٦٧٠٩۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعت سے پھرے یعنی چار فرضوں میں صرف دو رکعت پر سلام پھیر کر اُٹھ کھڑے ہوئے تو ذوالیدین نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا یا حضرت! کیا نماز کم ہوگئی یا آپ بھول گئے؟ تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا ذوالیدین سچ کہتا ہے؟ اصحاب نے کہا ہاں پھر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اٹھ کھڑے ہوئے اور دو رکعت اور نماز پڑھی پھر سلام پھیرا پھر تکبیر کہی پھر سجدہ کیا اپنے

فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ أُخْرَيَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ كَبَّرَ ثُمَّ سَجَدَ مِثْلَ سُجُوْدِهٖ أَوْ أَطْوَلَ ثُمَّ رَفَعَ ثُمَّ كَبَّرَ فَسَجَدَ مِثْلَ سُجُوْدِهٖ ثُمَّ رَفَعَ.

سجدے کے برابر یا اس سے دراز تر پھر سر اٹھایا پھر تکبیر کہی پھر سجدہ کیا اپنے سجدے کی طرح پھر سر اٹھایا۔

**فائدہ:** اور وجہ وارد کرنے ان دونوں حدیثوں کے کی بیچ باب اجازت خبر واحد کے تنبیہ ہے اس پر کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ نہیں قناعت کی حضرت ﷺ نے بیچ خبر سہو کے ساتھ خبر واحد کے اس واسطے کہ اس نے معارضہ کیا حضرت ﷺ کے فعل کا اسی واسطے استفہام کیا ذوالیدین کے قصے میں سو جب آپ کو بہت لوگوں نے اس کے صدق کی خبر دی تو اس کی طرف رجوع کیا اور پہلے قصے میں سب لوگوں نے آپ کو خبر دی اور یہ اوپر طریق اس شخص کے ہے جو دیکھتا ہے رجوع امام کا سہو میں طرف اخبار اس شخص کی جو اس کے نزدیک علم کا فائدہ دے اور یہ رائے بخاری رحمہ اللہ کی ہے اور اسی واسطے وارد کیا ہے اس نے دونوں حدیثوں کو اس جگہ میں اور کہا کرمانی نے کہ یہ خبر واحد ہونے سے خارج نہیں ہوئی اگرچہ قرینے کے سبب سے علم کے مفید ہو گئے۔ (فتح)

٦٧١٠۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ بَيْنَا النَّاسُ بِقُبَآءٍ فِيْ صَلَاةِ الصُّبْحِ إِذْ جَآءَ هُمْ آتٍ فَقَالَ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ أُنْزِلَ عَلَيْهِ اللَّيْلَةَ قُرْآنٌ وَقَدْ أُمِرَ أَنْ يَّسْتَقْبِلَ الْكَعْبَةَ فَاسْتَقْبِلُوْهَا وَكَانَتْ وُجُوْهُهُمْ إِلَى الشَّامِ فَاسْتَدَارُوْا إِلَى الْكَعْبَةِ.

٦٧١٠۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جس حالت میں کہ لوگ قباء میں صبح کی نماز میں تھے کہ اچانک کوئی آنے والا ان کے پاس آیا تو اس نے کہا کہ بے شک آج رات حضرت ﷺ پر قرآن اترا اور البتہ آپ کو حکم ہوا کہ خانے کعبے کی طرف منہ کریں تو اصحاب نے نماز ہی میں خانے کعبے کی طرف منہ کیا اور ان کے منہ شام کی طرف تھے یعنی بیت المقدس کی طرف سو کعبے کی طرف گھوم گئے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نماز میں گزر چکی ہے اور حجت اس سے ساتھ عمل کرنے کے خبر واحد سے ظاہر ہے اس واسطے کہ جو اصحاب بیت المقدس کی طرف نماز پڑھتے تھے اس شخص کے خبر دینے سے کعبے کی طرف پھر گئے سو انہوں نے اس کی خبر کو سچا جانا اور اس پر عمل کیا بیچ گھومنے ان کے بیت المقدس سے اور وہ شام میں ہے طرف جہت کعبے کی اور وہ یمانی ہے برعکس پہلے قبلے کے۔ (فتح)

٦٧١١۔ حَدَّثَنَا يَحْيٰى حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ إِسْرَآئِيْلَ عَنْ أَبِيْ إِسْحَاقَ عَنِ الْبَرَآءِ قَالَ لَمَّا قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

٦٧١١۔ حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضرت ﷺ مدینے میں آئے تو بیت المقدس کی طرف نماز پڑھی سولہ یا سترہ مہینے اور چاہتے تھے کہ خانے کعبے کی طرف

الْمَدِينَةَ صَلَّى نَحْوَ بَيْتِ الْمَقْدِسِ سِتَّةَ عَشَرَ أَوْ سَبْعَةَ عَشَرَ شَهْرًا وَكَانَ يُحِبُّ أَنْ يُوَجَّهَ إِلَى الْكَعْبَةِ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالَى ﴿قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضَاهَا﴾ فَوُجِّهَ نَحْوَ الْكَعْبَةِ وَصَلّٰى مَعَهُ رَجُلٌ الْعَصْرَ ثُمَّ خَرَجَ فَمَرَّ عَلٰى قَوْمٍ مِّنَ الْأَنْصَارِ فَقَالَ هُوَ يَشْهَدُ أَنَّهُ صَلّٰى مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنَّهُ قَدْ وُجِّهَ إِلَى الْكَعْبَةِ فَانْحَرَفُوْا وَهُمْ رُكُوْعٌ فِيْ صَلَاةِ الْعَصْرِ.

نماز پڑھنے کا حکم ہو سو اللہ نے یہ آیت اتاری البتہ ہم دیکھتے ہیں پھر پھر جانا تیرے منہ کا آسمان کی طرف سو البتہ ہم پھیریں گے تجھ کو جس قبلے کی طرف تو راضی ہو سو حضرت ﷺ کو خانے کعبے کی طرف نماز پڑھنے کا حکم ہوا اور ایک مرد نے حضرت ﷺ کے ساتھ عصر کی نماز پڑھی پھر نکلا اور انصاریوں کی ایک قوم پر گزرا سو اس نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے حضرت ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی اور آپ کو خانے کعبے کی طرف نماز پڑھنے کا حکم ہوا ہے سو وہ کعبے کی طرف پھر گئے اور حالانکہ وہ عصر کی نماز میں رکوع میں تھے۔

٦٧١٢۔ حَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ قَزَعَةَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِيْ طَلْحَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كُنْتُ أَسْقِيْ أَبَا طَلْحَةَ الْأَنْصَارِيَّ وَأَبَا عُبَيْدَةَ بْنَ الْجَرَّاحِ وَأُبَيَّ بْنَ كَعْبٍ شَرَابًا مِنْ فَضِيْخٍ وَهُوَ تَمْرٌ فَجَآءَهُمْ آتٍ فَقَالَ إِنَّ الْخَمْرَ قَدْ حُرِّمَتْ فَقَالَ أَبُوْ طَلْحَةَ يَا أَنَسُ قُمْ إِلٰى هٰذِهِ الْجِرَارِ فَاكْسِرْهَا قَالَ أَنَسٌ فَقُمْتُ إِلٰى مِهْرَاسٍ لَنَا فَضَرَبْتُهَا بِأَسْفَلِهِ حَتّٰى انْكَسَرَتْ.

٦٧١٢۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ابوطلحہ رضی اللہ عنہ اور ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ اور اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ کو شراب پلاتا تھا فضیح سے اور وہ کھجور کی شراب ہوتی ہے سو کوئی آنے والا ان کے پاس آیا سو اس نے کہا کہ بے شک شراب حرام ہوئی تو ابو طلحہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اے انس! اٹھ کھڑا ہو ان مٹکوں کی طرف سو ان کو توڑ ڈالا سو میں ہاون یعنی چٹو لے کر اٹھا تو میں نے اس کے نیچے کی طرف کو مٹکوں پر مارا یہاں تک کہ ٹوٹ گئے۔

**فائدہ:** اور یہ حدیث قوی حجت ہے بیچ قبول کرنے خبر واحد کے اس واسطے کہ ثابت کیا ہے انہوں نے ساتھ اس کے منسوخ کرنا اس چیز کا کہ مباح تھی یہاں تک کہ اس کے سبب سے انہوں نے اس کو حرام ٹھہرایا اور اس پر عمل کیا۔ (فتح)

٦٧١٣۔ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِيْ إِسْحَاقَ عَنْ صِلَةَ عَنْ حُذَيْفَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِأَهْلِ

٦٧١٣۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے نجران والوں سے فرمایا کہ البتہ میں تمہاری طرف بڑا معتمد امانت دار مرد بھیجوں گا تو حضرت ﷺ کے اصحاب اس کے

نَجْرَانَ لَأَبْعَثَنَّ إِلَيْكُمْ رَجُلًا أَمِينًا حَقَّ أَمِينٍ فَاسْتَشْرَفَ لَهَا أَصْحَابُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَعَثَ أَبَا عُبَيْدَةَ.

واسطے جھانکنے لگے اور اس میں رغبت کرنے لگے یعنی بہ سبب وصف مذکور کے سو حضرت ﷺ نے ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو بھیجا۔

٦٧١٤۔ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ خَالِدٍ عَنْ أَبِي قِلَابَةَ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِكُلِّ أُمَّةٍ أَمِينٌ وَأَمِينُ هٰذِهِ الْأُمَّةِ أَبُو عُبَيْدَةَ.

۶۷۱۴۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہر ایک امت کا ایک معتمد امانت دار رہا ہے اور اس امت کا معتمد امانت دار ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ ہے جراح کا بیٹا۔

٦٧١٥۔ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ عَنْ عُبَيْدِ بْنِ حُنَيْنٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ قَالَ وَكَانَ رَجُلٌ مِّنَ الْأَنْصَارِ إِذَا غَابَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَشَهِدْتُهُ أَتَيْتُهُ بِمَا يَكُوْنُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَإِذَا غِبْتُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَشَهِدَهُ أَتَانِيْ بِمَا يَكُوْنُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

۶۷۱۵۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک انصاری مرد تھا کہ جب وہ حضرت ﷺ کے پاس حاضر نہ ہوتا اور میں حاضر ہوتا تو میں اس کے پاس لاتا جو حضرت ﷺ سے ظہور میں آتا اور جب میں حضرت ﷺ کے پاس حاضر نہ ہوتا اور وہ حاضر ہوتا تو میرے پاس خبر لاتا جو حضرت ﷺ سے وقوع میں آتا۔

**فائدہ:** اور اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ خبر واحد کو قبول کرتے تھے اور بعض علماء نے کہا کہ اگر کوئی کسی سے مسئلہ پوچھے اور وہ اس کو خبر دے جو اس کو یاد ہو حکم سے تو اس پر کسی نے یہ شرط نہیں کی کہ وہ سائل اس پر عمل نہ کرے یہاں تک کہ اس کے سوا کسی اور سے بھی پوچھے سو اس نے دلالت کی کہ اتفاق ہے سب کا اوپر واجب ہونے عمل کے ساتھ خبر واحد کے۔ (فتح)

٦٧١٦۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ زُبَيْدٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ أَبِيْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

۶۷۱۶۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے ایک لشکر بھیجا اور ایک مرد کو ان پر سردار مقرر کیا سو انہوں نے آگ جلائی اس نے کہا کہ اس میں گھسو تو انہوں نے ارادہ کیا کہ اس میں گھسیں تو اور لوگوں نے کہا کہ سوائے اس کے کچھ

وَسَلَّمَ بَعَثَ جَيْشًا وَأَمَّرَ عَلَيْهِمْ رَجُلًا فَأَوْقَدَ نَارًا وَقَالَ ادْخُلُوْهَا فَأَرَادُوْا أَنْ يَّدْخُلُوْهَا وَقَالَ آخَرُوْنَ إِنَّمَا فَرَرْنَا مِنْهَا فَذَكَرُوْا لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِلَّذِيْنَ أَرَادُوْا أَنْ يَّدْخُلُوْهَا لَوْ دَخَلُوْهَا لَمْ يَزَالُوْا فِيْهَا إِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ وَقَالَ لِلْآخَرِيْنَ لَا طَاعَةَ فِيْ مَعْصِيَةٍ إِنَّمَا الطَّاعَةُ فِي الْمَعْرُوْفِ.

نہیں کہ ہم تو اس سے بھاگے ہیں تو انہوں نے یہ حضرت ﷺ سے ذکر کیا تو حضرت ﷺ نے فرمایا ان لوگوں سے جنہوں نے اس میں گھسنا چاہا تھا کہ اگر اس میں گھستے تو ہمیشہ قیامت تک اس میں پڑے رہتے اور دوسروں سے فرمایا کہ نہیں واجب ہے فرمانبرداری گناہ میں فرمانبرداری تو صرف نیک کام میں ہے۔

**فائدہ:** وہ لوگ اس سردار کے ہر امر میں تابعدار تھے جو حکم حضرت ﷺ کی طرف سے ان کو بتلاتا اس کو قبول کرتے تھے سوائے اس حکم کے، وفیہ المطابقة للترجمة۔

٦٧١٧۔ حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ حَدَّثَنَا أَبِيْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَنَّ عُبَيْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ أَخْبَرَهُ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ وَزَيْدَ بْنَ خَالِدٍ أَخْبَرَاهُ أَنَّ رَجُلَيْنِ اخْتَصَمَا إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٧١٨۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُوْدٍ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ بَيْنَمَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذْ قَامَ رَجُلٌ مِّنَ الْأَعْرَابِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اقْضِ لِيْ بِكِتَابِ اللّٰهِ فَقَامَ خَصْمُهُ فَقَالَ صَدَقَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اقْضِ لَهُ بِكِتَابِ اللّٰهِ وَأْذَنْ لِيْ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْ فَقَالَ إِنَّ ابْنِيْ كَانَ عَسِيْفًا عَلٰى هٰذَا وَالْعَسِيْفُ الْأَجِيْرُ فَزَنٰى

٦٧١٨۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور زید بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس حالت میں کہ ہم حضرت ﷺ کے پاس بیٹھے تھے کہ ایک گنوار مرد کھڑا ہوا تو اس نے کہا یا حضرت! میرے واسطے حکم کیجیے اللہ کی کتاب سے تو دوسرے مدعی نے کہا کہ یہ سچ کہتا ہے حکم کیجیے اس کے واسطے اللہ کی کتاب سے اور مجھ کو کلام کرنے کی اجازت ہو حضرت ﷺ نے اس سے فرمایا اجازت ہے کہہ سو اس نے کہا کہ میرا بیٹا اس کے ہاں مزدور تھا اور عسیف مزدور کو کہتے ہیں سو اس نے اس کی عورت سے زنا کیا تو لوگوں نے مجھ کو خبر دی بے شک میرے بیٹے پر واجب ہے سنگسار کرنا تو میں نے اس کے بدلے میں سو بکری

بِامْرَأَتِهِ فَأَخْبَرُوْنِيْ أَنَّ عَلَى ابْنِيْ الرَّجْمَ فَافْتَدَيْتُ مِنْهُ بِمِائَةٍ مِّنَ الْغَنَمِ وَوَلِيْدَةٍ ثُمَّ سَأَلْتُ أَهْلَ الْعِلْمِ فَأَخْبَرُوْنِيْ أَنَّ عَلَى امْرَأَتِهِ الرَّجْمَ وَأَنَّمَا عَلَى ابْنِيْ جَلْدُ مِائَةٍ وَّتَغْرِيْبُ عَامٍ فَقَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَأَقْضِيَنَّ بَيْنَكُمَا بِكِتَابِ اللّٰهِ أَمَّا الْوَلِيْدَةُ وَالْغَنَمُ فَرُدُّوْهَا وَأَمَّا ابْنُكَ فَعَلَيْهِ جَلْدُ مِائَةٍ وَّتَغْرِيْبُ عَامٍ وَأَمَّا أَنْتَ يَا أُنَيْسُ لِرَجُلٍ مِّنْ أَسْلَمَ فَاغْدُ عَلَى امْرَأَةِ هٰذَا فَإِنِ اعْتَرَفَتْ فَارْجُمْهَا فَغَدَا عَلَيْهَا أُنَيْسٌ فَاعْتَرَفَتْ فَرَجَمَهَا.

اور ایک لونڈی دی پھر میں نے اہل علم سے پوچھا تو انہوں نے مجھ کو خبر دی کہ اس کی عورت پر سنگسار کرنا ہے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ میرے بیٹے پر تو سو کوڑا اور ایک سال جلا وطن کرنا ہے تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ قسم ہے اس کی کہ جس کے قابو میں میری جان ہے کہ البتہ میں حکم کروں گا تمہارے درمیان ساتھ اللہ کی کتاب کے بہرحال لونڈی اور بکریاں سو ان کو پھیر دو اور بہرحال تیرا بیٹا تو لازم ہے اس پر سو کوڑا اور ایک سال جلا وطن کرنا اور بہرحال تو اے انیس! ایک مرد سے کہا جو قوم اسلم میں سے تھا سو صبح کو اس کی عورت پر جانا سو اگر زنا کا اقرار کرے تو اس کو سنگسار کرنا تو انیس رضی اللہ عنہ صبح کو اس کے پاس گیا اس عورت نے اقرار کیا تو اس نے اس کو سنگسار کیا۔

**فائدہ:** کہا ابن قیم نے بیچ رد کے اس شخص پر جو رد کرتا ہے خبر واحد کو جب کہ قرآن پر زائد ہو کہ سنت ساتھ قرآن کے تین قسم ہے ایک ہر وجہ سے اس کے موافق ہوتی ہے اور دوسری بیان ہوتی ہے قرآن کی مراد کے واسطے تیسری دلالت کرتی ہے ایک حکم پر جس سے قرآن ساکت ہو یہ تیسری قسم ہوتا ہے حکم ابتدا کیا گیا حضرت ﷺ سے سو واجب ہے تابعداری حضرت ﷺ کی بیچ اس کے اور اگر حضرت ﷺ کی تابعداری واجب نہ ہوتی مگر اس چیز میں جو قرآن کے موافق ہو تو آپ کے واسطے کوئی طاعت خاص نہ ہوتی اور حالانکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جو رسول کی فرمانبرداری کرے اس نے اللہ کی فرمانبرداری کی اور جو کہتا ہے کہ نہیں قبول ہے حکم جو زائد ہو قرآن پر مگر جو متواتر یا مشہور ہو تو اس نے تناقض کیا ہے سو انہوں نے کہا کہ حرام ہے نکاح کرنا عورت سے اس کی پھوپھی اور خالہ پر اور حرام ہے رضاعت سے جو حرام ہے نسب سے اور وہ قائم ہیں ساتھ خیار شرط کے اور شفعہ کے اور رہن کے حضر میں اور میراث جدہ کے اور تخییر لونڈی کے جب کہ آزاد ہو اور منع کرنے حائض کے روزے اور نماز سے اور واجب ہونے کفارے کے جو جماع کرے روزے کی حالت میں اور واجب ہونے سوگ معتدہ کے جس کا خاوند مر گیا ہو اور جائز رکھنے وضو کے ساتھ نچوڑ کھجور کے اور واجب کرنے وتر کے اور یہ کہ کم تر مہر دس درہم ہیں اور وارث کرنے پوتی کے ساتھ بیٹی کے اور استبراء کرنے قیدی عورت کے ساتھ ایک حیض کے اور عینی بھائی وارث ہوتے ہیں اور باپ کو بیٹے کے قصاص میں نہ مارا جائے اور لینا جزیہ کا مجوس سے اور کاٹنا چور کے پاؤں کا دوسری بار میں اور نہ بدلہ لینا زخم کا اچھے ہونے سے پہلے اور منع ہونا بیع کالی کا ساتھ کالی کے وغیرہم یطول شرحہ اور یہ حدیثیں سب آحاد ہیں اور بعض ثابت ہیں اور

بعض ثابت نہیں اور ان کا بیان اصول فقہ میں ہے اور ساتھ اللہ کے ہے توفیق۔ (فتح)

### بَابُ بَعْثِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الزُّبَيْرَ طَلِيعَةً وَحْدَهُ

### بھیجنا حضرت ﷺ کا زبیر رضی اللہ عنہ کو تنہا کہ کفار کے لشکر کی خبر لائے

٦٧١٩۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْمَدِينِيِّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا ابْنُ الْمُنْكَدِرِ قَالَ سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ نَدَبَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّاسَ يَوْمَ الْخَنْدَقِ فَانْتَدَبَ الزُّبَيْرُ ثُمَّ نَدَبَهُمْ فَانْتَدَبَ الزُّبَيْرُ ثُمَّ نَدَبَهُمْ فَانْتَدَبَ الزُّبَيْرُ ثَلَاثًا فَقَالَ لِكُلِّ نَبِيٍّ حَوَارِيٌّ وَحَوَارِيَّ الزُّبَيْرُ قَالَ سُفْيَانُ حَفِظْتُهُ مِنِ ابْنِ الْمُنْكَدِرِ وَقَالَ لَهُ أَيُّوبُ يَا أَبَا بَكْرٍ حَدِّثْهُمْ عَنْ جَابِرٍ فَإِنَّ الْقَوْمَ يُعْجِبُهُمْ أَنْ تُحَدِّثَهُمْ عَنْ جَابِرٍ فَقَالَ فِي ذٰلِكَ الْمَجْلِسِ سَمِعْتُ جَابِرًا فَتَابَعَ بَيْنَ أَحَادِيثَ سَمِعْتُ جَابِرًا قُلْتُ لِسُفْيَانَ فَإِنَّ الثَّوْرِيَّ يَقُولُ يَوْمَ قُرَيْظَةَ فَقَالَ كَذَا حَفِظْتُهُ مِنْهُ كَمَا أَنَّكَ جَالِسٌ يَوْمَ الْخَنْدَقِ قَالَ سُفْيَانُ هُوَ يَوْمٌ وَاحِدٌ وَتَبَسَّمَ سُفْيَانُ.

٦٧١٩۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے جنگ خندق کے دن لوگوں کو بلایا اور طلب کیا تو زبیر رضی اللہ عنہ نے آپ کا حکم قبول کیا پھر لوگوں کو بلایا پھر زبیر رضی اللہ عنہ نے حکم قبول کیا پھر ان کو بلایا سو زبیر رضی اللہ عنہ نے آپ کا حکم قبول کیا اور حاضر ہوا تین بار تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہر پیغمبر کا کوئی خالص مددگار ہوتا رہا ہے اور میرا خالص مددگار اور فدائی جان نثار زبیر رضی اللہ عنہ ہے کہا سفیان نے میں نے یاد رکھا ہے اس کو ابن منکدر سے اور اس سے ایوب نے کہا کہ اے ابوبکر! حدیث بیان کر ان کو جابر رضی اللہ عنہ سے اس واسطے کہ لوگوں کو پسند آتا ہے کہ ان کو جابر رضی اللہ عنہ سے حدیث بیان کرے سو اس نے کہا اس مجلس میں کہ میں نے جابر رضی اللہ عنہ سے سنا اور پے در پے حدیثوں کو بیان کیا میں نے سنا جابر رضی اللہ عنہ سے میں نے سفیان سے کہا کہ ثوری کہتا ہے دن قریظہ کے کہا میں نے اسی طرح اس سے یاد رکھا ہے جیسا تو بیٹھا ہے خندق کے دن کہا سفیان نے کہ خندق اور قریظہ کا ایک دن ہے یعنی ایک زمانہ ہے۔

**فائدہ:** اور مراد دن قریظہ سے وہی ہے جس میں ان کی خبر منگوائی نہ وہ دن جس میں ان سے جہاد کیا اس واسطے کہ جنگ خندق بہت دن تک رہا پھر جب اللہ نے کفار کے گروہوں کو شکست دی اور مدینے کو چھوڑ کر بھاگ گئے تو حضرت ﷺ پھرے پھر جبریل علیہ السلام آئے اور حضرت ﷺ سے کہا کہ بنی قریظہ کی طرف نکلیے اور فرمایا کہ کوئی نماز عصر کی نہ پڑھے مگر بنی قریظہ کے گڑھے میں پہنچ کر اور اس میں حضرت ﷺ نے تنہا زبیر رضی اللہ عنہ کو کفار کے لشکر کی خبر لانے کے واسطے بھیجا اور اس کی خبر کو قبول کیا، وفیه المطابقة للترجمة۔ (فتح)

### بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿لَا تَدْخُلُوا

### اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہ جاؤ پیغمبر ﷺ کے گھروں میں

بُيُوْتَ النَّبِيِّ إِلَّا أَنْ يُؤْذَنَ لَكُمْ﴾ فَإِذَا أَذِنَ لَهُ وَاحِدٌ جَازَ.

مگر یہ کہ تم کو اجازت ہو اگر ایک اس کو اجازت دے تو جائز ہے۔

**فائدہ:** وجہ استدلال کی ساتھ اس کے یہ ہے کہ نہیں مقید کیا اس کو ساتھ عدد کے تو ایک کی اجازت بھی جائز ہوگی اور اس پر عمل ہے نزدیک جمہور کے یہاں تک کہ کفایت کی انہوں نے اس میں ساتھ خبر اس شخص کی کے جس کی عدالت ثابت نہ ہوئی ہو واسطے قائم ہونے قرینے کے اس میں ساتھ صدوق کے۔ (فتح)

٦٧٢٠۔ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ أَيُّوْبَ عَنْ أَبِيْ عُثْمَانَ عَنْ أَبِيْ مُوْسٰى أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ حَائِطًا وَأَمَرَنِيْ بِحِفْظِ الْبَابِ فَجَآءَ رَجُلٌ يَّسْتَأْذِنُ فَقَالَ ائْذَنْ لَّهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَإِذَا أَبُوْ بَكْرٍ ثُمَّ جَآءَ عُمَرُ فَقَالَ ائْذَنْ لَّهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ ثُمَّ جَآءَ عُثْمَانُ فَقَالَ ائْذَنْ لَّهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ.

٦٧٢٠۔ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک احاطے والے باغ میں داخل ہوئے اور مجھ کو حکم کیا دروازے کی نگہبانی کا سو ایک مرد نے آ کر اجازت مانگی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو اجازت دے اور اس کو بہشت کی بشارت دے سو اچانک میں نے دیکھا کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں پھر عمر فاروق رضی اللہ عنہ آئے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کو اجازت دے اور بہشت کی خوشخبری دے پھر عثمان رضی اللہ عنہ آئے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کو اجازت دے اور بہشت کی خوشی سنا۔

٦٧٢١۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ عَنْ يَّحْيٰى عَنْ عُبَيْدِ بْنِ حُنَيْنٍ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ عَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ قَالَ جِئْتُ فَإِذَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ مَشْرُبَةٍ لَّهُ وَغُلَامٌ لِّرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَسْوَدُ عَلٰى رَأْسِ الدَّرَجَةِ فَقُلْتُ قُلْ هٰذَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَأَذِنَ لِيْ.

٦٧٢١۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں آیا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بالا خانے میں تھے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک کالا غلام سیڑھی کے سر پر تھا تو میں نے کہا کہ یہ عمر رضی اللہ عنہ خطاب کا بیٹا ہے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو اجازت دی۔

**فائدہ:** اور مراد بخاری رحمہ اللہ کی یہ ہے کہ یؤذن لکم آیت میں مجہول کا صیغہ ہے صحیح ہے ایک کے واسطے اور ایک سے زیادہ کے واسطے اور حدیث صحیح نے بیان کر دیا کہ ایک کی اجازت کافی ہے پس ہوگی اس میں حجت واسطے قبول خبر واحد کے۔ (فتح)

بَابُ مَا كَانَ يَبْعَثُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْأُمَرَآءِ وَالرُّسُلِ وَاحِدًا بَعْدَ وَاحِدٍ.

جو بھیجتے تھے حضرت ﷺ امیروں اور ایلچیوں کو ایک کے بعد ایک کو

**فائدہ:** اس کا بیان مجمل طور سے پہلے گزر چکا ہے اور کہا شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہ حضرت ﷺ نے لشکر بھیجے اور ہر لشکر پر ایک آدمی کو سردار مقرر کیا اور ہر ایک بادشاہ کی طرف ایک ایلچی بھیجا اور ہمیشہ آپ کے خطوط آپ کے حاکموں کی طرف جاری ہوتے رہے ساتھ امر اور نہی کے سو کوئی حاکم آپ کے حاکموں سے ایسا نہیں کہ آپ کے حکم جاری نہ کرتا ہو اور اسی طرح تھے چاروں خلیفے آپ کے بعد اور بہر حال لشکروں کے سردار سو ان کو تو محمد بن سعد نے بیان کیا اور بہر حال سردار شہروں کے جو حضرت ﷺ کے وقت فتح ہوتے تھے سو حضرت ﷺ نے ہی مکہ پر عتاب بن سعد کو حاکم کیا اور طائف پر عثمان رضی اللہ عنہ کو اور بحرین پر علاء خضرمی رضی اللہ عنہ کو اور سواحل پر ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کو اور جند پر معاذ رضی اللہ عنہ کو اور عمان پر عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کو اور نجران پر ابو سفیان رضی اللہ عنہ کو اور یمن پر باذان رضی اللہ عنہ کو اور ہر ایک ان میں سے اپنے عمل میں حکم کرتا تھا اور اس پر چلتا تھا اور کبھی ملتے تھے اور اس طرح اور لوگوں کو بھی اور شہروں پر حاکم مقرر کیا۔

وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ بَعَثَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دِحْيَةَ الْكَلْبِيَّ بِكِتَابِهِ إِلٰى عَظِيْمِ بُصْرٰى أَنْ يَّدْفَعَهُ إِلٰى قَيْصَرَ.

اور کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہ حضرت ﷺ نے دحیہ کلبی کو اپنا خط دے کر بصرے کے حاکم کی طرف بھیجا کہ وہ اس کو قیصر روم کے پاس پہنچا دے۔

۶۷۲۲۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنِي اللَّيْثُ عَنْ يُوْنُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَنَّهُ قَالَ أَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ أَخْبَرَهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ بِكِتَابِهِ إِلٰى كِسْرٰى فَأَمَرَهُ أَنْ يَّدْفَعَهُ إِلٰى عَظِيْمِ الْبَحْرَيْنِ يَدْفَعُهُ عَظِيْمُ الْبَحْرَيْنِ إِلٰى كِسْرٰى فَلَمَّا قَرَأَهُ كِسْرٰى مَزَّقَهُ فَحَسِبْتُ أَنَّ ابْنَ الْمُسَيَّبِ قَالَ فَدَعَا عَلَيْهِمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُّمَزَّقُوْا كُلَّ مُمَزَّقٍ.

۶۷۲۲۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے اپنا خط ایران کے بادشاہ کی طرف بھیجا اور ایلچی کو حکم کیا کہ اس کو بحرین کے حاکم کے پاس پہنچا دے اور وہ اس کو ایران کے بادشاہ کے پاس پہنچا دے سو جب ایران کے بادشاہ نے حضرت ﷺ کا خط پڑھا تو اس کو پھاڑ ڈالا سو میں گمان کرتا ہوں کہ ابن مسیب رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ حضرت ﷺ نے ان پر بد دعا کی کہ ٹکڑے ٹکڑے کیے جائیں ہر وجہ سے ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

**فائدہ:** حضرت ﷺ کی اس بد دعا کی یہ تاثیر ہوئی کہ اس کے بیٹے نے اس کا پیٹ پھاڑ ڈالا اور تھوڑی مدت کے

بعد آپ بھی مر گیا حضرت ﷺ نے بصرے کے حاکم کی طرف دحیہ کو خط دے کر بھیجا تھا اور بحرین کے حاکم کی طرف عبداللہ بن حذیفہ رضی اللہ عنہ کو بھیجا تھا اور بصرہ بادشاہ روم کے تحت تھا اور بحرین ایران کے بادشاہ کے ماتحت تھا اور ان کے درمیان ایک مہینے کی راہ ہے۔ (فتح)

٦٧٢٣ـ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ يَزِيْدَ بْنِ أَبِيْ عُبَيْدٍ حَدَّثَنَا سَلَمَةُ بْنُ الْأَكْوَعِ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِرَجُلٍ مِّنْ أَسْلَمَ أَذِّنْ فِيْ قَوْمِكَ أَوْ فِي النَّاسِ يَوْمَ عَاشُوْرَآءَ أَنَّ مَنْ أَكَلَ فَلْيُتِمَّ بَقِيَّةَ يَوْمِهٖ وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ أَكَلَ فَلْيَصُمْ.

۶۷۲۳۔ حضرت سلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے قوم اسلم کے ایک مرد سے کہا کہ اپنی قوم میں یا لوگوں میں پکار دے عاشورے کے دن کہ جس نے کھا لیا ہو تو چاہیے کہ پورا کرے باقی دن اور جس نے نہ کھایا ہو تو چاہیے کہ روزہ رکھے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح روزے میں گزر چکی ہے۔

بَابُ وَصَاةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وُفُوْدَ الْعَرَبِ أَنْ يُّبَلِّغُوْا مَنْ وَّرَآئَهُمْ قَالَهٗ مَالِكُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ.

وصیت کرنا حضرت ﷺ کا عرب کے ایلچیوں کو کہ اپنے پچھلوں کو حکم پہنچا دیں کہا اس کو مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ نے۔

**فائدہ:** مالک رضی اللہ عنہ کی حدیث عنقریب گزر چکی ہے۔

٦٧٢٤ـ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ الْجَعْدِ أَخْبَرَنَا شُعْبَةُ ح و حَدَّثَنِيْ إِسْحَاقُ أَخْبَرَنَا النَّضْرُ أَخْبَرَنَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِيْ جَمْرَةَ قَالَ كَانَ ابْنُ عَبَّاسٍ يُقْعِدُنِيْ عَلٰى سَرِيْرِهٖ فَقَالَ لِيْ إِنَّ وَفْدَ عَبْدِ الْقَيْسِ لَمَّا أَتَوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ الْوَفْدُ قَالُوْا رَبِيْعَةُ قَالَ مَرْحَبًا بِالْوَفْدِ أَوِ الْقَوْمِ غَيْرَ خَزَايَا وَلَا نَدَامٰى قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّ بَيْنَنَا وَبَيْنَكَ كُفَّارَ مُضَرَ فَمُرْنَا بِأَمْرٍ نَدْخُلُ بِهِ الْجَنَّةَ وَنُخْبِرُ بِهٖ مَنْ وَّرَآئَنَا فَسَأَلُوْا عَنِ الْأَشْرِبَةِ فَنَهَاهُمْ عَنْ أَرْبَعٍ وَأَمَرَهُمْ بِأَرْبَعٍ.

۶۷۲۴۔ حضرت ابو جمرہ سے روایت ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما مجھ کو اپنے چوپائے پر بٹھلاتے تھے یعنی اس واسطے کہ وہ ان کے اور لوگوں کے درمیان مترجم تھا اس چیز کے واسطے جو لوگ اس سے پوچھتے تھے سو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے مجھ سے کہا کہ عبدالقیس کے ایلچی حضرت ﷺ کے پاس آئے حضرت ﷺ نے فرمایا کہ تم کون ایلچی ہو؟ انہوں نے جواب دیا کہ ہم ربیعہ کی قوم سے ہیں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ خوشی ہو ایلچیوں اور قوم کے حال کو نہ ذلیل ہوں نہ شرمندہ انہوں نے کہا یا حضرت! ہمارے اور آپ کے درمیان کفار مضر واقع ہیں سو ہم کو وہ بات بتلایئے جس کے سبب سے ہم بہشت میں داخل ہوں اور اپنے پچھلوں کو اس کی خبر دیں سو انہوں نے

أَمَرَهُمْ بِالْإِيْمَانِ بِاللّٰهِ قَالَ هَلْ تَدْرُوْنَ مَا الْإِيْمَانُ بِاللّٰهِ قَالُوا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ أَعْلَمُ قَالَ شَهَادَةُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَإِقَامُ الصَّلَاةِ وَإِيْتَآءُ الزَّكَاةِ وَأَظُنُّ فِيْهِ صِيَامُ رَمَضَانَ وَتُؤْتُوْا مِنَ الْمَغَانِمِ الْخُمُسَ وَنَهَاهُمْ عَنِ الدُّبَّآءِ وَالْحَنتَمِ وَالْمُزَفَّتِ وَالنَّقِيْرِ وَرُبَّمَا قَالَ الْمُقَيَّرِ قَالَ احْفَظُوْهُنَّ وَأَبْلِغُوْهُنَّ مَنْ وَّرَآئَكُمْ.

شرابوں کا حکم پوچھا سو منع کیا ان کو چار چیزوں سے اور حکم کیا ان کو چار چیزوں کا حکم کیا ان کو ساتھ ایمان لانے کے اللہ پر پھر فرمایا بھلا تم جانتے ہو کہ اللہ پر ایمان لانا کیا ہے؟ انہوں نے کہا کہ اللہ اور اس کا رسول زیادہ تر دانا ہے فرمایا اس طرح گواہی دینا کہ کوئی لائق بندگی کے نہیں سوائے اللہ کے وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور یہ کہ محمد ﷺ اللہ کا رسول ہے اور نماز کا قائم کرنا اور زکوۃ کا دینا اور میں گمان کرتا ہوں اس میں رمضان کا روزہ اور جو غنیمت کا مال پاؤ اس کا پانچواں حصہ راہ الٰہی میں دو اور ان کو منع کیا کدو کے تونبے سے اور مرتبان سے اور روغنی برتن سے اور کھجور کی لکڑی کے کھدے برتن سے اور بہت وقت راوی نے مزفت کے بدلے نقیر کہا حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ان چیزوں کو یاد رکھو اور اپنے پچھلوں کو پہنچاؤ۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الایمان میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ اخیر قول ہے کہ ان چیزوں کو یاد رکھو اور اپنے پچھلوں کو پہنچاؤ اس واسطے کہ اس کا حکم شامل ہے ہر فرد کو سوا الگ ایک کے حکم پہنچانے سے حجت قائم نہ ہوتی تو ان کو اس کی ترغیب نہ دیتے۔ (فتح)

## بَابُ خَبَرِ الْمَرْأَةِ الْوَاحِدَةِ

## ایک عورت کی خبر کا بیان

٦٧٢٥ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيْدِ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ تَوْبَةَ الْعَنْبَرِيِّ قَالَ قَالَ لِيَ الشَّعْبِيُّ أَرَأَيْتَ حَدِيْثَ الْحَسَنِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَاعَدْتُ ابْنَ عُمَرَ قَرِيْبًا مِّنْ سَنَتَيْنِ أَوْ سَنَةٍ وَنِصْفٍ فَلَمْ أَسْمَعْهُ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَيْرَ هٰذَا قَالَ كَانَ نَاسٌ مِّنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

٦٧٢٥ـ حضرت توبہ عنبری سے روایت ہے کہ شعبی نے مجھ سے کہا کہ کیا دیکھی تو نے حدیث حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی حضرت ﷺ سے اور میں ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس بیٹھا قریب دو برس یا ڈیڑھ برس کے سو میں نے اس سے نہیں سنا کہ حضرت ﷺ سے روایت کی ہو اس حدیث کے سوائے یعنی جس کو وہ اس وقت ذکر کرنا چاہتا تھا اور شاید اس کو وہ اس وقت یاد تھی یعنی حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ باوجود تابعی ہونے کے حضرت ﷺ سے بہت حدیثیں روایت کرتا ہے اور ابن

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيهِمْ سَعْدٌ فَذَهَبُوا يَأْكُلُونَ مِنْ لَحْمٍ فَنَادَتْهُمُ امْرَأَةٌ مِنْ بَعْضِ أَزْوَاجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّهُ لَحْمُ ضَبٍّ فَأَمْسَكُوا فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُوا أَوِ اطْعَمُوا فَإِنَّهُ حَلَالٌ أَوْ قَالَ لَا بَأْسَ بِهِ شَكَّ فِيهِ وَلَكِنَّهُ لَيْسَ مِنْ طَعَامِي.

عمر رضی اللہ عنہما باوجود صحابی ہونے کے کم حدیثیں روایت کرتے ہیں کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چند اصحاب تھے ان میں سعد رضی اللہ عنہ بھی تھے سو وہ گوشت کھانے لگے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویوں سے ایک عورت نے ان کو پکارا کہ وہ سوسمار کا گوشت ہے تو وہ کھانے سے بند رہے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کھاؤ اور کھلاؤ اس واسطے کہ بے شک وہ حلال ہے یا فرمایا کہ اس کا کچھ ڈر نہیں راوی کو اس میں شک ہے لیکن وہ میرے کھانے میں سے نہیں ہے یعنی مجھ کو اس سے الفت نہیں ہے۔

**فائدہ:** اور شاید شعبی انکار کرتا تھا حسن رحمہ اللہ پر کہ وہ مرسل حدیث بہت بیان کرتا ہے صرف موصول حدیثوں پر کفایت نہیں کرتا شاید مطلب اس کا یہ ہے کہ لوگ اس سے بہت حدیثیں روایت کریں اور اس حدیث میں اصحاب نے ایک عورت کی خبر کو قبول کیا۔

❀......❀......❀

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## كِتَابُ الْاِعْتِصَامِ — کتاب ہے بیچ بیان اعتصام کے

**فائدہ**: اعتصام کے معنی ہیں پنجہ مارنا اور مضبوط پکڑنا۔

### بَابُ الْاِعْتِصَامِ بِالْكِتَابِ وَالسُّنَّةِ — قرآن اور حدیث کو مضبوط پکڑنا

**فائدہ**: اور مراد ساتھ اس کے بجا لانا ہے اللہ کے قول کو ﴿وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا﴾ کہا کرمانی نے کہ یہ باب نکالا گیا ہے اس آیت اس واسطے کہ مراد ساتھ رسی کے اس آیت میں قرآن اور سنت ہے مراد کتاب سے قرآن ہے جس کی تلاوت عبادت ٹھہرائی گئی ہے اور مراد سنت سے وہ چیز ہے جو آئی ہے حضرت ﷺ کے اقوال اور افعال اور تقریر سے اور جس کے کرنے کا قصد کیا اور سنت کے معنی لغت میں ہیں طریقہ اور بعض فقہاء کی اصطلاح میں وہ چیز ہے جو مستحب کے مرادف ہو کہا ابن بطال نے نہیں بچاؤ ہے کسی کے واسطے مگر اللہ کی کتاب میں اور اس کے رسول کی سنت میں یا بیچ اجماع علماء کے ان معنوں پر کہ قرآن یا حدیث میں پائی جائیں۔ (فتح)

٦٧٢٦۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الزُّبَيْرِ الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مِسْعَرٍ وَغَيْرِهٖ عَنْ قَيْسِ بْنِ مُسْلِمٍ عَنْ طَارِقِ بْنِ شِهَابٍ قَالَ قَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْيَهُوْدِ لِعُمَرَ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَوْ أَنَّ عَلَيْنَا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ ﴿اَلْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَأَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْإِسْلَامَ دِيْنًا﴾ لَاتَّخَذْنَا ذٰلِكَ الْيَوْمَ عِيْدًا فَقَالَ عُمَرُ اِنِّيْ لَأَعْلَمُ أَيَّ يَوْمٍ نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ نَزَلَتْ يَوْمَ عَرَفَةَ فِيْ يَوْمِ جُمُعَةٍ سَمِعَ سُفْيَانُ مِنْ مِّسْعَرٍ وَّمِسْعَرٌ قَيْسًا وَّقَيْسٌ طَارِقًا.

٦٧٢٦۔ حضرت طارق سے روایت ہے کہ ایک یہودی مرد نے عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اے امیر المؤمنین! اگر ہم پر یہ آیت اترتی کہ آج کے دن ہم نے کامل کر دیا تمہارا دین اور پوری کیں میں نے تم پر اپنی نعمتیں اور پسند کیا میں نے تمہارے واسطے اسلام کو دین تو ہم اس دن کو عید ٹھہراتے تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ بے شک میں جانتا ہوں جس دن یہ آیت اتری عرفہ کے دن جمعہ کے روز اتری، سنا سفیان نے مسعر سے اس نے قیس سے اس نے طارق سے یعنی ان راویوں کا سماع آپس میں ثابت ہے۔

**فائدہ**: اور اصل جواب عمر رضی اللہ عنہ کا یہ ہے کہ ہم نے اس دن کو عید ٹھہرایا ہوا ہے جیسا تو نے ذکر کیا اور ظاہر اس آیت

کا یہ ہے کہ اس کے بعد کوئی حکم نہیں اترا اور اس میں نظر ہے اور حضرت ﷺ اس آیت کے اترنے کے بعد بقدر اسی روز کے زندہ رہے اور بعض علماء نے کہا کہ مراد ساتھ کامل کر دینے کے وہ چیز ہے جو متعلق ہے ساتھ اصول ارکان کے نہ فروع کے پس نہیں ہے اس میں حجت ان لوگوں کے واسطے جو قیاس کے منکر ہیں اور برتقدیر تسلیم اول کے ممکن ہے ان کی حجت کا دفع کرنا ساتھ اس کے کہ استعمال کرنا قیاس کا حوادث میں لیا گیا ہے امر قرآن سے اور اگر نہ ہوتا یہی قول اللہ کا ﴿وَمَا آتَاكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ﴾ اور البتہ وارد ہوا ہے امر حضرت ﷺ کا ساتھ قیاس کے اور تقریر حضرت ﷺ کی اوپر اس کے تو درج ہوتا بیچ عموم اس چیز کے کہ وصف کی گئی ساتھ اکمال کے۔ (فتح)

٦٧٢٧۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَنِيْ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ أَنَّهُ سَمِعَ عُمَرَ الْغَدَ حِيْنَ بَايَعَ الْمُسْلِمُوْنَ أَبَا بَكْرٍ وَاسْتَوٰى عَلٰى مِنْبَرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَشَهَّدَ قَبْلَ أَبِيْ بَكْرٍ فَقَالَ أَمَّا بَعْدُ فَاخْتَارَ اللّٰهُ لِرَسُوْلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الَّذِيْ عِنْدَهٗ عَلَى الَّذِيْ عِنْدَكُمْ وَهٰذَا الْكِتَابُ الَّذِيْ هَدَى اللّٰهُ بِهٖ رَسُوْلَكُمْ فَخُذُوْا بِهٖ تَهْتَدُوْا وَإِنَّمَا هَدَى اللّٰهُ بِهٖ رَسُوْلَهٗ.

٦٧٢٧۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اس نے سنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے اگلے دن حضرت ﷺ کی وفات سے جب کہ بیعت کی مسلمانوں نے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے اور حضرت ﷺ کے منبر پر سیدھے کھڑے ہوئے اور خطبہ پڑھا ابوبکر رضی اللہ عنہ سے پہلے سو کہا کہ بہرحال حمد اور صلوٰۃ کے سو اختیار کیا اللہ نے اپنے رسول کے واسطے جو اس کے پاس ہے یعنی ثواب سے اس پر جو تمہارے پاس ہے یعنی رنج اور تکلیف سے اور یہ قرآن ہے جس سے اللہ نے تمہارے پیغمبر کو راہ دکھلائی سو اس کو پکڑو راہ پاؤ گے جس سے اللہ نے اپنے پیغمبر کو ہدایت کی۔

٦٧٢٨۔ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ عَنْ خَالِدٍ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ ضَمَّنِيْ إِلَيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ اللّٰهُمَّ عَلِّمْهُ الْكِتَابَ.

٦٧٢٨۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے مجھ کو اپنے گلے لگایا اور فرمایا الٰہی! اس کو قرآن سکھا دے۔

٦٧٢٩۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ صَبَّاحٍ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ قَالَ سَمِعْتُ عَوْفًا أَنَّ أَبَا الْمِنْهَالِ حَدَّثَهٗ أَنَّهٗ سَمِعَ أَبَا بَرْزَةَ قَالَ إِنَّ اللّٰهَ يُغْنِيْكُمْ أَوْ نَعَشَكُمْ بِالْإِسْلَامِ وَبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ

٦٧٢٩۔ حضرت ابو برزہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا کہ بے شک اللہ نے بے پرواہ کیا تم کو یا فرمایا کہ قائم کیا تم کو ساتھ اسلام کے اور محمد ﷺ کے۔

وَقَعَ هَاهُنَا يُغْنِيكُمْ وَإِنَّمَا هُوَ نَعَشَكُمْ يُنْظَرُ فِي أَصْلِ كِتَابِ الْإِعْتِصَامِ.

**فائدہ:** یہ جو کہا کہ قائم کیا تم کو ساتھ اسلام کے یعنی راہ دکھلائی تم کو ساتھ اس کے پس قائم رہو ساتھ قرآن اور سنت کے اور مضبوط پکڑو ان کو، وفیہ المطابقة للترجمة۔

٦٧٣٠۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ حَدَّثَنِي مَالِكٌ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِينَارٍ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عُمَرَ كَتَبَ إِلٰى عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ مَرْوَانَ يُبَايِعُهُ وَأُقِرُّ لَكَ بِذٰلِكَ بِالسَّمْعِ وَالطَّاعَةِ عَلٰى سُنَّةِ اللّٰهِ وَسُنَّةِ رَسُولِهِ فِيمَا اسْتَطَعْتُ.

٦٧٣٠۔ حضرت عبداللہ بن دینار سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے عبدالملک کو لکھا اس سے بیعت کرنے کو اور میں اقرار کرتا ہوں تیرے واسطے ساتھ بات سننے اور فرمانبرداری کرنے کے اللہ اور اس کے رسول کی سنت پر جس میں مجھ سے ہو سکے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الاحکام میں گزری اور یہ بیعت کرنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا عبدالملک سے بعد قتل ہونے عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے تھا جو مکے میں حاکم تھے اور غرض اس سے اس جگہ استعمال کرنا اللہ اور اس کے رسول کی سنت کا ہے اور تمام امروں میں۔ (فتح)

## بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بُعِثْتُ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ

## حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث کا بیان کہ میں بھیجا گیا ہوں ساتھ جوامع کلم کے

**فائدہ:** جوامع الکلم اس کو کہتے ہیں جس میں لفظ تھوڑے ہوں اور مطلب اور معانی بہت ہوں اور مراد جوامع الکلم سے قرآن اور احادیث ہیں جن کے معانی اور مطلب کی کچھ حد نہیں۔

٦٧٣١۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بُعِثْتُ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ وَنُصِرْتُ بِالرُّعْبِ وَبَيْنَا أَنَا نَائِمٌ رَأَيْتُنِي أُتِيتُ بِمَفَاتِيحِ خَزَائِنِ الْأَرْضِ فَوُضِعَتْ فِي يَدِي قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ فَقَدْ ذَهَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنْتُمْ تَلْغَثُونَهَا

٦٧٣١۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں بھیجا گیا ساتھ جوامع الکلم کے اور مجھ کو رعب سے فتح ملی اور جس حالت میں کہ میں سوتا تھا کہ میں نے اپنے آپ کو دیکھا کہ زمین کے خزانوں کی چابیاں میرے پاس لائی گئیں سو میرے آگے رکھی گئیں کہا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جاتے رہے یعنی فوت ہوئے اور تم ان کو لغث کرتے ہو یا رغث یا کوئی ایسا اور کلمہ کہا یعنی تم اس کو کھاتے ہو یا تم مال کو لیتے ہو اور اس کو متفرق کرتے ہو یا مراد کشادہ ہونا گزران کا اور مراد وہ چیز ہے جو فتح ہوئی

أَوْ تَرْغَثُونَهَا أَوْ كَلِمَةً تُشْبِهُهَا.

مسلمانوں پر دنیا سے اور وہ شامل ہے غنیمت اور خزانوں کو۔

٦٧٣٢۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنَ الْأَنْبِيَآءِ نَبِيٌّ إِلَّا أُعْطِيَ مِنَ الْآيَاتِ مَا مِثْلُهُ أُوْمِنَ أَوْ آمَنَ عَلَيْهِ الْبَشَرُ وَإِنَّمَا كَانَ الَّذِيْ أُوْتِيْتُ وَحْيًا أَوْحَاهُ اللّٰهُ إِلَيَّ فَأَرْجُوْ أَنِّيْ أَكْثَرُهُمْ تَابِعًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

٦٧٣٢۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پیغمبروں میں سے کوئی پیغمبر نہیں مگر کہ اس کو معجزے دیے گئے اس قدر کہ آدمی اس پر ایمان لائیں اور مجھ کو تو وہ چیز دی گئی جو وحی ہے یعنی قرآن جس کو اللہ نے میری طرف بھیجا سو میں امید رکھتا ہوں کہ قیامت کے دن میرے تابعدار سب امت پیغمبروں سے زیادہ ہوں گے۔

**فائدہ:** اور معنی حصر کے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قول میں کہ مجھ کو تو قرآن ہی ملا یہ ہے کہ قرآن سب معجزوں کے تابعداروں سے بڑا معجزہ ہے اور ہمیشہ رہنے والا ہے واسطے شامل ہونے اس کے کے دعوت اور حجت پر اور اس واسطے کہ ہمیشہ رہے گا نفع اٹھانا ساتھ اس کے قیامت تک اور جب کوئی چیز اس کے قریب نہیں چہ جائیکہ اس کے مساوی ہو تو جو اس کے سوائے ہے گویا کہ نہیں واقع ہوا ہے وہ بہ نسبت اس کے اور جوامع الکلم کی مثالیں قرآن اور حدیث میں بہت ہیں جیسا کہ قرآن میں ہے ﴿وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ﴾ اور حدیثوں میں اس کی مثال یہ ہے کل عمل لیس علیه امرنا فهو رد وعلی هذا القیاس۔ (فتح)

## بَابُ الْاِقْتِدَآءِ بِسُنَنِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں کی پیروی کرنا یعنی ان کو قبول کرنا اور ان کے ساتھ عمل کرنا

وَقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿وَاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ إِمَامًا﴾ قَالَ أَيِمَّةً نَقْتَدِيْ بِمَنْ قَبْلَنَا وَيَقْتَدِيْ بِنَا مَنْ بَعْدَنَا وَقَالَ ابْنُ عَوْنٍ ثَلَاثٌ أُحِبُّهُنَّ لِنَفْسِيْ وَلِإِخْوَانِيْ هٰذِهِ السُّنَّةُ أَنْ يَتَعَلَّمُوْهَا وَيَسْأَلُوْا عَنْهَا وَالْقُرْآنُ أَنْ يَتَفَهَّمُوْهُ وَيَسْأَلُوْا عَنْهُ وَيَدَعُوا النَّاسَ إِلَّا مِنْ خَيْرٍ.

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا اور کر ہم کو پرہیز گاروں کا امام کہا کہ یعنی ہم اگلوں کی پیروی کریں اور ہم سے پچھلے ہماری پیروی کریں یعنی تقویٰ میں کہا ابن عون نے کہ تین چیزیں ہیں کہ میں ان کو اپنی جان کے واسطے چاہتا ہوں اور اپنے بھائیوں کے واسطے بھی ایک تو یہ سنت ہے کہ اس کو سیکھیں اور اس سے سوال کریں دوسرے قرآن کہ اس کو سمجھیں اور اس سے سوال کریں اور چھوڑ دیں لوگوں کو مگر نیکی سے یعنی ان کے ساتھ نیکی کرے بدی نہ کرے۔

**فائدہ:** یہ قول مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کا ہے اور طبری نے ترجیح دی ہے کہ مراد یہ ہے کہ انہوں نے سوال کیا تھا کہ ان کو متقیوں کا

امام بنا دے اور یہ انہوں نے سوال نہیں کیا تھا کہ متقیوں کو ان کا امام بنا دے یعنی یہ مراد نہیں ہے کہ ہم اگلوں کی پیروی کریں بلکہ مراد یہ ہے کہ پچھلے لوگ ہماری پیروی کریں یعنی اور نہ ٹھہرا ہم کو امام گمراہی کے۔ (فتح)

٦٧٣٣۔ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَبَّاسٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ وَاصِلٍ عَنْ أَبِيْ وَآئِلٍ قَالَ جَلَسْتُ إِلٰى شَيْبَةَ فِيْ هٰذَا الْمَسْجِدِ قَالَ جَلَسَ إِلَيَّ عُمَرُ فِيْ مَجْلِسِكَ هٰذَا فَقَالَ لَقَدْ هَمَمْتُ أَنْ لَّا أَدَعَ فِيْهَا صَفْرَآءَ وَلَا بَيْضَآءَ إِلَّا قَسَمْتُهَا بَيْنَ الْمُسْلِمِيْنَ قُلْتُ مَا أَنْتَ بِفَاعِلٍ قَالَ لِمَ قُلْتُ لَمْ يَفْعَلْهُ صَاحِبَاكَ قَالَ هُمَا الْمَرْءَ انِ يُقْتَدٰى بِهِمَا.

٦٧٣٣۔ حضرت ابو وائل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں شیبہ کے پاس بیٹھا اس مسجد میں اس نے کہا کہ عمر رضی اللہ عنہ میرے پاس بیٹھا تیرے اس بیٹھنے کی جگہ میں سو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے قصد کیا کہ نہ چھوڑوں کعبے میں سونا نہ چاندی مگر کہ اس کو مسلمانوں میں تقسیم کروں میں نے کہا کہ تو نہیں کرے گا کیوں میں نے کہا کہ تیرے دونوں ساتھی یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اس کو نہیں کیا اور وہ دونوں ایسے مرد ہیں کہ ان کی پیروی کی جاتی ہے۔

**فائدہ:** مراد مسجد سے کعبے کی مسجد ہے اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ارادہ کیا تھا کہ اس مال کو مسلمانوں کی بھلائیوں میں خرچ کرے لیکن جب شیبہ نے ذکر کیا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر رضی اللہ عنہ نے یہ نہیں کیا تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ ان کا خلاف نہ کر سکے اور دونوں کی پیروی اس میں واجب جانی اور تمام اس کا یہ ہے کہ کہا جائے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تقریر بجائے حکم کے ہے ساتھ استمرار اس چیز کے جس کو متغیر نہ کیا۔ (فتح)

٦٧٣٤۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ سَأَلْتُ الْأَعْمَشَ فَقَالَ عَنْ زَيْدِ بْنِ وَهْبٍ سَمِعْتُ حُذَيْفَةَ يَقُوْلُ حَدَّثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّ الْأَمَانَةَ نَزَلَتْ مِنَ السَّمَآءِ فِيْ جَذْرِ قُلُوْبِ الرِّجَالِ وَنَزَلَ الْقُرْآنُ فَقَرَءُ وا الْقُرْآنَ وَعَلِمُوْا مِنَ السُّنَّةِ.

٦٧٣٤۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے حدیث بیان کی کہ امانت آسمان سے اتری مردوں کے دلوں میں پھر قرآن اترا سو انہوں نے قرآن کو پڑھا اور سنت کو جانا۔

**فائدہ:** اس کی شرح فتن میں گزر چکی ہے۔

٦٧٣٥۔ حَدَّثَنَا آدَمُ بْنُ أَبِيْ إِيَاسٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ أَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مُرَّةَ سَمِعْتُ مُرَّةَ

٦٧٣٥۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نہایت عمدہ کلام اللہ کی کتاب ہے اور نہایت عمدہ طریقہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا

الْهَمْدَانِيَّ يَقُوْلُ قَالَ عَبْدُ اللهِ إِنَّ أَحْسَنَ الْحَدِيْثِ كِتَابُ اللهِ وَأَحْسَنَ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَشَرَّ الْأُمُوْرِ مُحْدَثَاتُهَا وَ﴿إِنَّ مَا تُوْعَدُوْنَ لَآتٍ وَمَا أَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ﴾.

طریقہ ہے اور نہایت برے کام وہ ہیں جو دین میں نئے نکالے گئے اور بے شک وہ چیز وعدہ دیے جاتے ہو تم آنے والی ہے اور نہیں تم عاجز کرنے والے اللہ کو۔

**فائدہ:** اور ایک روایت میں اتنا زیادہ ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے اور مراد ساتھ محدث کے وہ چیز ہے جو نئی نکالی گئی ہو اور اس کی شرع میں کوئی اصل نہ ہو اور شرع میں اس کا نام بدعت رکھا جاتا ہے اور جس کی شرع میں کچھ اصل ہو اس کو بدعت نہیں کہا جاتا پس بدعت شرع کے عرف میں مذموم ہے برخلاف لغت کے اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ بدعت دو قسم پر ہے ایک محمود اور دوسری مذموم، محمود وہ ہے جو سنت کے موافق ہو اور جو اس کے مخالف ہو وہ مذموم ہے اور بعض علماء نے بدعت کو پانچ قسم پر تقسیم کیا ہے سو جو چیز کہ نئی نکالی گئی اس میں سے جمع کرنا حدیث کا پھر تفسیر قرآن کی پھر جمع کرنا مسائل فقہ کا جو محض رائے سے نکالے گئے ہیں پھر جمع کرنا علم تصوف کا سو انکار کیا ہے پہلی قسم سے ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ اور ایک گروہ نے اور رخصت دی ہے اس میں اکثر نے اور دوسری قسم یعنی قرآن کی تفسیر کرنے سے شعبی وغیرہ بعض تابعین نے انکار کیا ہے اور تیسری قسم یعنی تدوین مسائل فقہ سے امام احمد رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ ایک قوم نے انکار کیا ہے اور اسی طرح تدوین اصول دین کی بھی بدعت ہے یعنی نئی نکالی گی ہے اور ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور شافعی رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ سلف نے اس سے سخت انکار کیا ہے اور ان کا کلام اہل کلام کی مذمت میں مشہور ہے اور اس کا سبب یہ ہے کہ انہوں نے کلام کیا اس چیز میں جس سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب چپ رہے اور ثابت ہو چکا ہے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں خوارج اور رافضیوں اور قدریہ کی بدعتوں سے کوئی چیز نہ تھی اور وسیع کیا ہے متاخرین نے کلام کو اکثر ان امروں میں جس سے ائمہ تابعین اور تبع تابعین نے انکار کیا ہے اور نہیں قناعت کی انہوں نے یہاں تک کہ ملا دیا ہے انہوں نے دین کے مسئلوں میں یونانیوں کے کلام سے اور ٹھہرایا ہے انہوں نے فلاسفہ کے کلام کو اصل کہ جو حدیثیں ان کے مخالف ہوں ان کی تاویل کر کے اس کی طرف پھیرتے ہیں اگرچہ وہ تاویل مکروہ ہو پھر انہوں نے اس پر بھی قناعت نہیں کی یہاں تک کہ انہوں نے علم کلام کو اشرف العلوم ٹھہرایا ہے اور لائق تر ساتھ تحصیل کے اور جو اس علم کو استعمال نہ کرے وہ ان کے گمان میں عامی جاہل ہے پس نیک بخت وہ ہے جو تمسک کرے ساتھ اس چیز کے جس پر سلف تھے اور پیچھے متاخرین کی بدعت نکالی ہوئی سے لیکن اگر اگر ضرورت ہو تو بقدر ضرورت سیکھ لے اور کتاب اور سنت کو اصل مقصود ٹھہرائے اور یہ جو کہا کہ ہر بدعت گمراہی ہے تو یہ قاعدہ شرعیہ کلیہ ہے ساتھ منطوق اپنے کے اور مفہوم اپنے کے بہرحال منطوق اس کا

سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُوْلُ مَرِضْتُ فَجَآءَ نِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُوْدُنِيْ وَأَبُوْ بَكْرٍ وَهُمَا مَاشِيَانِ فَأَتَانِيْ وَقَدْ أُغْمِيَ عَلَيَّ فَتَوَضَّأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ صَبَّ وَضُوْءَهُ عَلَيَّ فَأَفَقْتُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَرُبَّمَا قَالَ سُفْيَانُ فَقُلْتُ أَيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ أَقْضِيْ فِيْ مَالِيْ كَيْفَ أَصْنَعُ فِيْ مَالِيْ قَالَ فَمَا أَجَابَنِيْ بِشَيْءٍ حَتّٰى نَزَلَتْ آيَةُ الْمِيْرَاثِ.

اور حالانکہ دونوں پیادہ پا تھے سو حضرت ﷺ میرے پاس آئے اس حال میں کہ میں بیہوش ہوا تھا سو حضرت ﷺ نے وضو کیا اور وضو کا بچا پانی مجھ پر ڈالا سو میں ہوش میں آیا سو میں نے کہا یا حضرت! میں اپنے مال میں کس طرح حکم کروں کیا کروں سو حضرت ﷺ نے مجھ کو کچھ جواب نہ دیا یہاں تک کہ میراث کی آیت اتری۔

**فائدہ:** اور مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے۔

بَابُ تَعْلِيْمِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمَّتَهُ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ مِمَّا عَلَّمَهُ اللّٰهُ لَيْسَ بِرَأْيٍ وَّلَا تَمْثِيْلٍ.

سکھلانا حضرت ﷺ کا اپنی امت کو مردوں اور عورتوں سے اس چیز سے جو اللہ نے حضرت ﷺ کو سکھلائی نہ رائے سے نہ تمثیل سے۔

**فائدہ:** کہا مہلب نے مراد اس کی یہ ہے کہ جب ممکن ہو عالم کو بیان کرنا نص کا تو نہ بیان کرے نظر اور قیاس کو اور مراد ساتھ تمثیل کے قیاس ہے اور وہ ثابت کرنا مثل حکم معلوم کا ہے دوسرے حکم میں واسطے مشترک ہونے دونوں کے حکم کے علت میں اور رائے عام تر ہے۔ (فتح)

٦٧٦٦۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْأَصْبَهَانِيِّ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ ذَكْوَانَ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ جَآءَتِ امْرَأَةٌ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ذَهَبَ الرِّجَالُ بِحَدِيْثِكَ فَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ نَّفْسِكَ يَوْمًا نَّأْتِيْكَ فِيْهِ تُعَلِّمُنَا مِمَّا عَلَّمَكَ اللّٰهُ فَقَالَ اجْتَمِعْنَ فِيْ يَوْمِ كَذَا وَكَذَا فِيْ مَكَانِ كَذَا وَكَذَا فَاجْتَمَعْنَ فَأَتَاهُنَّ رَسُوْلُ

٦٧٦٦۔ حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک عورت حضرت ﷺ کے پاس آئی تو اس نے کہا یا حضرت! مرد آپ کی حدیثوں کو لے گئے سو ہمارے واسطے اپنی طرف سے کوئی دن مقرر کیجیے جس میں ہم آپ کے پاس آئیں اور جو اللہ نے آپ کو سکھلایا وہ ہم کو سکھلائیں تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ فلانے فلانے دن فلانی فلانی جگہ میں جمع ہونا سو وہ اس روز جمع ہوئیں سو حضرت ﷺ ان کے پاس تشریف لائے اور جو اللہ نے آپ کو سکھلایا تھا سو ان کو سکھلایا پھر فرمایا کہ تم میں ایسی کوئی عورت نہیں جو آگے بھیج چکی ہو تین لڑکے یعنی تین لڑکے

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَعَلَّمَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَهُ اللّٰهُ ثُمَّ قَالَ مَا مِنْكُنَّ امْرَأَةٌ تُقَدِّمُ بَيْنَ يَدَيْهَا مِنْ وَلَدِهَا ثَلَاثَةً إِلَّا كَانَ لَهَا حِجَابًا مِنَ النَّارِ فَقَالَتِ امْرَأَةٌ مِنْهُنَّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَوِ اثْنَيْنِ قَالَ فَأَعَادَتْهَا مَرَّتَيْنِ ثُمَّ قَالَ وَاثْنَيْنِ وَاثْنَيْنِ وَاثْنَيْنِ.

مر گئے ہوں مگر کہ وہ اس عورت اور دوزخ کے درمیان پردہ بن جائیں گے یعنی اس کو دوزخ سے بچائیں گے پھر ایک عورت نے کہا یا حضرت! اگر کسی کے دو لڑکے مر گئے ہوں اس نے یہ دو بار کہا پھر حضرت ﷺ نے فرمایا اور دو بھی اور دو بھی اور دو بھی یعنی دو بھی اس کو دوزخ سے بچائیں گے۔

**فائدہ:** مراد آپ کی حدیث کو لے گئے یعنی مرد ہر وقت آپ کی خدمت میں حاضر رہتے ہیں اور دین سیکھتے ہیں ہمارے واسطے بھی کچھ باری مقرر کیجیے اور جو ان کو سکھلایا تھا یہ ہے کہ فرمایا اے گروہ عورتوں کے! خیرات کرو اس واسطے کہ میں نے دوزخ میں اکثر تمہیں کو دیکھا، الحدیث اور کہا کرمانی نے کہ موضع ترجمہ حدیث سے قول حضرت ﷺ کا ہے کہ وہ اس کے واسطے آگ سے پردہ ہو جائیں گے اس واسطے کہ یہ امر توقیفی ہے نہیں معلوم ہوتا ہے مگر اللہ کی طرف سے، اس میں قیاس اور رائے کو دخل نہیں۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَزَالُ طَآئِفَةٌ مِّنْ أُمَّتِي ظَاهِرِيْنَ عَلَى الْحَقِّ يُقَاتِلُوْنَ وَهُمْ أَهْلُ الْعِلْمِ

باب ہے حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہمیشہ میری امت سے ایک گروہ دین حق پر غالب رہے گا

**فائدہ:** یہ ترجمہ لفظ حدیث مسلم کا ہے اس کے بعد یہ ہے کہ نہ ضرر کرے گا ان کو جو ان کو ذلیل کرے یہاں تک کہ اللہ کا حکم آئے اور وہ اسی حال میں ہوں گے اور ایک روایت میں ہے کہ وہ لڑتے رہیں گے دین حق پر غالب ہو کے قیامت تک اور یہ جو کہا کہ وہ اہل علم ہیں تو یہ کلام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا ہے اور ترمذی نے علی بن مدینی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کی ہے کہ وہ لوگ اہل حدیث ہیں اور ابو سعید رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ مراد آیت میں ﴿وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا﴾ یہی گروہ ہے جو اس حدیث میں مذکور ہے۔ (فتح)

٦٧٦٧۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوْسٰى عَنْ إِسْمَاعِيْلَ عَنْ قَيْسٍ عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَزَالُ طَآئِفَةٌ مِّنْ أُمَّتِي ظَاهِرِيْنَ حَتّٰى يَأْتِيَهُمْ أَمْرُ اللّٰهِ وَهُمْ ظَاهِرُوْنَ.

٦٧٦٧۔ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہمیشہ میری امت میں سے ایک گروہ دین حق پر غالب رہے گا یہاں تک کہ ان کو اللہ کا حکم آئے اور وہ غالب ہوں گے یعنی اپنے مخالفوں پر۔

**فائدہ:** اور معارض ہے اس کو ظاہر میں یہ حدیث کہ نہ قائم ہو گی قیامت مگر بدتر لوگوں پر اور تطبیق دی ہے درمیان

دونوں کے اس طور سے کہ بدتر لوگ جن پر قیامت قائم ہو گی وہ ایک خاص جگہ میں مثلاً مشرق کے ملک میں اور جو لوگ دین حق پر ہمیشہ غالب رہیں گے وہ دوسری جگہ میں ہوں گے یعنی بیت المقدس میں کوئی ان کو ذلیل نہ کر سکے گا اور میں نے پہلے ذکر کیا ہے کہ مراد ساتھ امر اللہ کے ہوا کا چلنا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کے بعد اللہ ایک ہوا بھیجے گا سو نہ چھوڑے گی وہ کسی مسلمان کو جس کے دل میں دانہ کے برابر ایمان ہو گا مگر کہ اس کی روح قبض کرے گی اور مراد ساتھ قیام ساعت کے مرنا ان کا ہے ساتھ ہوا کے اور جو لوگ بیت المقدس میں ہوں گے وہ دجال کے نکلنے کے وقت میں ہوں گے نہ وقت عین قائم ہونے قیامت کے اور یہی ہے معتمد، واللہ اعلم۔ (فتح)

٦٧٦٨۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ يُونُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي حُمَيْدٌ قَالَ سَمِعْتُ مُعَاوِيَةَ بْنَ أَبِي سُفْيَانَ يَخْطُبُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ يُرِدِ اللّٰهُ بِهِ خَيْرًا يُفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ وَإِنَّمَا أَنَا قَاسِمٌ وَيُعْطِي اللّٰهُ وَلَنْ يَزَالَ أَمْرُ هٰذِهِ الْأُمَّةِ مُسْتَقِيمًا حَتّٰى تَقُوْمَ السَّاعَةُ أَوْ حَتّٰى يَأْتِيَ أَمْرُ اللّٰهِ.

٦٧٦٨۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ جس کے ساتھ اللہ نیکی چاہتا ہے تو اس کو دین میں سمجھ بوجھ دیتا ہے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ میں بانٹنے والا ہو اور اللہ دیتا ہے اور ہمیشہ اس امت کا امر مستقیم رہے گا یہاں تک کہ قائم ہو قیامت یا یوں فرمایا یہاں تک کہ اللہ کا حکم آئے۔

**فائدہ:** کہا کرمانی نے کہ لیا جاتا ہے استقامت سے جو دوسری حدیث میں مذکور ہے کہ منجملہ استقامت کے یہ ہے کہ ہو بوجھنا دین میں اس واسطے کہ وہی ہے اصل اور اس کے ساتھ حاصل ہو گا ربط اخباروں میں جو معاویہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں مذکور ہیں اس واسطے کہ نہیں ہے کوئی چارہ انفاق سے جس کی طرف اشارہ ہے ساتھ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ میں تو بانٹنے والا ہوں اور اللہ دیتا ہے کہا نووی رحمہ اللہ نے اس حدیث میں کہ اجماع حجت ہے پھر کہا جائز ہے کہ ہو گروہ مذکور جماعت متعددہ اقسام مومنوں سے بعض ان میں دلاور ہوں اور بعض لڑائی کا فن جاننے والے اور بعض فقیہ اور بعض محدث اور بعض مفسر اور بعض نیک بات بتلانے والے اور برے کام سے روکنے والے اور بعض زاہد اور بعض عابد اور نہیں لازم ہے کہ ایک شہر میں جمع ہوں بلکہ جائز ہے جمع ہونا ان کا زمین کے ایک کنارے میں اور جائز ہے جدا جدا ہونا ان کا زمین کے سب کناروں میں اور جائز ہے کہ جمع ہوں سب ایک شہر میں اور جائز ہے کہ شہر کے ایک حصے میں سارے جمع ہوں سوائے بعض کے اور جائز ہے خالی ہونا زمین ساری کا بعضوں سے اول پس اول یہاں تک کہ نہ باقی رہے مگر ایک فرقہ ایک شہر میں سو جب وہ گزر گئے تو اللہ کا حکم آئے گا اور نظیر اس کی یہ حدیث ہے کہ اللہ ہر سو سال کے سر پر بھیجے گا اس شخص کو جو اس کے دین کو تازہ کرے گا کہ یہ لازم نہیں کہ صرف ایک آدمی ہو

بلکہ جائز ہے کہ کئی قسم کے مومن ہوں جیسا کہ گروہ مذکور کی تفسیر میں بیان ہوا اور نہیں لازم ہے کہ سب خصلتیں ایک شخص میں جمع ہوں۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿أَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا﴾.

باب ہے بیچ بیان قول اللہ تعالیٰ کے یا ٹھہرائے تم کو کئی فرقے۔

٦٧٦٩۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ عَمْرٌو سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا يَقُوْلُ لَمَّا نَزَلَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ﴿قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلٰى أَنْ يَّبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِّنْ فَوْقِكُمْ﴾ قَالَ أَعُوْذُ بِوَجْهِكَ ﴿أَوْ مِنْ تَحْتِ أَرْجُلِكُمْ﴾ قَالَ أَعُوْذُ بِوَجْهِكَ فَلَمَّا نَزَلَتْ ﴿أَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا وَّيُذِيْقَ بَعْضَكُمْ بَأْسَ بَعْضٍ﴾ قَالَ هَاتَانِ أَهْوَنُ أَوْ أَيْسَرُ.

٦٧٦٩۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ آیت اتری کہ تو کہہ کہ وہ قادر ہے اس پر کہ بھیجے تم پر عذاب اوپر سے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تیری ذات کی پناہ مانگتا ہوں یا تمہارے پاؤں کے نیچے سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تیری ذات کی پناہ مانگتا ہوں پھر جب یہ آیت اتری یا ٹھہرائے تم کو کئی فرقے یا چکھائے ایک کو لڑائی دوسرے کی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ دونوں سہل اور آسان ہیں۔

**فائدہ:** اور وجہ مناسبت اس کی ماقبل سے یہ ہے کہ غالب ہونا بعض امت کا اپنے دشمن پر سوائے بعض کے تقاضا کرتا ہے کہ ان کے درمیان اختلاف ہو یہاں تک کہ منفرد ہو ایک گروہ ان میں ساتھ وصف کے اس واسطے کہ غلبہ گروہ کا اگر کفار پر ہو تو ثابت ہوا مدعی اور اگر اس امت سے ایک فرقہ پر ہو تو وہ ظاہر تر ہے بیچ ثابت ہونے اختلاف کے پس ذکر کیا اس کے بعد اصل واقع ہونا اختلاف کا اور یہ کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ارادہ کرتے تھے کہ نہ واقع ہو سو اللہ نے آپ کو معلوم کروایا کہ اس کا واقع ہونا تقدیر میں لکھا گیا ہے اس کے دفع ہونے کی کوئی راہ نہیں کہا ابن بطال نے کہ اللہ نے قبول کی دعا اپنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ آپ کی امت کو جڑ سے نہ اکھاڑے ساتھ عذاب کے اور یہ دعا قبول نہ کی کہ ان کو فرقے فرقے نہ ٹھہرائے اور ایک کی لڑائی دوسرے کو نہ چکھائے یعنی ساتھ لڑائی اور قتل کے اسی سبب سے اگرچہ یہ بھی اللہ کا عذاب ہے لیکن ہلکا ہے جڑ سے اکھاڑنے سے اور اس میں ایمان داروں کا کفارہ ہے۔ (فتح)

بَابُ مَنْ شَبَّهَ أَصْلًا مَعْلُوْمًا بِأَصْلٍ مُّبَيَّنٍ قَدْ بَيَّنَ اللّٰهُ حُكْمَهُمَا لِيُفْهِمَ السَّائِلَ

جو تشبیہ دے اصل معلوم کو ساتھ اصل مبین کے جس کا حکم اللہ نے بیان کیا ہے تا کہ سمجھ لے سائل

**فائدہ:** اور پہلے گزر چکا ہے یہ باب لیس برأی ولا تمثیل یعنی جو وارد ہوا ہے اس سے تمثیل سے سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وہ تشبیہ اصل کی ہے ساتھ اصل کے اور مشبہ پوشیدہ تر ہے مشبہ بہ سے اور فائدہ تشبیہ کا تقریب ہے واسطے

سمجھنے سائل کے اور روایت کی نسائی نے ساتھ اس لفظ کے جو تشبیہ دے اصل معلوم کو ساتھ اصل مبہم کے جس کا حکم اللہ نے بیان کیا ہے تا کہ سمجھ لے سائل اور یہ واضح تر ہے مراد میں اور کہا ابن بطال نے کہ تشبیہ اور تمثیل قیاس ہے نزدیک عرب کے۔ (فتح)

٦٧٧٠۔ حَدَّثَنَا أَصْبَغُ بْنُ الْفَرَجِ حَدَّثَنِي ابْنُ وَهْبٍ عَنْ يُوْنُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ أَعْرَابِيًّا أَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنَّ امْرَأَتِيْ وَلَدَتْ غُلَامًا أَسْوَدَ وَإِنِّيْ أَنْكَرْتُهُ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ لَّكَ مِنْ إِبِلٍ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَمَا أَلْوَانُهَا قَالَ حُمْرٌ قَالَ هَلْ فِيْهَا مِنْ أَوْرَقَ قَالَ إِنَّ فِيْهَا لَوُرْقًا قَالَ فَأَنّٰى تُرٰى ذٰلِكَ جَآءَ هَا قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ عِرْقٌ نَزَعَهَا قَالَ وَلَعَلَّ هٰذَا عِرْقٌ نَزَعَهُ وَلَمْ يُرَخِّصْ لَهُ فِي الْإِنْتِفَآءِ مِنْهُ.

٦٧٧٠۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک گنوار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا سو اس نے کہا کہ میری عورت نے کالا لڑکا جنا یعنی اور میں گورا ہوں اور میں نے اس سے انکار کیا کہ میرا ہو تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا تیرے پاس کچھ اونٹ ہیں؟ اس نے کہا ہاں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کا کیا رنگ ہے؟ اس نے کہا سرخ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا ان میں کوئی سفید اور سیاہ رنگ ملا ہوا بھی ہے؟ اس نے کہا کہ ان میں سفید اور سیاہ رنگ ملا ہوا بھی ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سو تو دیکھتا ہے کہ یہ رنگ ان میں کہاں سے آیا؟ اس نے کہا یا حضرت! کوئی رگ ہے جس نے ان کو اس رنگ کی طرف کھینچا ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور شاید یہ بھی رگ ہے جس نے اس کو اس رنگ کی طرف کھینچا ہے اور نہ اجازت دی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو ساتھ دور ہونے کے اس سے کہ یہ لڑکا میرا نہیں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح لعان میں گزر چکی ہے۔

٦٧٧١۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ أَبِيْ بِشْرٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ امْرَأَةً جَآءَ تْ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ إِنَّ أُمِّيْ نَذَرَتْ أَنْ تَحُجَّ فَمَاتَتْ قَبْلَ أَنْ تَحُجَّ أَفَأَحُجَّ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ حُجِّيْ عَنْهَا أَرَأَيْتِ لَوْ كَانَ عَلٰى أُمِّكِ دَيْنٌ أَكُنْتِ قَاضِيَتَهُ قَالَتْ نَعَمْ فَقَالَ اقْضُوا اللّٰهَ الَّذِيْ لَهُ فَإِنَّ اللّٰهَ أَحَقُّ بِالْوَفَآءِ.

٦٧٧١۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک عورت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی سو اس نے کہا یا حضرت! میری ماں نے حج کی نذر مانی تھی سو وہ مرگئی حج کرنے سے پہلے سو کیا میں اس کی طرف سے حج کروں تو جائز ہے؟ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بھلا بتلا تو کہ اگر تیری ماں پر قرض ہوتا تو اس کو ادا کرتی؟ اس نے کہا ہاں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کا قرض ادا کر اس واسطے کہ اللہ لائق تر ہے ساتھ پورا کرنے نذر کے۔

**فائدہ:** اور حجت پکڑی ہے مزنی نے ساتھ ان دونوں حدیثوں کے اس پر جو قیاس سے انکار کرتا ہے اور انکار قیاس کا ثابت ہے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے اصحاب میں سے اور عامر شعبی سے جو کوفے کے فقہاء میں سے ہے اور محمد بن سیرین سے جو بصرے کے فقہاء میں سے ہے اور حجت وہ چیز ہے جس پر سب کا اتفاق ہے سو البتہ قیاس کیا ہے اصحاب نے اور جو ان کے بعد ہیں تابعین سے اور شہروں کے فقہاء سے اور کہا کرمانی نے کہ اس باب میں دلالت ہے اوپر صحیح ہونے قیاس کے اور یہ کہ وہ مذموم نہیں اور جو بخاری رحمہ اللہ نے اس سے پہلے باب باندھا ہے وہ مشعر ہے ساتھ مذمت قیاس کے اور مکروہ ہونے اس کے اور وجہ توفیق کی یہ ہے کہ قیاس دو قسم پر ہے ایک قسم صحیح ہے اور وہ جو مشتمل ہو شرائط پر اور ایک فاسد ہے اور وہ اس کے برخلاف ہے پس قیاس مذموم وہی ہے فاسد اور بہر حال جو صحیح ہے اس میں کوئی مذمت نہیں بلکہ وہ مامور بہ ہے اور امام شافعی رحمہ اللہ نے کہا کہ جو قیاس کرے اس کے واسطے یہ شرط ہے کہ عالم ہو ساتھ احکام کے کتاب اللہ سے اور جانتا ہو اس کے ناسخ کو اور منسوخ کو اور عام کو اور خاص کو اور استدلال کرے اس پر جو تاویل کا احتمال رکھے ساتھ سنت کے اور اجماع کے اور اگر نہ ہو تو قیاس کرے اس پر جو قرآن میں ہے اور اگر قرآن میں نہ ہو تو قیاس کرے اس پر جو حدیث میں ہو اور اگر حدیث میں بھی نہ ہو تو قیاس کرے اس پر جس پر سلف کا اتفاق اور لوگوں کا اجماع ہو اور اس کا کوئی مخالف نہ پہچانا گیا ہو کہا شافعی رحمہ اللہ نے نہیں جائز ہے بات کرنا علم میں مگر ان وجہوں سے اور نہیں جائز ہے کسی کو کہ قیاس کرے یہاں تک کہ عالم ہو ساتھ حدیثوں کے اور اقوال سلف کے اور اجماع لوگوں کے اور اختلاف علماء کے اور زبان عرب کے اور صحیح العقل ہو تا کہ مشتبہات میں فرق کرے اور نہ جلدی کرے اور سنے اپنے مخالف سے تا کہ متنبہ ہو غفلت پر اگر ہو اور نہایت کوشش کرے اور اپنے دل سے انصاف کرے تا کہ پہچانے کہ کہاں سے کہا ہے جو کہا اور اختلاف دو وجہ پر ہے جو مسئلہ منصوص ہو اس میں اختلاف جائز نہیں اور جس میں تاویل کا احتمال ہو یا قیاس سے پایا جاتا ہو تو اس پر کوئی تنگی نہیں اور جب قیاس کریں جن کو قیاس کرنا جائز ہے اور اختلاف کریں تو ہر ایک کو گنجائش ہے کہ اپنے مبلغ اجتہاد کے ساتھ قائم ہو اور نہیں گنجائش ہے اس کو کہ غیر کی پیروی کرے اور مذہب معتدل وہ ہے جو شافعی رحمہ اللہ نے کہا کہ قیاس مشروع ہے وقت ضرورت کے نہ یہ کہ وہ اصل ہے براسہ۔ (فتح)

بَابُ مَا جَآءَ فِي اجْتِهَادِ الْقُضَاةِ بِمَا أَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى لِقَوْلِهِ ﴿وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَا أَنْزَلَ اللّٰهُ فَأُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ﴾.

جو آیا ہے بیچ اجتہاد قضاء کے ساتھ اس چیز کے کہ اللہ نے اتاری واسطے قول اللہ تعالیٰ کے اور جو نہ حکم کرے ساتھ اس چیز کے کہ اللہ نے اتاری تو یہی ہیں ظالم لوگ۔

**فائدہ:** اور اجتہاد القضاء کے معنی ہیں اجتہاد کرنا حکم میں ساتھ اس چیز کے کہ اللہ نے اتاری یا معنی اس کے یہ ہیں اجتہاد کرنا حاکم کا حکم میں اور اجتہاد کے معنی ہیں خرچ کرنا کوشش کا اور اصطلاح میں خرچ کرنا وسعت کا ہے واسطے پہنچنے کے طرف معرفت حکم شرعی کے اور پہلے اس آیت کا یہ باب باندھا ہے اجر اس کا جو حکمت سے حکم کرے اور اس

میں اشارہ ہے اس طرف کہ موصوف ساتھ دونوں صفتوں کے نہیں ہے ایک برخلاف اس کے جو قائل ہے کہ ایک آیت نصاریٰ میں ہے اور دوسری مسلمانوں میں اور پہلی یہود کے واسطے ہے اور ظاہر تر عموم ہے اور اقتصار کیا ہے بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے دونوں آیتوں کی تلاوت پر اس واسطے کہ ممکن ہے کہ دونوں مسلمانوں کو شامل ہوں برخلاف پہلی آیت کے کہ وہ اس کے حق میں ہے جو حلال جانے حکم کرنے کو برخلاف اس چیز کے جو اللہ نے اتاری اور بہرحال دوسری دونوں آیتیں سو وہ عام تر ہیں اس سے۔ (فتح)

وَمَدَحَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَاحِبَ الْحِكْمَةِ حِيْنَ يَقْضِيْ بِهَا وَيُعَلِّمُهَا لَا يَتَكَلَّفُ مِنْ قِبَلِهِ وَمُشَاوَرَةِ الْخُلَفَآءِ وَسُؤَالِهِمْ أَهْلَ الْعِلْمِ.

اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حکمت والے کی مدح کی جب اپنی حکمت سے حکم کرے اور اس کو سکھلائے اور نہ تکلف کرے اپنی طرف سے اور مشورہ کرنا خلیفوں کا اور سوال کرنا ان کا اہل علم سے۔

٦٧٧٢ـ حَدَّثَنَا شِهَابُ بْنُ عَبَّادٍ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيْمُ بْنُ حُمَيْدٍ عَنْ إِسْمَاعِيْلَ عَنْ قَيْسٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا حَسَدَ إِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ رَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَسُلِّطَ عَلٰى هَلَكَتِهِ فِي الْحَقِّ وَآخَرُ آتَاهُ اللّٰهُ حِكْمَةً فَهُوَ يَقْضِيْ بِهَا وَيُعَلِّمُهَا.

٦٧٧٢۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں لائق ہے حسد کرنا مگر دو چیزوں میں ایک وہ مرد جس کو اللہ نے مال دیا ہے سو اس کو قدرت دی اس کے بجا خرچ کرنے پر اور دوسرا وہ مرد جس کو اللہ نے حکمت دی سو وہ اس کے ساتھ حکم کرتا ہے اور اس کو سکھلاتا ہے۔

٦٧٧٣ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ أَخْبَرَنَا أَبُوْ مُعَاوِيَةَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ سَأَلَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ عَنْ إِمْلَاصِ الْمَرْأَةِ هِيَ الَّتِيْ يُضْرَبُ بَطْنُهَا فَتُلْقِيْ جَنِيْنًا فَقَالَ أَيُّكُمْ سَمِعَ مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْهِ شَيْئًا فَقُلْتُ أَنَا فَقَالَ مَا هُوَ قُلْتُ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِيْهِ غُرَّةٌ عَبْدٌ أَوْ أَمَةٌ فَقَالَ لَا تَبْرَحْ حَتّٰى تَجِيْئَنِيْ بِالْمَخْرَجِ

٦٧٧٣۔ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سوال کیا عمر رضی اللہ عنہ نے عورت کے املاص سے اور وہ عورت وہ ہے کہ اس کے پیٹ کو مارا جائے تو وہ کچا بچہ ڈالے یعنی کوئی اس کے پیٹ میں کچھ مارے اور اس کے پیٹ سے کچا بچہ گر پڑے سو کہا کہ تم میں کون ایسا ہے جس نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس میں کوئی بات سنی ہو؟ میں نے کہا میں نے سنی ہے کہا وہ کیا ہے؟ میں نے کہا میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے فرماتے تھے کہ اس میں بردہ لازم ہے غلام ہو یا لونڈی تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نہ جدا ہونا یہاں سے یہاں تک کہ تو گواہ لائے اس میں

فِيمَا قُلْتَ فَخَرَجْتُ فَوَجَدْتُ مُحَمَّدَ بْنَ مَسْلَمَةَ فَجِئْتُ بِهِ فَشَهِدَ مَعِيَ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ فِيهِ غُرَّةٌ عَبْدٌ أَوْ أَمَةٌ تَابَعَهُ ابْنُ أَبِي الزِّنَادِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عُرْوَةَ عَنِ الْمُغِيرَةِ.

جو تو نے کہا سو میں نکلا تو میں نے محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کو پایا تو میں اس کو لایا سو اس نے میرے ساتھ گواہی دی کہ اس نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ لازم ہے اس میں ایک بردہ غلام ہو یا لونڈی متابعت کی ہے ہشام کی ابو زناد نے اپنے باپ سے عروہ مغیرہ رضی اللہ عنہ سے۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ نہیں جائز ہے قاضی کو حکم کرنا مگر بعد طلب کرنے حکم حادثے کے کتاب یا سنت پر اور اگر اس کو نہ پائے تو اجماع کی طرف رجوع کرے اور اگر اس کو بھی نہ پائے تو نظر کرے کہ کیا صحیح ہے حمل کرنا بعض احکام مقررہ پر واسطے علت کے کہ دونوں کے درمیان جامع ہو سو اگر یہ پائے تو لازم ہے اس کو قیاس کرنا مگر یہ کہ عارض ہو اس کو اور علت سو لازم ہے اس کو ترجیح اور اگر علت کو نہ پائے تو استدلال کرے شواہد اصول سے اور غلبے اشتباہ سے اور اگر اس کے واسطے کوئی چیز اس سے متوجہ نہ ہو تو رجوع کرے طرف حکم عقل کی اور یہ قول ابو بکر باقلانی کا ہے پھر اشارہ کیا طرف انکار کرنے کی اس کے اخیر کلام پر ساتھ قول اللہ تعالیٰ کے ﴿مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتَابِ مِنْ شَيْءٍ﴾ اور یہ سب کو معلوم ہے کہ نصوص نے سب حوادث کو احاطہ نہیں کیا سو ہم نے پہچانا کہ البتہ اللہ نے بیان کیا ہے حوادث کے حکم کو بغیر طریق نص کے اور یہ وہ قیاس ہے اور تائید کرتا ہے اس کی قول اللہ تعالیٰ کا ﴿لَعَلِمَهُ الَّذِينَ يَسْتَنْبِطُونَهُ مِنْهُمْ﴾ اس واسطے کہ استنباط وہ استخراج ہے اور وہ قیاس سے ہوتا ہے اس واسطے کہ نص ظاہر ہے پھر رد کیا قیاس کے منکروں پر اور الزام دیا ان کو ساتھ تناقض کے اس واسطے کہ ان کے اصل سے ہے کہ جب نص نہ پائی جائے تو اجماع کی طرف لائے سو لازم ہے ان کو کہ لائیں اجماع اس پر کہ قیاس پر عمل کرنا جائز نہیں اور ان کو اس کی طرف کوئی راہ نہیں سو ظاہر ہوا کہ قیاس سے تو اس وقت انکار کیا جاتا ہے جب کہ نص یا اجماع موجود ہو نہ اس وقت جب کہ نہ نص موجود ہو اور نہ اجماع اور ساتھ اللہ کے ہے توفیق۔ (فتح)

## بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَتَتَّبِعُنَّ سَنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ.

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول کہ البتہ تم چلو گے اگلے لوگوں کی چالوں پر۔

**فائدہ:** لفظ ترجمہ کا مطابق ہے دوسری حدیث کو۔

٦٧٧٤۔ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ يُونُسَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي ذِئْبٍ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتّٰى تَأْخُذَ أُمَّتِي

٦٧٧٤۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہ قائم ہو گی قیامت یہاں تک کہ میری امت چلے گی اگلی امتوں کی چال پر بالشت بالشت بھر اور ہاتھ ہاتھ بھر تو کسی نے کہا یا حضرت! فارسیوں اور رومیوں

بِأَخْذِ الْقُرُوْنِ قَبْلَهَا شِبْرًا بِشِبْرٍ وَذِرَاعًا بِذِرَاعٍ فَقِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَفَارِسَ وَالرُّوْمِ فَقَالَ وَمَنِ النَّاسُ إِلَّا أُولٰئِكَ.

کی طرح یعنی فارسیوں اور رومیوں کی چال پر چلیں گے؟ حضرت ﷺ نے فرمایا اور کون لوگ ہیں سوائے ان کے یعنی یہی لوگ مراد ہیں انہیں کی چال پر چلیں گے۔

**فائدہ:** یعنی اس واسطے کہ اس وقت زمین کے سب بادشاہوں میں یہی بہت بڑے بادشاہ تھے اور انہیں کی رعیت زیادہ تھی اور انہیں کے شہر وسیع تھے اور قرون جمع قرن کی اور قرن آدمیوں کی ایک امت کا نام ہے۔

٦٧٧٥۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ حَدَّثَنَا أَبُوْ عُمَرَ الصَّنْعَانِيُّ مِنَ الْيَمَنِ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ عَطَآءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَتَتْبَعُنَّ سَنَنَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ شِبْرًا شِبْرًا وَذِرَاعًا بِذِرَاعٍ حَتّٰى لَوْ دَخَلُوْا جُحْرَ ضَبٍّ تَبِعْتُمُوْهُمْ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ الْيَهُوْدُ وَالنَّصَارٰى قَالَ فَمَنْ.

٦٧٧٥۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ البتہ تم چلو گے اگلوں کی چالوں پر بالشت بالشت بھر اور ہاتھ ہاتھ بھر یہاں تک کہ اگر وہ سوسمار کی سوراخ میں گھسے ہوں گے تو تم بھی ان کی پیروی کرو گے ہم نے کہا یا حضرت! کیا یہود اور نصاریٰ کی چال پر چلیں گے؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اگر یہی نہیں تو پھر کون یعنی یہود اور نصاریٰ ہی مراد ہیں انہیں کی چال پر چلو گے۔

**فائدہ:** بالشت اور ہاتھ اور طریق اور سوراخ میں گھسنا تمثیل ہے یعنی ان کی پیروی کریں گے ہر چیز میں جس سے شرع نے منع کیا ہے کہا ابن بطال نے کہ حضرت ﷺ نے خبر دی کہ میری امت بدعات اور محدثات کی پیروی کرے گی اور ہوائے ہوس نفسانی کے پیچھے چلے گی جیسے کہ اگلی امتوں نے بدعات اور شرک کی پیروی کی اور البتہ حضرت ﷺ نے اور بہت حدیثوں میں ڈرایا ہے کہ بدتر لوگ پیچھے رہ جائیں گے اور قیامت نہ قائم ہوگی مگر بدتر لوگوں پر اور دین تو فقط خاص لوگوں کے پاس رہ جائے گا اور دوسری حدیث پہلی حدیث کے معارض نہیں اس واسطے کہ جب حضرت ﷺ مبعوث ہوئے تو اس وقت ملک کی بادشاہی صرف فارسیوں اور رومیوں میں منحصر تھی اور ان کے سوائے جو اور لوگ تھے وہ سب ان کے ماتحت تھے بہ نسبت ان کی کچھ چیز نہ تھے اور احتمال ہے کہ ہو اختلاف جواب کا باعتبار مقام کے سو جس جگہ کہ فارس اور روم کہا وہاں کوئی ایسا قرینہ نہ تھا جو متعلق تھا ساتھ حکم کرنے کے درمیان لوگوں کے اور سیاست رعیت کے اور جس جگہ یہود و نصاریٰ کہا وہاں کوئی ایسا قرینہ تھا جو متعلق تھا ساتھ امور دین کے اس کے اصول اور فروع میں، میں کہتا ہوں اور جس سے حضرت ﷺ نے ڈرایا تھا اور جیسا فرمایا تھا ویسا ہی واقع ہوا کہ اس امت کے عوام خلقت میں شرک اور بدعت نہایت رائج ہو گئے قبر پرستی اور پیر پرستی اور بداعتقادی علی العموم ظاہر ہوئی یہود و نصاریٰ کے قدم بقدم ہو گئی بلکہ تعزیہ داروں اور پیر پرستوں نے ایسے بدعات نکالے ہیں کہ

یہود ونصاریٰ کو بھی نہیں سوجھے۔ (فتح)

بَابُ إِثْمِ مَنْ دَعَا إِلَى ضَلَالَةٍ أَوْ سَنَّ سُنَّةً سَيِّئَةً.

گناہ اس شخص کا جو گمراہی کی طرف لوگوں کو بلائے یا بری راہ نکالے۔

**فائدہ:** ترجمہ باب کے مطابق دو حدیثیں وارد ہوئی ہیں لیکن اس کی شرط پر نہیں ہیں سو کفایت کی اس نے ساتھ اس چیز کے جو دونوں کے معنی ادا کرے اور وہ آیت اور حدیث ہے اور بہر حال یہ جو کہا جو گمراہی کی طرف بلائے تو یہ حدیث مسلم نے روایت کی ہے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو خلق کو نیک کام کی طرف بلائے گا تو اس کو ثواب ملے گا برابر ان کے ثواب کے جو نیک کام میں اس کے تابع ہوں گے اور بتانے والے کا ثواب کرنے والوں کے ثواب کو نہ گھٹائے گا یعنی دونوں کو پورا ثواب ملے گا یہ نہ ہوگا کہ کچھ بتلانے والے کو ملے اور کچھ کرنے والوں کو اور جو گمراہی کی طرف لوگوں کو بلائے گا تو اس پر اتنا گناہ ہوگا جتنا اس کی پیروی کرنے والوں پر ہوگا گمراہ کرنے والے کا گناہ کرنے والوں کے گناہ کو نہیں گھٹائے گا یعنی دونوں کو برابر پورا گناہ ہوگا اور یہ جو کہا یا بری راہ نکالے تو اس کو بھی مسلم نے روایت کیا ہے جریر سے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو اسلام میں اچھی راہ نکالے اس کو اس کا ثواب ملے گا اور جو اس کے بعد اس پر عمل کریں گے ان کا ثواب بھی اس کو ملے گا بغیر اس بات کے کہ ان کا ثواب کچھ گھٹے یعنی دونوں کو جدا جدا پورا پورا ثواب ملے گا اور جو اسلام میں بری راہ نکالے گا تو اس کو اس کا گناہ ہوگا اور جو اس کے بعد اس بری پر چلیں گے ان کا گناہ بھی اس کی گردن پر ہوگا بغیر اس بات کے کہ کچھ ان کے گناہوں سے گھٹے یعنی سب کو جدا جدا پورا گناہ ہوگا۔ (فتح)

لِقَوْلِ اللهِ تَعَالَى ﴿وَمِنْ أَوْزَارِ الَّذِينَ يُضِلُّونَهُمْ بِغَيْرِ عِلْمٍ﴾ الْآيَةَ.

واسطے دلیل قول اللہ تعالیٰ کے اور ان کے گناہوں سے جن کو گمراہ کرتے ہیں بے علمی سے۔

**فائدہ:** کہا مجاہد رحمہ اللہ نے کہ قیامت کے دن اپنے گناہوں کو بھی اٹھائیں گے اور جن لوگوں نے ان کا کہا مانا ان کے گناہوں کو بھی اٹھائیں گے اور ان کا کہا ماننے والوں کے گناہوں سے کچھ کم نہیں ہوگا۔

٦٧٧٦ - حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مُرَّةَ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ مِنْ نَفْسٍ تُقْتَلُ ظُلْمًا إِلَّا كَانَ عَلَى ابْنِ آدَمَ الْأَوَّلِ كِفْلٌ مِنْهَا وَرُبَّمَا قَالَ سُفْيَانُ مِنْ دَمِهَا لِأَنَّهُ أَوَّلُ مَنْ

٦٧٧٦ - حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی ایسی جان نہیں جو ظلم سے قتل ہوئی مگر کہ آدم علیہ السلام کے پہلے بیٹے یعنی قابیل پر اس کے خون کا حصہ پڑتا ہے یعنی وہ بھی گناہ میں شریک ہوتا ہے اس واسطے کہ اس نے اول اول خون کرنے کی راہ نکالی۔

سَنَّ الْقَتْلَ أَوَّلًا .

**فائدہ**: یعنی خون ریزی کی رسم اول اسی سے نکلی اس حدیث کی شرح قصاص میں گزری کہا مہلب نے یہ باب اور اس سے پہلا باب بیچ معنی تحذیر کے ہے گمراہی سے اور بچنے کے بدعات سے اور نہی کے مومنوں کے راہ کی مخالفت کرنے سے اور وجہ تحذیر کی یہ ہے کہ جو بدعت نکالتا ہے وہ اس کو آسان جانتا ہے کہ اول اول ہلکی معلوم ہوتی ہے اوز نہیں معلوم کرتا جو مرتب ہوتا ہے اس پر مفسدے سے اور وہ یہ ہے کہ جو اس کے بعد اس بدعت پر چلیں گے ان کا گناہ بھی اسی کی گردن پر پڑے گا اگرچہ اس نے خود اس پر عمل نہ کیا ہو بلکہ اس واسطے کہ وہ بدعت دراصل پہلے پہل اسی نے نکالی۔ (فتح)

❀......❀......❀

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست مضامین

## کتاب الفتن

## کتاب الاحکام

## كتاب التمنى

## کتاب اخبار الآحاد



## کتاب الاعتصام

❀ ...... ❀ ...... ❀

# فیض الباری

علامہ محمد ابوالحسن سیالکوٹی

اردو ترجمہ

# فتح الباری

ابن حجر العسقلانی

## شرح صحیح بخاری

جلد ۳۰

تصدیر
حافظ محمد اسماعیل الخطیب

تقدیم
حافظ محمد اسماعیل اسد حافظ آبادی

بحسن اہتمام
عبداللطیف ربانی مدیر

مکتبہ اصحاب الحدیث
حافظ پلازہ مچھلی منڈی
نیو اردو بازار لاہور
042-37321823
0301-4227379

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بَابُ مَا ذَكَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَحَضَّ عَلَى اتِّفَاقِ أَهْلِ الْعِلْمِ وَمَا أَجْمَعَ عَلَيْهِ الْحَرَمَانِ مَكَّةُ وَالْمَدِيْنَةُ وَمَا كَانَ بِهَا مِنْ مَّشَاهِدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ وَمُصَلَّى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْمِنْبَرِ وَالْقَبْرِ.

جو ذکر کیا حضرت ﷺ نے اور رغبت دلائی اوپر اتفاق کرنے اہل علم کے اور جس پر اجماع کیا ہے مکے اور مدینے والوں نے اور جو ہے مدینے میں حضرت ﷺ اور مہاجرین اور انصار کے حاضر ہونے کی جگہ سے اور جو ہے وہاں حضرت ﷺ کی جائے نماز اور منبر اور قبر سے۔

**فائدہ:** کہا کرمانی نے کہ اجماع وہ اتفاق ہے اہل حل اور عقد کا یعنی مجتہدین کا حضرت ﷺ کی امت سے کسی امر پر دینی امروں میں سے اور صرف مکے اور مدینے کے مجتہدوں کا اتفاق جمہور کے نزدیک اجماع نہیں جب تک کہ اور سب شہروں کے مجتہدین ان کے ساتھ شامل نہ ہوں اور کہا مالک رحمہ اللہ نے کہ مدینے والوں کا اجماع حجت ہے اور عبارت بخاری رحمہ اللہ کی مشعر ہے ساتھ اس کے کہ مکے اور مدینے والوں کا اجماع حجت ہے میں کہتا ہوں شاید مراد بخاری رحمہ اللہ کی ترجیح ہے نہ دعویٰ اجماع کا اور جب مالک رحمہ اللہ اور اس کے پیروکار صرف اہل مدینہ کے اجماع کو حجت جانتے ہیں تو جب اہل مکہ ان کے ساتھ موافق ہوں تو پھر وہ اس کے ساتھ بطریق اولیٰ قائل ہوں گے اور البتہ نقل کیا ہے ابن تین نے سحنون سے اعتبار اجماع اہل مکہ کا ساتھ اہل مدینہ کے یہاں تک کہ اگر سب اتفاق کریں اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کسی چیز میں ان کے مخالف ہوں تو وہ اجماع نہیں گنا جاتا اور یہ مبنی ہے اس پر کہ مدت مخالف کی اثر کرتی ہے بیچ ثابت ہونے اجماع کے یعنی اجماع ثابت نہیں ہوتا جب کہ کوئی مخالف ہو۔ (فتح)

٦٧٧٧۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ السَّلَمِيِّ أَنَّ أَعْرَابِيًّا بَايَعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْإِسْلَامِ فَأَصَابَ الْأَعْرَابِيَّ وَعْكٌ بِالْمَدِيْنَةِ فَجَآءَ الْأَعْرَابِيُّ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ

٦٧٧٧۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دیہاتی نے حضرت ﷺ سے اسلام کی بیعت کی تو اس دیہاتی کو مدینے میں بخار چڑھ گیا سو وہ حضرت ﷺ کے پاس آیا تو اس نے کہا یا حضرت! میری بیعت توڑ دو حضرت ﷺ نے نہ مانا پھر حضرت ﷺ کے پاس آیا اور کہا کہ میری بیعت توڑ دو حضرت ﷺ نے نہ مانا پھر حضرت ﷺ کے پاس آیا اور کہا

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَأَبٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ جَآءَهُ فَقَالَ أَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَأَبٰى ثُمَّ جَآءَهُ فَقَالَ أَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَأَبٰى فَخَرَجَ الْأَعْرَابِيُّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا الْمَدِيْنَةُ كَالْكِيْرِ تَنْفِيْ خَبَثَهَا وَيَنْصَعُ طِيْبُهَا.

کہ میری بیعت توڑ دو حضرت ﷺ نے نہ مانا تو وہ مرتد ہو کر نکل گیا یعنی مدینے سے تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ مدینہ تو جیسے بھٹی ہے لوہار کی نکالتا ہے میل کچیل کو اور نکھارتا ہے ستھرے کو۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح آخر حج میں گزر چکی ہے کہا ابن بطال نے مہلب سے کہ اس حدیث میں دلالت ہے اس پر کہ مدینہ افضل ہے سب شہروں سے بہ سبب اس چیز کے کہ خاص کیا ہے اس کو اللہ تعالیٰ نے ساتھ اس کے کہ وہ میل کچیل کو نکال ڈالتا ہے اور مرتب کیا ہے اس پر اس بات کو کہ اجماع اہل مدینہ کا حجت ہے اور تعقب کیا گیا ہے اس کا ساتھ قول ابن عبدالبر کے کہ حدیث دلالت کرتی ہے اوپر فضیلت مدینے کے لیکن یہ وصف اس کے واسطے سب زمانوں میں عام نہیں ہے بلکہ وہ حضرت ﷺ کے زمانے کے ساتھ خاص ہے اس واسطے کہ نہیں نکلتا تھا مدینے سے واسطے منہ پھیرنے کے حضرت ﷺ کے ساتھ رہنے سے مگر وہ شخص جس میں خیر نہ ہو اور کہا عیاض نے مانند اس کے اور تائید کی اس کی ساتھ حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے جو روایت کی مسلم نے کہ نہ قائم ہوگی قیامت یہاں تک کہ نکال ڈالے گا مدینہ بدلوگوں کو جیسے نکالتی ہے بھٹی میل چاندی کا کہا اور آگ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ نکالتی ہے میل اور ردی کو اور البتہ نکلی مدینے سے حضرت ﷺ کے بعد ایک جماعت چند اصحاب سے اور مدینے کے سوا اور جگہ کو وطن ٹھہرایا اور مدینے سے باہر فوت ہوئے مانند ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ اور علی رضی اللہ عنہ اور ابو ذر رضی اللہ عنہ اور عمار رضی اللہ عنہ اور حذیفہ رضی اللہ عنہ اور عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ وغیرہم کے سو دلالت کی اس نے کہ یہ حکم خاص ہے ساتھ زمانے حضرت ﷺ کے ساتھ قید مذکور کے پھر واقع ہوگا تمام اخراج ردی کا بیچ محاصرہ زمانہ دجال کے جب کہ وہ مدینے کا محاصرہ کرے گا جیسا کہ مفصل بیان اس کا فتن میں گزر چکا ہے سو نہ باقی رہے گا کوئی منافق مگر کہ اس کی طرف نکلے گا پس یہ دن ہے خلاص ہونے کا۔ (فتح)

٦٧٧٨۔ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كُنْتُ أُقْرِئُ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ فَلَمَّا

٦٧٧٨۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کو پڑھاتا تھا سو جب ہوا وہ حج جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آخر کیا تو عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ عمر رضی اللہ عنہ کے پاس سے پھرا اور مجھ سے ملا سو عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے مجھ سے منیٰ میں کہا کاش تو امیر المؤمنین عمر رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوتا ان کے

كَانَ آخِرُ حَجَّةٍ حَجَّهَا عُمَرُ فَقَالَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بِمِنًى لَوْ شَهِدْتَّ أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ أَتَاهُ رَجُلٌ قَالَ إِنَّ فُلَانًا يَقُوْلُ لَوْ مَاتَ أَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ لَبَايَعْنَا فُلَانًا فَقَالَ عُمَرُ لَأَقُوْمَنَّ الْعَشِيَّةَ فَأُحَذِّرَ هٰؤُلَاءِ الرَّهْطَ الَّذِيْنَ يُرِيْدُوْنَ أَنْ يَّغْصِبُوْهُمْ قُلْتُ لَا تَفْعَلْ فَإِنَّ الْمَوْسِمَ يَجْمَعُ رَعَاعَ النَّاسِ يَغْلِبُوْنَ عَلٰى مَجْلِسِكَ فَأَخَافُ أَنْ لَّا يُنْزِلُوْهَا عَلٰى وَجْهِهَا فَيُطِيْرُ بِهَا كُلُّ مُطِيْرٍ فَأَمْهِلْ حَتّٰى تَقْدَمَ الْمَدِيْنَةَ دَارَ الْهِجْرَةِ وَدَارَ السُّنَّةِ فَتَخْلُصَ بِأَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ فَيَحْفَظُوْا مَقَالَتَكَ وَيُنْزِلُوْهَا عَلٰى وَجْهِهَا فَقَالَ وَاللّٰهِ لَأَقُوْمَنَّ بِهٖ فِيْ أَوَّلِ مَقَامٍ أَقُوْمُهٗ بِالْمَدِيْنَةِ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَقَدِمْنَا الْمَدِيْنَةَ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ بَعَثَ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْحَقِّ وَأَنْزَلَ عَلَيْهِ الْكِتَابَ فَكَانَ فِيْمَا أُنْزِلَ آيَةُ الرَّجْمِ.

پاس ایک مرد آیا سو اس نے کہا کہ فلانا کہتا ہے کہ اگر امیر المؤمنین مر گیا تو البتہ ہم فلانے کے ہاتھ پر بیعت کریں گے تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ البتہ میں دوپہر کے بعد کھڑا ہوں گا یعنی خطبہ پڑھوں گا سو ڈراؤں گا ان لوگوں کو جو ارادہ کرتے ہیں کہ ان سے خلافت غصب کریں یعنی امر خلافت پر کود پڑتے ہیں بغیر عہد اور مشورے کے جیسے کہ واقع ہوئی بیعت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بغیر صلاح اور مشورے کے میں نے کہا کہ ایسا مت کرنا اس واسطے کہ موسم حج کا جمع کرتا ہے جاہل اور کمینے لوگوں کو تیری مجلس پر غالب ہوں گے یعنی ہجوم کر کے تیرے پاس جمع ہو جائیں گے سو میں ڈرتا ہوں کہ نہ اُتاریں تیری بات کو اس کی وجہ پر یعنی اس کی مراد کو نہ سمجھیں سو اُڑائے اس کو ہر اُڑانے والا یعنی بغیر تامل اور ضبط کے سو توقف کیا یہاں تک کہ تو مدینے میں آئے جو ہجرت اور سنت کا گھر ہے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب مہاجرین اور انصار میں پہنچے اور تیری بات کو یاد رکھیں اور اس کو اس کی وجہ پر اتاریں سو کہا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے قسم ہے اللہ کی کھڑا ہوں گا میں ساتھ اس کے اول مقام میں کہ کھڑا ہوں گا مدینے میں کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے سو ہم مدینے میں آئے سو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ بے شک اللہ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو سچا پیغمبر کر کے بھیجا سو رجم کی آیت قرآن میں تھی۔

**فائدہ:** یہ حدیث پوری پہلے گزر چکی ہے اور البتہ داخل کیا ہے بہت لوگوں نے جو اہل مدینہ کے اجماع کو حجت جانتے ہیں اس مسئلے کو بیچ مسئلے اجماع اصحاب کے اور یہ اس جگہ ہے جس جگہ کہتا ہے اس واسطے کہ وہ قرآن کے اترنے اور نزول وحی کے وقت موجود تھے اور جو اس کی مشابہ ہے اور یہ دونوں مسئلے مختلف ہیں اور یہ قول کہ اجماع اصحاب کا حجت ہے قوی تر ہے اس قول سے کہ اجماع اہل مدینہ کا حجت ہے اور راجح یہ ہے کہ اہل مدینہ جو اصحاب کے بعد ہیں جب کسی چیز پر اتفاق کریں تو اس کے ساتھ قائل ہونا قوی تر ہے قائل ہونے سے ساتھ غیر اس کے مگر یہ

کہ نص مرفوع کے مخالف ہو اور جو خاص ہے ساتھ اس باب کے قائل ہونا ہے ساتھ حجت ہونے قول اہل مدینے کے جب کہ اتفاق کریں اور بہر حال ثبوت فضل مدینہ کا اور اہل اس کے کا اور غالب جو ذکر کیا گیا ہے اس باب میں سو نہیں ہے قوی استدلال میں اس مطلوب پر۔ (فتح)

٦٧٧٩۔ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ أَيُّوْبَ عَنْ مُحَمَّدٍ قَالَ كُنَّا عِنْدَ أَبِيْ هُرَيْرَةَ وَعَلَيْهِ ثَوْبَانِ مُمَشَّقَانِ مِنْ كَتَّانٍ فَتَمَخَّطَ فَقَالَ بَخْ بَخْ أَبُوْ هُرَيْرَةَ يَتَمَخَّطُ فِي الْكَتَّانِ لَقَدْ رَأَيْتُنِيْ وَإِنِّيْ لَأَخِرُّ فِيْمَا بَيْنَ مِنْبَرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلٰى حُجْرَةِ عَائِشَةَ مَغْشِيًّا عَلَيَّ فَيَجِيْءُ الْجَآئِيْ فَيَضَعُ رِجْلَهُ عَلٰى عُنُقِيْ وَيُرٰى أَنِّيْ مَجْنُوْنٌ وَمَا بِيْ مِنْ جُنُوْنٍ مَا بِيْ إِلَّا الْجُوْعُ.

٦٧٧٩۔ حضرت محمد بن سیرین رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ ہم ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے تھے اور ان پر دو کپڑے تھے السی کے گیری سے رنگے ہوئے سو رنیٹھ ڈالا اور کہا تعجب ہے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ السی کے کپڑے میں ریٹھ ڈالتا ہے البتہ میں نے اپنے آپ کو دیکھا اور حالانکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرے کے درمیان گر پڑتا تھا بیہوش ہو کر سو آنے والا آتا اور اپنا پاؤں میری گردن پر رکھتا اور اس کو گمان ہوتا کہ میں دیوانہ ہوں اور حالانکہ مجھ کو کچھ جنون نہ ہوتا نہ ہوتی مجھ کو مگر بھوک۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الرقاق میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول اس کا ہے کہ میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر اور عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرے کے درمیان بیہوش ہو کر گر پڑتا تھا اور وہی ہے مکان حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک کا کہا ابن بطال نے مہلب سے کہ وجہ داخل ہونے اس کے کی ترجمہ میں اشارہ ہے طرف اس کی کہ جب صبر کیا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے شدت پر جس کی طرف اشارہ کیا بہ سبب ملازمت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے طلب علم کے تو بدلہ دیا گیا ساتھ اس چیز کے تنہا ہوا ساتھ اس کے کثرت محفوظ اور منقول سے احکام وغیرہ سے اور یہ ساتھ برکت صبر کرنے اس کے ہے مدینہ پر۔ (فتح)

٦٧٨٠۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ كَثِيْرٍ أَخْبَرَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَابِسٍ قَالَ سُئِلَ ابْنُ عَبَّاسٍ أَشَهِدْتَّ الْعِيْدَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ وَلَوْلَا مَنْزِلَتِيْ مِنْهُ مَا شَهِدْتُّهُ مِنَ الصِّغَرِ فَأَتَى الْعَلَمَ الَّذِيْ عِنْدَ دَارِ كَثِيْرِ بْنِ الصَّلْتِ فَصَلّٰى ثُمَّ

٦٧٨٠۔ حضرت عبدالرحمن سے روایت ہے کہ کسی نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ کیا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عید میں حاضر ہوا ہے؟ اس نے کہا ہاں اور اگر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک میرا رتبہ نہ ہوتا تو میں اس میں حاضر نہ ہوتا بہ سبب کم عمر ہونے کے سو تشریف لائے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پاس اس علم کے جو کثیر بن صلت کے گھر کے پاس ہے سو آپ نے عید کی نماز

خَطَبَ وَلَمْ يَذْكُرْ أَذَانًا وَّلَا إِقَامَةً ثُمَّ أَمَرَ بِالصَّدَقَةِ فَجَعَلَ النِّسَآءُ يُشِرْنَ إِلَى آذَانِهِنَّ وَحُلُوْقِهِنَّ فَأَمَرَ بِلَالًا فَأَتَاهُنَّ ثُمَّ رَجَعَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

پڑھی پھر خطبہ پڑھا اور نہ ذکر کیا اذان کو اور نہ تکبیر کو پھر حکم کیا ساتھ صدقہ کرنے کے سو عورتیں اپنے کان اور حلق کی طرف ہاتھ لے جانے لگیں پھر حکم کیا بلال رضی اللہ عنہ کو سو وہ عورتوں کے پاس آئے پھر حضرت ﷺ کی طرف پھرے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح عید کی نماز میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے اس جگہ ذکر عید گاہ کا ہے جس جگہ کہا کہ حضرت ﷺ اس علم کے پاس تشریف لائے جو کثیر بن صلت رضی اللہ عنہ کے گھر کے پاس ہے اور گھر مذکور بنایا گیا تھا حضرت ﷺ کے عہد کے بعد اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ معروف تھا ساتھ اس کے واسطے مشہور ہونے اس کے کہا ابن بطال نے مہلب سے کہ شاہد ترجمہ کا قول ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ہے کہ اگر میرا رتبہ نہ ہوتا تو میں عید میں حاضر نہ ہوتا اس واسطے کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ اہل مدینہ کے بڑوں اور چھوٹوں اور عورتوں اور خادموں نے ضبط کیا ہے علم کو ساتھ معائنہ کے عمل کی جگہوں میں شارع ﷺ سے جو اللہ کی طرف سے بیان کرنے والے ہیں اور ان کے سوا اور لوگوں کو یہ رتبہ حاصل نہیں ہے اور تعقب کیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ قول ابن عباس رضی اللہ عنہما کا **من الصغر ما شهدته** اشارہ ہے اس ہے اس کی طرف کہ کم ہونا عمر کا جگہ گمان عدم وصول کی ہے طرف اس مقام کی کہ جس میں ابن عباس رضی اللہ عنہما حضرت ﷺ کے پاس حاضر ہوا یہاں تک کہ آپ کا کلام سنا اور تمام جو بیان کیا اس قصے میں لیکن چونکہ وہ حضرت ﷺ کے چچا کے بیٹے تھے اور ان کی خالہ حضرت ﷺ کی بیوی تھیں تو اس سبب سے رتبہ مذکور میں پہنچے اور اگر یہ نہ ہوتا تو نہ پہنچتے اور لے جاتی ہے اس سے نفی تعمیم کی جس کا مہلب نے دعویٰ کیا ہے اور بر تقدیر تسلیم کے پس وہ خاص ہے ساتھ اس کے جو وہاں موجود تھا اور وہ اصحاب ہیں سو نہ شریک ہوگا ان کو اس میں جو ان کے بعد ہے ساتھ مجرد ہونے اس کے اہل مدینہ سے۔ (فتح)

٦٧٨١۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَأْتِيْ قُبَآءً مَاشِيًا وَّرَاكِبًا.

٦٧٨١۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ مسجد قبا میں جایا کرتے تھے پیادہ اور سوار۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نماز میں گزر چکی ہے کہا ابن بطال نے کہ مراد اس حدیث سے حضرت ﷺ کو دیکھنا ہے پیادہ اور سوار بیچ قصد کرنے آپ کے طرف مسجد قبا کی اور یہ مشہد ہے حضرت ﷺ کے مشاہد سے اور نہیں یہ غیر مدینے میں۔ (فتح)

٦٧٨٢۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا أَبُوْ

٦٧٨٢۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے

أُسَامَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ ادْفِنِّي مَعَ صَوَاحِبِي وَلَا تَدْفِنِّي مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْبَيْتِ فَإِنِّي أَكْرَهُ أَنْ أُزَكّٰى.

عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ مجھ کو میری مصاحبوں یعنی حضرت ﷺ کی بیویوں کے ساتھ دفنانا اور مجھ کو حضرت ﷺ کے ساتھ گھر میں نہ دفنانا اس واسطے کہ میں برا جانتی ہوں کہ پاک اور بے عیب ٹھہرائی جاؤں۔

٦٧٨٣۔ وَعَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ عُمَرَ أَرْسَلَ إِلَى عَائِشَةَ ائْذَنِي لِي أَنْ أُدْفَنَ مَعَ صَاحِبَيَّ فَقَالَتْ إِيْ وَاللّٰهِ قَالَ وَكَانَ الرَّجُلُ إِذَا أَرْسَلَ إِلَيْهَا مِنَ الصَّحَابَةِ قَالَتْ لَا وَاللّٰهِ لَا أُوثِرُهُمْ بِأَحَدٍ أَبَدًا.

٦٧٨٣۔ اور حضرت ہشام سے روایت ہے اس نے روایت کی اپنے باپ سے کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عائشہ رضی اللہ عنہا کو کہلا بھیجا کہ مجھ کو اجازت ہو کہ میں اپنے دونوں ساتھی کے ساتھ دفنایا جاؤں تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا ہاں قسم ہے اللہ کی اور اصحاب میں سے جب کوئی عائشہ رضی اللہ عنہا کہ کہلا بھیجتا تھا تو کہتی تھیں قسم ہے اللہ کی نہیں اختیار کروں گی میں ساتھ ان کے کسی کو کبھی۔

**فائدہ:** یہ جو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ میں برا جانتی ہوں کہ پاک ٹھہرائی جاؤں یعنی کوئی میری تعریف کرے جو مجھ میں نہیں بلکہ ساتھ مجرد ہونے میرے کے مدفون نزدیک حضرت ﷺ کے سوائے باقی بیویوں کے سوگمان کرے کہ میں خاص کی گئی ہوں ساتھ اس کے سوائے ان کے واسطے اس چیز کے کہ مجھ میں اور ان میں نہیں اور یہ نہایت تواضع ہے عائشہ رضی اللہ عنہا سے اور روایت کی ترمذی نے عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ کی حدیث سے کہ لکھی ہوئی ہے توراۃ میں صفت محمد ﷺ کی کہ عیسیٰ علیہ السلام ان کے ساتھ دفن ہوں گے اور اس کے بعض راویوں نے کہا کہ حجرے میں ایک قبر کی جگہ باقی ہے اور طبرانی کی روایت میں ہے کہ دفن ہوں گے عیسیٰ علیہ السلام ساتھ حضرت ﷺ کے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ کے پس ہوگی چوتھی قبر کہا ابن بطال نے مہلب سے سوائے اس کے کچھ نہیں کہ برا جانا عائشہ رضی اللہ عنہا نے یہ کہ دفن ہو ساتھ ان کے اس خوف سے کہ گمان کرے کوئی کہ عائشہ رضی اللہ عنہا افضل ہیں سب اصحاب سے بعد حضرت ﷺ کے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ کے اور البتہ حجت پکڑی ہے ابوبکر ابہری مالکی نے ساتھ اس کے کہ مدینہ افضل ہے مکہ سے اس واسطے کہ حضرت ﷺ مدینے کی مٹی سے پیدا ہوئے اور وہ افضل ہیں سب آدمیوں سے تو مدینے کی مٹی بھی سب مٹیوں سے افضل ہوگی اور یہ جو کہا کہ مدینہ کی مٹی افضل ہے تو اس میں کوئی نزاع نہیں اور نزاع تو اس میں ہے کہ کیا اس سے لازم آتا ہے کہ مدینہ مکے سے افضل ہو اس واسطے کہ مجاور شے کا اگر ثابت ہوں اس کے واسطے تمام فضائل اس کے تو ہوگا یہ مجاور مانند اس کی سو اس سے لازم آئے گا کہ جو مدینہ کے قرب وجوار کی زمین مکے سے افضل ہو اور حالانکہ نہیں ہے اس طرح اتفاقاً اسی طرح جواب دیا ہے بعض متقدمین نے اور اس میں نظر ہے۔

٦٧٨٤۔ حَدَّثَنَا أَيُّوبُ بْنُ سُلَيْمَانَ حَدَّثَنَا

٦٧٨٤۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ

أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِیْ أُوَیْسٍ عَنْ سُلَیْمَانَ بْنِ بِلَالٍ عَنْ صَالِحِ بْنِ کَیْسَانَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ أَخْبَرَنِیْ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ یُصَلِّی الْعَصْرَ فَیَأْتِی الْعَوَالِیَ وَالشَّمْسُ مُرْتَفِعَةٌ وَزَادَ اللَّیْثُ عَنْ یُوْنُسَ وَبُعْدُ الْعَوَالِیَ أَرْبَعَةُ أَمْیَالٍ أَوْ ثَلَاثَةٌ.

کا دستور تھا کہ عصر کی نماز پڑھتے سو ہم ان گاؤں میں آتے جو مدینے کی اُچان میں ہیں اور حالانکہ آفتاب بلند ہوتا زیادہ کیا ہے لیث نے یونس سے اور عوالی مدینے سے چار میل یا تین میل دور ہیں۔

**فائدہ:** شاید یہ شک ہے اس سے اس واسطے کہ وہ اس کے نزدیک ابو صالح سے ہے اور یہ بنا بر اس کی عادت کے ہے کہ وارد کرتا ہے اس کو شواہد اور متممات میں اور نہیں حجت پکڑتا ہے ساتھ اس کے اصول میں۔ (فتح) اس حدیث میں ذکر ہے اصحاب کے مشاہد کا۔

٦٧٨٥۔ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ زُرَارَةَ حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ بْنُ مَالِكٍ عَنِ الْجُعَیْدِ سَمِعْتُ السَّآئِبَ بْنَ یَزِیْدَ یَقُوْلُ کَانَ الصَّاعُ عَلٰی عَهْدِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مُدًّا وَثُلُثًا بِمُدِّکُمُ الْیَوْمَ وَقَدْ زِیْدَ فِیْهِ سَمِعَ الْقَاسِمُ بْنُ مَالِكٍ الْجُعَیْدَ.

٦٧٨٥۔ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں صاع بقدر ایک مد اور تہائی کے تھا تمہارے آج کے مد سے اور البتہ زیادہ کیا گیا اس میں عمر بن عبدالعزیز کے زمانے میں سنا ہے قاسم نے جعید سے۔

**فائدہ:** اور مناسبت اس حدیث کی ترجمہ سے یہ ہے کہ انداز صاع کی اس قبیل سے ہے کہ اجماع کا ہے اس پر اہل مکہ اور مدینہ نے بعد زمانے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور بدستور رہا اور جب بنو امیہ نے اس میں زیادتی کی تو نہ چھوڑا لوگوں نے اعتبار صاع نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا اس چیز میں کہ وارد ہوئی ہے اس میں تقدیر ساتھ صاع کے صدقہ فطر وغیرہ سے بلکہ بدستور رہے اوپر اعتبار کرنے اس کے بیچ اس کے اگرچہ استعمال کیا انہوں نے صاع زائد کو اس چیز میں کہ تحقیق واقع ہوئی ہے اس میں تقدیر ساتھ صاع کے جیسے کہ تنبیہ کی ہے اس پر مالک نے اور رجوع کیا اس کی طرف ابو یوسف نے بیچ قصے مشہور کے۔ (فتح)

٦٧٨٦۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِیْ طَلْحَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ

٦٧٨٦۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا الٰہی! برکت دے مدینے کے لوگوں کو ان کے ماپ میں اور برکت دے ان کو ان کے صاع میں اور مد میں مراد

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْ مِكْيَالِهِمْ وَبَارِكْ لَهُمْ فِيْ صَاعِهِمْ وَمُدِّهِمْ يَعْنِيْ أَهْلَ الْمَدِيْنَةِ.

حضرت ﷺ کی اہل مدینہ ہیں۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے مہلب سے کہ حضرت ﷺ نے جو مدینہ والوں کے واسطے دعا کی ان کے صاع اور مد میں تو اس دعا نے خاص کیا ہے ان کو برکت سے جس نے بے بس کیا اہل دنیا کو طرف قصد کرنے ان کے کی اس معیار میں کہ دعا کی گئی ہے واسطے اس کے ساتھ برکت کے تا کہ ٹھہرائیں اس کو طریقہ کہ پیروی کریں اس کی اپنی معاش میں اور جو فرض کیا ہے اللہ نے اوپر ان کے۔ (فتح)

٦٧٨٧ـ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْمُنْذِرِ حَدَّثَنَا أَبُوْ ضَمْرَةَ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ عُقْبَةَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ الْيَهُوْدَ جَآءُوْا إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِرَجُلٍ وَامْرَاَةٍ زَنَيَا فَأَمَرَ بِهِمَا فَرُجِمَا قَرِيْبًا مِنْ حَيْثُ تُوْضَعُ الْجَنَآئِزُ عِنْدَ الْمَسْجِدِ.

٦٧٨٧ـ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ یہودی لوگ ایک مرد اور عورت کو حضرت ﷺ کے پاس لائے کہ دونوں نے زنا کیا تھا سو حکم کیا حضرت ﷺ نے ان کے سنگسار کرنے کا سو دونوں سنگسار کیے گئے قریب اس جگہ کے کہ جنازے رکھے جاتے ہیں مسجد کے پاس۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح محاربین میں گزر چکی ہے۔

٦٧٨٨ـ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ عَمْرٍو مَوْلَى الْمُطَّلِبِ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَلَعَ لَهُ أُحُدٌ فَقَالَ هٰذَا جَبَلٌ يُحِبُّنَا وَنُحِبُّهُ اللّٰهُمَّ إِنَّ إِبْرَاهِيْمَ حَرَّمَ مَكَّةَ وَإِنِّيْ أُحَرِّمُ مَا بَيْنَ لَابَتَيْهَا تَابَعَهُ سَهْلٌ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ أُحُدٍ.

٦٧٨٨ـ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ کو اُحد کا پہاڑ نظر آیا تو فرمایا کہ یہ پہاڑ ہم سے محبت رکھتا ہے اور ہم اس سے محبت رکھتے ہیں الٰہی! بے شک ابراہیم علیہ السلام نے مکے کو حرام کیا اور البتہ میں حرام کرتا ہوں جو مدینہ کی دونوں طرف پتھریلی زمین کے درمیان ہے۔

**فائدہ:** یعنی جیسے مکے میں شکار کرنا اور درخت کاٹنا درست نہیں ایسے ہی مدینے میں بھی اور اس حدیث کی شرح کتاب الحج میں گزر چکی ہے۔ (فتح) متابعت کی ہے اس کی سہل رضی اللہ عنہ نے حضرت ﷺ سے اُحد میں۔

٦٧٨٩ـ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِيْ مَرْيَمَ حَدَّثَنَا أَبُوْ غَسَّانَ حَدَّثَنِيْ أَبُوْ حَازِمٍ عَنْ سَهْلٍ أَنَّهُ

٦٧٨٩ـ حضرت سہل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مسجد کے قبلے کی دیوار اور منبر کے درمیان بقدر گزرنے بکری کے جگہ تھی۔

كَانَ بَيْنَ جِدَارِ الْمَسْجِدِ مِمَّا يَلِي الْقِبْلَةَ وَبَيْنَ الْمِنبَرِ مَمَرُّ الشَّاةِ.

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نماز میں گزر چکی ہے۔

٦٧٩٠۔ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ خُبَيْبِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا بَيْنَ بَيْتِي وَمِنبَرِي رَوْضَةٌ مِّنْ رِيَاضِ الْجَنَّةِ وَمِنبَرِي عَلٰى حَوْضِي.

۶۷۹۰۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے گھر اور میرے منبر کے درمیان ایک باغ ہے بہشت کے باغوں میں سے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح فضل مدینہ میں گزر چکی ہے اور بعض روایت میں حجرہ ہے اور بعض میں قبر سب کا مطلب ایک ہے کہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرے میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اکثر رہتے تھے اور وہیں دفن ہوئے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر اور منبر کے درمیان چند گز کا فرق ہے یعنی اس قدر جگہ بہشت میں اٹھ جائے گی اور وہاں کی عبادت اور دعا نہایت مقبول ہے اس کی برکت سے بہشت ملے گی۔ (فتح)

٦٧٩١۔ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ حَدَّثَنَا جُوَيْرِيَةُ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَابَقَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ الْخَيْلِ فَأُرْسِلَتِ الَّتِي ضُمِّرَتْ مِنْهَا وَأَمَدُهَا إِلَى الْحَفْيَاءِ إِلٰى ثَنِيَّةِ الْوَدَاعِ وَالَّتِي لَمْ تُضَمَّرْ أَمَدُهَا ثَنِيَّةُ الْوَدَاعِ إِلٰى مَسْجِدِ بَنِي زُرَيْقٍ وَأَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ كَانَ فِيمَنْ سَابَقَ.

۶۷۹۱۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسابقت کی درمیان گھوڑوں کے سو چھوڑے گئے وہ گھوڑے کہ اضمار کیے گئے تھے ان میں سے اور ان کی حد حفیا سے ثنیۃ الوداع تک تھی اور جو گھوڑے کہ نہیں اضمار کیے گئے تھے ان کی حد ثنیۃ الوداع سے مسجد بنی زریق تک تھی اور البتہ عبداللہ بھی گھڑ دوڑ کرنے والوں میں تھے۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے مہلب سے کہ سہل رضی اللہ عنہ کی حدیث سے بیچ مقدار اس چیز کے کہ دیوار اور منبر کے درمیان ہے سنت ہے پیروی کی گئی منبر کی جگہ میں تاکہ داخل ہو اس کی طرف اس جگہ سے اور جو مسافت کہ حفیا اور ثنیہ کے درمیان ہے گھڑ دوڑ کے واسطے سنت ہے پیروی کی گئی کہ جو گھوڑے کہ اضمار کیے گئے ہوں ان کی مسابقت کے واسطے اس قدر میدان ہو۔ (فتح)

٦٧٩٢۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ لَيْثٍ عَنْ نَافِعٍ

۶۷۹۲۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے

عَنِ ابْنِ عُمَرَ ح و حَدَّثَنِي إِسْحَاقُ أَخْبَرَنَا عِيْسَى وَابْنُ إِدْرِيْسَ وَابْنُ أَبِي غَنِيَّةَ عَنْ أَبِي حَيَّانَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ عُمَرَ عَلَى مِنْبَرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

عمر رضی اللہ عنہ سے سنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر پر۔

**فائدہ:** اسی طرح اقتصار کیا ہے حدیث سے اس قدر پر اس واسطے کہ اس جگہ صرف اسی کی حاجت ہے اور وہ ذکر منبر کا ہے اور یہ حدیث اشربہ میں گزر چکی ہے اور اس میں ہے کہ اترا احرام کرنا شراب کا اور حالانکہ وہ پانچ چیز سے تھی۔ (فتح)

٦٧٩٣۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِي السَّائِبُ بْنُ يَزِيْدَ سَمِعَ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ خَطَبَنَا عَلَى مِنْبَرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٧٩٣۔ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عثمان رضی اللہ عنہ کو سنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر پر خطبہ پڑھتے تھے۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے مہلب سے کہ ان دونوں حدیثوں میں سنت ہے پیروی کی گئی ساتھ اس کے کہ خلیفہ خطبہ پڑھے منبر پر مہم امروں میں ان کو پوشیدہ نہ کرے تا کہ پہنچے وعظ لوگوں کے کانوں میں جب کہ ان پر بلند ہو اور اس میں اشارہ ہے اس کی طرف کہ منبر نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اس زمانے تک باقی رہا اس میں کمی بیشی نہ ہوئی اور اس کے سوائے اور روایت میں آیا ہے کہ وہ اس کے بعد بھی اور زمانہ باقی رہا۔ (فتح)

٦٧٩٤۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ حَسَّانَ أَنَّ هِشَامَ بْنَ عُرْوَةَ حَدَّثَهُ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ عَائِشَةَ قَالَتْ قَدْ كَانَ يُوْضَعُ لِيْ وَلِرَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذَا الْمِرْكَنُ فَنَشْرَعُ فِيْهِ جَمِيْعًا.

٦٧٩٤۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ البتہ میرے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے یہ لگن رکھا جاتا تھا سو ہم اس میں نہانا شروع کرتے اکٹھے یعنی اس میں سے پانی لیتے بغیر کسی برتن کے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الطہارۃ میں گزر چکی ہے کہا ابن بطال نے کہ اس حدیث میں سنت ہے پیروی کی گئی واسطے بیان مقدار اس چیز کے کہ کفایت کرتی ہے میاں بیوی کو پانی سے جب کہ دونوں نہائیں۔ (فتح)

٦٧٩٥۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا عَبَّادُ بْنُ عَبَّادٍ حَدَّثَنَا عَاصِمٌ الْأَحْوَلُ عَنْ أَنَسٍ قَالَ حَالَفَ

٦٧٩٥۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار اور مہاجرین کے درمیان برادری کروائی میرے

النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ الْأَنْصَارِ وَقُرَيْشٍ فِیْ دَارِی الَّتِیْ بِالْمَدِيْنَةِ وَقَنَتَ شَهْرًا يَدْعُوْ عَلٰی أَحْيَآءٍ مِّنْ بَنِیْ سُلَيْمٍ.

اس گھر میں جو مدینے میں ہے اور حضرت ﷺ نے ایک مہینہ قنوت پڑھی بد دعا کرتے تھے بنی سلیم کی کئی قوموں پر۔

**فائدہ:** اختصار کیا ہے اس حدیث کو دو حدیثوں سے پہلی حدیث کی شرح ادب میں گزر چکی ہے اور فرق درمیان حلف اور اخا کے اور دوسری حدیث کی شرح کتاب وتر میں گزر چکی ہے اور اس میں بیان ہے وقت کا اور سبب کا جس میں قنوت پڑھی۔ (فتح) برادری کروائی یعنی انصار اور مہاجرین کو آپس میں بھائی بنایا کہ ایک دوسرے کو بھائی جانیں۔

۶۷۹۶۔ حَدَّثَنِیْ أَبُوْ كُرَيْبٍ حَدَّثَنَا أَبُوْ أُسَامَةَ حَدَّثَنَا بُرَيْدٌ عَنْ أَبِیْ بُرْدَةَ قَالَ قَدِمْتُ الْمَدِيْنَةَ فَلَقِيَنِیْ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ فَقَالَ لِیَ انْطَلِقْ إِلَی الْمَنْزِلِ فَأَسْقِيَكَ فِیْ قَدَحٍ شَرِبَ فِيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتُصَلِّیْ فِیْ مَسْجِدٍ صَلّٰی فِيْهِ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَانْطَلَقْتُ مَعَهٗ فَسَقَانِیْ سَوِيْقًا وَأَطْعَمَنِیْ تَمْرًا وَصَلَّيْتُ فِیْ مَسْجِدِهٖ.

۶۷۹۶۔ حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں مدینے میں آیا اور عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ مجھ سے ملے سو کہا کہ میرے ساتھ میرے گھر میں چل سو میں تجھ کو پانی پلاؤں اس پیالے میں جس میں حضرت ﷺ نے پیا اور تو نماز پڑھے اس مسجد میں جس میں حضرت ﷺ نے نماز پڑھی سو میں ان کے ساتھ چلا تو انہوں نے مجھ کو ستو پلائے اور مجھ کو کھجور کھلائی اور میں نے ان کی مسجد میں نماز پڑھی۔

**فائدہ:** واقع ہوا ہے نزدیک عبدالرزاق کے بیان سبب آنے ابو بردہ رضی اللہ عنہ کے کا مدینے میں سو روایت کی ہے اس نے ابو بردہ رضی اللہ عنہ سے کہ میرے باپ نے مجھ کو عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا تا کہ میں اس سے علم سیکھوں سو اس نے مجھ سے پوچھا کہ تو کون ہے میں نے اس کو خبر دی تو اس نے مجھ کو مرحبا کہا اور اس روایت کے اخیر میں اتنا زیادہ ہے کہ جب کوئی قرض لے پھر قرض خواہ تقاضا کرے جب کہ وعدہ کا وقت آئے اور مدیوں اس کو ہدیہ دے تو یہ منجملہ بیاج کے ہے۔ (فتح)

۶۷۹۷۔ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ الرَّبِيْعِ حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ يَحْيٰی بْنِ أَبِیْ كَثِيْرٍ حَدَّثَنِیْ عِكْرِمَةُ قَالَ حَدَّثَنِی ابْنُ عَبَّاسٍ أَنَّ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ حَدَّثَهٗ قَالَ حَدَّثَنِی النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَتَانِی اللَّيْلَةَ آتٍ مِّنْ رَّبِّیْ وَهُوَ بِالْعَقِيْقِ أَنْ صَلِّ

۶۷۹۷۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ آیا میرے پاس ایک آنے والا میرے رب کی طرف سے اور حالانکہ حضرت ﷺ عقیق میں تھے کہ نماز پڑھ اس مبارک نالے میں اور کہہ عمرہ اور حج اور کہا ہارون نے کہ حدیث بیان کی ہم سے علی نے کہ کہہ عمرہ داخل ہوا حج میں۔

فِیْ هٰذَا الْوَادِی الْمُبَارَكِ وَقُلْ عُمْرَةٌ وَحَجَّةٌ وَقَالَ هَارُوْنُ بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ عُمْرَةٌ فِيْ حَجَّةٍ.

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح حج میں گزر چکی ہے نویں سال حضرت ﷺ حج کو چلے جب اس نالے میں پہنچے جس کا نام عقیق ہے تب یہ حدیث فرمائی یعنی حج اور عمرہ ساتھ ہی ایک احرام سے ادا کرو اس کو قران کہتے ہیں اور تمتع یہ کہ عمرہ کر کے احرام اُتار ڈالے پھر حج کے موسم میں دوسرا احرام باندھ کے حج ادا کرے جیسے مفصل بیان اس کا حج میں گزر چکا ہے۔

٦٧٩٨۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ وَقَّتَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرْنًا لِأَهْلِ نَجْدٍ وَالْجُحْفَةَ لِأَهْلِ الشَّامِ وَذَا الْحُلَيْفَةِ لِأَهْلِ الْمَدِيْنَةِ قَالَ سَمِعْتُ هٰذَا مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبَلَغَنِيْ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَلِأَهْلِ الْيَمَنِ يَلَمْلَمُ وَذُكِرَ الْعِرَاقُ فَقَالَ لَمْ يَكُنْ عِرَاقٌ يَوْمَئِذٍ.

٦٧٩٨۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے نجد والوں کے واسطے احرام باندھنے کی جگہ قرن مقرر کی اور شام والوں کے واسطے جحفہ مقرر کیا اور مدینے والوں کے واسطے ذوالحلیفہ مقرر کیا کہا کہ میں نے اس کو حضرت ﷺ سے سنا اور مجھ کو خبر پہنچی کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ یمن والوں کے واسطے احرام باندھنے کی جگہ یلملم ہے اور ذکر کیا گیا عراق سو کہا کہ اس وقت عراق نہ تھا۔

**فائدہ:** یعنی اس وقت ملک عراق مسلمانوں کے ہاتھ میں نہ تھا اس واسطے کہ اس وقت عراق کے سب شہر ایران کے بادشاہ کے قبضے میں تھے سو گویا کہ کہا کہ عراق کے لوگ اس وقت مسلمان نہ تھے تا کہ ان کے واسطے احرام باندھنے کی جگہ مقرر کی جاتی اور وارد ہوتا ہے اس جواب پر ذکر اہل شام کا سو شاید مراد ابن عمر رضی اللہ عنہما کی نفی دونوں عراق کی ہے اور وہ کوفہ اور بصرہ ہیں اور ہر ایک دونوں میں سے ہو گیا مصر جامع بعد فتح کرنے مسلمانوں کے ایران کے شہروں کو۔ (فتح)

٦٧٩٩۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ الْمُبَارَكِ حَدَّثَنَا الْفُضَيْلُ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ عُقْبَةَ حَدَّثَنِيْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ أُرِيَ وَهُوَ فِيْ مُعَرَّسِهِ بِذِي الْحُلَيْفَةِ فَقِيْلَ لَهُ إِنَّكَ بِبَطْحَاءَ مُبَارَكَةٍ.

٦٧٩٩۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ کو خواب میں نظر آیا اور حالانکہ آپ اپنی تعریس کی جگہ میں تھے یعنی جس جگہ میں اخیر رات کو سوئے تھے سو آپ سے کہا گیا کہ بے شک آپ مبارک میدان میں ہیں۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے مہلب سے کہ غرض بخاری رحمہ اللہ کی اس باب سے اور اس کی حدیثوں سے فضیلت دینا ہے مدینے کو اس چیز سے کہ خاص کیا ہے اس کو اللہ نے ساتھ اس کے دین کی نشانیوں سے اور یہ کہ وہ گھر ہے وحی کا اور جگہ اُترنے فرشتوں کی ساتھ ہدایت اور رحمت کے اور بزرگی دی ہے اس کو اللہ تعالیٰ نے ساتھ رہنے رسول اپنے کے بیچ اس کے اور ٹھہرائی اس میں قبر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور منبر آپ کا اور ان کے درمیان ایک باغ ہے بہشت کے باغوں میں سے اور فضل مدینے کا ثابت ہے نہیں محتاج ہے طرف قائم کرنے دلیل خاص کے اور پہلے گزر چکی ہیں حدیثیں بیچ فضیلت مدینے کے آخر حج میں جن میں شفا ہے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ مراد اس جگہ مقدم ہونا ہے مدینے والوں کا علم میں اپنے غیر پر سو اگر ہو مراد ساتھ اس کے مقدم کرنا ان کا بعض زمانوں میں اور وہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ ہے جس وقت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس میں مقیم تھے اور وہ زمانہ کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ہے پہلے اس سے کہ متفرق ہوں اصحاب شہروں میں سے سو نہیں ہے کوئی شک بیچ مقدم کرنے دونوں زمانوں کے ان کے غیر پر اور یہی مستفاد ہوتا ہے باب کی حدیثوں سے اور غیر ان کے سے اور اگر ہو مراد بدستور رہنا اس کا واسطے تمام ساکنوں اس کے ہر زمانے میں تو وہ محل نزاع کا ہے اور نہیں ہے کوئی راہ طرف تعمیم اس قول کے اس واسطے کہ ائمہ مجتہدین کے زمانے کے بعد پچھلے زمانوں میں مدینے میں کوئی ایسا نہیں ہوا جو علم اور فضل میں اور شہروں کے لوگوں سے فائق ہو چہ جائیکہ مدینے کے تمام لوگ دوسروں پر مقدم ہوں بلکہ رہے مدینے میں اہل بدعت سے وہ لوگ جن کے بدنیت اور خبیث باطن ہونے میں کچھ شک نہیں ہے، واللہ اعلم۔ (فتح)

## بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿لَيْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ﴾

## باب ہے اللہ تعالیٰ کے اس قول کے بیان میں کہ تیرا کچھ اختیار نہیں

**فائدہ:** ذکر کی بخاری رحمہ اللہ نے اس میں حدیث ابن عمر رضی اللہ عنہما کی بیچ سبب نزول اس کے اور البتہ پہلے گزر چکا ہے بیان اس کا تفسیر آل عمران میں اور پہلے گزر چکی ہے کچھ شرح اس کی اور نام ان لوگوں کا جن پر بددعا کی تھی اس واسطے کہ وہ ایمان نہ لائے تا کہ پکڑیں اس کو اور بچیں لعنت سے اور ﴿لَيْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ﴾ کے معنی یہ ہیں کہ نہیں لازم ہے تجھ پر ان کو ہدایت کرنا لیکن اللہ ہدایت کرتا ہے جس کو چاہتا ہے اور احتمال ہے کہ ہو مراد اس کی اشارہ کرنا اس مسئلے کی طرف جس میں اختلاف مشہور ہے اصول فقہ میں اور وہ یہ ہے کہ کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جائز تھا کہ احکام میں اجتہاد کریں یا نہیں اور اس کا بیان بسط سے پہلے گزر چکا ہے۔ (فتح)

٦٨٠٠۔ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدٍ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى

٦٨٠٠۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اس نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہتے تھے فجر کی نماز میں رکوع سے سر اٹھا کر کہا الٰہی! اے رب ہمارے! تیرے واسطے حمد ہے اخیر میں

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِي صَلَاةِ الْفَجْرِ وَرَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ فِي الْآخِيرَةِ ثُمَّ قَالَ اللّٰهُمَّ الْعَنْ فُلَانًا وَفُلَانًا فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ ﴿لَيْسَ لَكَ مِنَ الْأَمْرِ شَيْءٌ أَوْ يَتُوْبَ عَلَيْهِمْ أَوْ يُعَذِّبَهُمْ فَإِنَّهُمْ ظَالِمُوْنَ﴾.

پھر کہا الٰہی! لعنت کر فلانے کو اور فلانے کو سو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری کہ تیرا کچھ اختیار نہیں یا اللہ ان کی توبہ قبول کرے یا ان کو عذاب کرے سو بے شک وہ ظالم ہیں۔

**فائدہ:** یہ جو کہا کہ اپنا سر رکوع سے اٹھایا تو یہ جملہ حالیہ ہے یعنی فرمایا یہ وقت سر اٹھانے کے رکوع سے اور قال دوسرا احتمال ہے کہ ساتھ معنی قائلا کے ہو اور احتمال ہے کہ زائد ہو اور اور تائید کرتا ہے اس کی یہ کہ واقع ہوا ہے ابن حبان کی روایت میں ساتھ اس لفظ کے کہ اس نے حضرت ﷺ سے سنا جب نماز فجر کی دوسری رکعت میں رکوع سے سر اٹھایا تو کہا اللھم الخ اور اس سے لیا جاتا ہے کہ محل قنوت کا وقت اٹھانے سر کے ہے رکوع سے نہ رکوع سے پہلے اور قول حضرت ﷺ کا اللھم ربنا ولک الحمد معین کرنے والا ہے واسطے سر اٹھانے کے رکوع سے اس واسطے کہ یہ ذکر اعتدال کا ہے یعنی سیدھا ہونے کا رکوع سے اور قول اس کا فی الاخیرہ یعنی دوسری رکعت میں صبح کی نماز سے جیسے کہ واقع ہوئی ہے ساتھ اس کے تصریح ابن حبان کی روایت میں اور گمان کیا ہے کرمانی نے کہ قول اس کا فی الآخرہ متعلق ہے ساتھ حمد کے اور وہ بقیہ ذکر کا ہے جو حضرت ﷺ نے اعتدال کی حالت میں فرمایا اور نہیں ہے جس طرح کہ گمان کیا اس نے۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِهِ تَعَالٰى ﴿وَكَانَ الْإِنْسَانُ أَكْثَرَ شَيْءٍ جَدَلًا﴾ وَقَوْلِهِ تَعَالٰى ﴿وَلَا تُجَادِلُوْا أَهْلَ الْكِتَابِ إِلَّا بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ﴾.

باب ہے اللہ کے اس قول کے بیان میں کہ آدمی بڑا جھگڑالو ہے اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہ جھگڑو اہل کتاب سے مگر ساتھ اس طریق کے کہ وہ بہتر ہے۔

۶۸۰۱۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ ح حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ سَلَامٍ أَخْبَرَنَا عَتَّابُ بْنُ بَشِيْرٍ عَنْ إِسْحَاقَ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِيْ عَلِيُّ بْنُ حُسَيْنٍ أَنَّ حُسَيْنَ بْنَ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَخْبَرَهُ أَنَّ عَلِيَّ بْنَ أَبِيْ طَالِبٍ قَالَ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَرَقَهُ وَفَاطِمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا بِنْتَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

۶۸۰۱۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ رات کو ان کے اور اپنی بیٹی فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لائے سو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ کیا تم نماز نہیں پڑھتے؟ کہا علی رضی اللہ عنہ نے سو میں نے کہا یا حضرت! ہماری جان اللہ کے قابو میں ہے سو جب اللہ ہم کو اٹھانا چاہتا ہے تو ہم اٹھتے ہیں سو حضرت ﷺ پھرے جب کہ علی رضی اللہ عنہ نے آپ سے یہ کہا اور اس کو کچھ جواب نہ دیا پھر میں نے حضرت ﷺ سے سنا اور حالانکہ آپ پیٹھ دیے اپنی ران پر ہاتھ مارتے تھے اور کہتے

وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُمْ أَلَا تُصَلُّوْنَ فَقَالَ عَلِيٌّ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّمَا أَنْفُسُنَا بِيَدِ اللّٰهِ فَإِذَا شَاءَ أَنْ يَّبْعَثَنَا بَعَثَنَا فَانْصَرَفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ قَالَ لَهُ ذٰلِكَ وَلَمْ يَرْجِعْ إِلَيْهِ شَيْئًا ثُمَّ سَمِعَهُ وَهُوَ مُدْبِرٌ يَضْرِبُ فَخِذَهُ وَهُوَ يَقُوْلُ ﴿وَكَانَ الْإِنْسَانُ أَكْثَرَ شَيْءٍ جَدَلًا﴾ قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ يُقَالُ مَا أَتَاكَ لَيْلًا فَهُوَ طَارِقٌ وَيُقَالُ ﴿الطَّارِقُ﴾ النَّجْمُ وَ ﴿الثَّاقِبُ﴾ الْمُضِيْءُ يُقَالُ أَثْقِبْ نَارَكَ لِلْمُوْقِدِ.

تھے اور آدمی بڑا جھگڑالو ہے، کہا ابو عبداللہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کہ جو رات کو تیرے پاس آئے وہ طارق ہے اور کہا جاتا ہے کہ طارق ستارہ ہے اور ثاقب کے معنی ہیں چمکنے والا اور کہا جاتا ہے واسطے آگ جلانے والے کے کہ اپنی آگ کو روشن کر۔

**فائدہ:** اور یہ حدیث متعلق ہے ساتھ رکن اول کے ترجمہ سے اور کہا کرمانی نے کہ جھگڑنا تین قسم پر ہے قبیح اور حسن اور احسن سو جو فرائض کے واسطے ہو وہ احسن ہے اور جو مستحبات کے واسطے ہو وہ حسن ہے اور جو اس کے سوا اور چیز کے واسطے ہو وہ قبیح ہے اور یا وہ تابع ہے واسطے طریق کے سو اس کے اعتبار سے کئی قسم پر ہے اور یہ ظاہر ہے اور لازم آتا ہے اول پر کہ مباح میں قبیح ہو اور فوت ہوا ہے اس سے تقسیم کرنا قبیح کا طرف اقبح کے اور وہ وہ ہے جو حرام میں ہو اور اس حدیث کی شرح دعوات میں گزر چکی ہے اور اس سے لیا جاتا ہے کہ ترک کیا علی رضی اللہ عنہ نے فعل اولیٰ کو اگرچہ تھی وہ چیز کہ حجت پکڑی ساتھ اس کے علی رضی اللہ عنہ نے باوجہ اور اسی واسطے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آیت پڑھی اور نہ لازم کیا ان کو باوجود اس کے قیام طرف نماز کی اور اگر علی رضی اللہ عنہ حکم بجالاتے اور نماز کے واسطے کھڑے ہوتے تو اولیٰ ہوتا اور لیا جاتا ہے اس سے اشارہ طرف مراتب جدال کے سو اگر ہو اس چیز میں کہ نہیں کوئی چارہ اس کے واسطے اس سے تو متعین ہوتی ہے مدد کرنی حق کے ساتھ حق کے سو اگر مامور اس چیز سے تجاوز کرے تو ہوتا ہے منسوب طرف تقصیر کی اور اگر مباح میں ہو تو کفایت کی جائے اس میں ساتھ مجرد امر کے اور اشارہ کرنے کے طرف ترک اولیٰ کے اور اس حدیث میں ہے کہ آدمی پیدا ہوا ہے او پر ٹالنے کے اپنی جان سے ساتھ قول کے اور فعل کے اور یہ کہ لائق ہے اس کے واسطے کہ اپنے نفس سے مجاہدہ کرے تا کہ نصیحت کو قبول کرے اگرچہ غیر واجب میں ہو اور یہ کہ نہ دفع کرے مگر ساتھ طریق معتدل کے بغیر افراط اور تفریط کے اور نقل کیا ہے ابن بطال نے مہلب سے کہ نہیں لائق تھا علی رضی اللہ عنہ کو یہ کہ ٹالے جس کی طرف حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو بلایا یعنی تہجد کی نماز کی طرف بلکہ لازم تھا علی رضی اللہ عنہ پر پکڑنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول کو سو نہیں حجت ہے واسطے کسی کے بیچ ترک کرنے امور کے اور یہ اس کو کہاں سے معلوم ہوا کہ علی رضی اللہ عنہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

کا حکم بجا نہ لائے اس واسطے کہ نہیں ہے قصے میں تصریح ساتھ اس کے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ جواب دیا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ساتھ اس چیز کے کہ مذکور ہے واسطے عذر بیان کرنے کے ترک قیام سے ساتھ غلبہ نیند کے اور نہیں منع ہے کہ علی رضی اللہ عنہ نے اس جواب کے بعد نماز پڑھ لی ہو اس واسطے کہ نہیں ہے حدیث میں جو اس کی نفی کرے کہا کرمانی نے کہ ترغیب دی ان کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے باعتبار کسب اور قدرت کاسبہ کے اور جواب دیا علی رضی اللہ عنہ نے باعتبار قضا اور قدر کے اور مارا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ اپنی ران پر واسطے تعجب کرنے کے علی رضی اللہ عنہ کی سرعت جواب سے اور احتمال ہے کہ ہو تسلیم واسطے اس چیز کے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی اور کہا شیخ ابو محمد بن ابی جمرہ نے کہ اس حدیث میں کئی فائدے ہیں مشروع ہونا تذکیر کا ہے واسطے غافل کے خاص کر جو قرابتی اور مصاحب ہو اس واسطے کہ غفلت آدمی کی پیدائشی چیز ہے سو لائق ہے آدمی کے واسطے یہ کہ خبر گیری کرے اپنے نفس کی اور جس سے محبت رکھتا ہو ساتھ تذکیر خیر کے اور مدد کرنے کے اوپر اس کے اور یہ کہ جو اعتراض کہ اثر حکمت کے ساتھ ہو اس کا جواب اثر قدرت کے ساتھ مناسب نہیں اور یہ کہ جائز ہے عالم کے واسطے کہ جب کلام کرے ساتھ مقتضی حکمت کے امر غیر واجب میں یہ کہ کفایت کرے اس شخص سے جس نے کلام کیا اس سے بیچ حجت پکڑنے اس کے ساتھ قدرت کے یعنی اس کو جائز ہے کہ اس پر سکوت کرے لیا جاتا ہے پہلا مسئلہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ مارنے سے اپنی ران پر اور دوسرا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نہ انکار کرنے سے یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس سے صریح انکار نہ کیا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کے سامنے یہ آیت نہ پڑھی ﴿وَكَانَ الْإِنْسَانُ أَكْثَرَ شَيْءٍ جَدَلًا﴾ اس واسطے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جانتے تھے کہ علی رضی اللہ عنہ نہیں جاہل ہیں اس بات سے کہ جواب ساتھ قدرت کے نہیں ہے حکمت سے بلکہ احتمال ہے کہ ان کے واسطے کوئی قدر ہو جو ان کو نماز سے مانع ہو سو علی رضی اللہ عنہ شرمائے اس کے ظاہر کرنے سے سو انہوں نے ارادہ کیا کہ دفع کریں شرمندگی کو اپنی جان سے اور اپنے گھر والوں سے سو حجت پکڑی انہوں نے ساتھ قدرت کے اور تائید کرتا ہے اس کی پھرنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ان سے جلدی اور احتمال ہے کہ ارادہ کیا ہو علی رضی اللہ عنہ نے ساتھ اس کے کہ کہا استدعا کرنا جواب کا کہ اس سے فائدہ زیادہ ہو اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جائز ہے بات چیت کرنا آدمی کا اپنے نفس سے اس چیز میں کہ اس کے غیر سے متعلق ہو اور جائز ہے مارنا ہاتھ کا بعض اعضاء کو وقت تعجب اور افسوس کے اور مستفاد ہوتا ہے قصے سے کہ شان عبودیت سے ہے یہ کہ نہ طلب کیا جائے اس کے واسطے ساتھ مقتضی شرع کے کوئی عذر مگر اعتراف ساتھ تقصیر کے اور شروع کرنا استغفار میں اور اس میں فضیلت ظاہرہ ہے واسطے علی رضی اللہ عنہ کے ان کی بہت تواضع کی جہت سے اس واسطے کہ علی رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث روایت کی باوجود اس کے کہ واجب کرتی ہے وہ نہایت عتاب کو نزدیک اس شخص کے جو ان کی قدر کو نہیں پہچانتا سو نہ التفات کیا واسطے اس کے بلکہ بیان کیا اس کو واسطے اس چیز کے کہ اس میں ہے فوائد دینیہ سے۔ (فتح)

٦٨٠٢۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ بَيْنَا نَحْنُ فِي الْمَسْجِدِ خَرَجَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ انْطَلِقُوْا إِلَى يَهُوْدَ فَخَرَجْنَا مَعَهُ حَتَّى جِئْنَا بَيْتَ الْمِدْرَاسِ فَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَادَاهُمْ فَقَالَ يَا مَعْشَرَ يَهُوْدَ أَسْلِمُوْا تَسْلَمُوْا فَقَالُوْا قَدْ بَلَّغْتَ يَا أَبَا الْقَاسِمِ قَالَ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذٰلِكَ أُرِيْدُ أَسْلِمُوْا تَسْلَمُوْا فَقَالُوْا قَدْ بَلَّغْتَ يَا أَبَا الْقَاسِمِ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذٰلِكَ أُرِيْدُ ثُمَّ قَالَهَا الثَّالِثَةَ فَقَالَ اعْلَمُوْا أَنَّمَا الْأَرْضُ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهِ وَأَنِّيْ أُرِيْدُ أَنْ أُجْلِيَكُمْ مِنْ هٰذِهِ الْأَرْضِ فَمَنْ وَجَدَ مِنْكُمْ بِمَالِهِ شَيْئًا فَلْيَبِعْهُ وَإِلَّا فَاعْلَمُوْا أَنَّمَا الْأَرْضُ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهِ.

٦٨٠٢۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس حالت میں کہ ہم مسجد میں تھے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے سو فرمایا کہ چلو یہودیوں کی طرف سو ہم آپ کے ساتھ نکلے یہاں تک کہ ہم مدرسے میں آئے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے سو ان کو پکارا سو فرمایا کہ اے گروہ یہود کے اسلام لاؤ تا کہ تم دنیا میں سلامت رہو تو انہوں نے کہا اے ابو القاسم! البتہ تو نے اللہ کا حکم پہنچایا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں چاہتا ہوں کہ تم اسلام قبول کرو تا کہ دین دنیا میں سلامت رہو تو انہوں نے کہا کہ اے ابوالقاسم! البتہ تو نے اللہ کا حکم پہنچایا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ میں بھی چاہتا ہوں پھر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ تیسری بار فرمایا سو فرمایا کہ جان لو کہ تمہاری زمین اللہ اور اس کے رسول کی ہے اور میں چاہتا ہوں کہ تم کو اس زمین سے یعنی وطن سے نکال دوں سو جو شخص کہ تم میں سے اپنا کچھ مال پائے تو چاہیے کہ اس کو بیچ ڈالے اور نہیں تو جان لو کہ زمین تو اللہ اور اس کے رسول کی ہے۔

**فائدہ:** یہ جو کہا ذلک ارید یعنی میں چاہتا ہوں کہ تم اقرار کرو کہ میں نے اللہ کا حکم پہنچایا اس واسطے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف اللہ کا حکم پہنچا دینے کا حکم تھا کہا مہلب نے اس کے بعد کہ تقریر کی کہ یہ حدیث متعلق ہے ساتھ رکن دوسرے کے ترجمہ سے وجہ اس کی یہ ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں کو اللہ کا حکم پہنچایا اور ان کو اسلام کی طرف بلایا کہ اس کے ساتھ مقابلہ ماریں تو انہوں نے کہا کہ آپ نے اللہ کا حکم پہنچایا اور نہ اعتقاد کیا واسطے فرماں برداری آپ کی کے سو مبالغہ کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی تبلیغ میں اور مکرر کیا اس کو اور یہ مجادلہ ہے ساتھ طریقہ بہتر کے اور وہ اس میں موافق ہے مجاہد کے قول کو کہ یہ آیت اس کے حق میں اتری جو ان میں سے ایمان نہیں لایا تھا اور اس کے ساتھ عہد و پیمان تھا اور قتادہ رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ وہ منسوخ ہے تلوار کی آیت سے انتہی اور روایت کی طبری نے ساتھ سند صحیح کے مجاہد رحمہ اللہ سے کہ اگر وہ بد کہیں تو تم نیک کہو مگر جو ان میں سے ظالم ہیں کہ ان سے بدلہ لو اور ایک روایت میں ہے مگر جو ظالم ہو اور لڑے اور جزیہ نہ دے اور روایت کی ساتھ سند حسن کے سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے کہ مراد اس اہل حرب ہیں

جن سے عہد و پیمان نہیں کہ لڑے ساتھ ان کے تلوار سے اور روایت کی زید بن اسلم رضی اللہ عنہ سے کہ مراد وہ لوگ ہیں جو ایمان لائے اہل کتاب میں سے منع کیا ان کے جھگڑنے سے اس چیز میں کہ بیان کرتے ہیں ان کو کتاب سے یعنی توراۃ اور انجیل سے شاید کہ حق ہو اور تجھ کو معلوم نہ ہو اور نہیں لائق ہے کہ تو جھگڑے مگر اس سے جو اپنے دین پر رہے اور روایت کی قتادہ رحمہ اللہ سے کہ وہ منسوخ ہے ساتھ آیت براءت کے کہ لڑائی کی جائے ان سے یہاں تک کہ گواہی دیں اس کی کہ نہیں کوئی لائق عبادت کے سوائے اللہ کے اور بے شک محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں یا جزیہ ادا کریں اور ترجیح دی ہے طبری نے اس شخص کے قول کو جو کہتا ہے کہ مراد وہ شخص ہے جو جزیہ دینے سے باز رہے اور رد کیا ہے اس نے اس پر جو دعویٰ کرتا ہے نسخ کا اس واسطے کہ نہیں ثابت ہوتا ہے وہ مگر دلیل سے اور حاصل اس کی ترجیح کا یہ ہے کہ حکم کیا ہے اللہ نے ساتھ جھگڑنے کے اہل کتاب سے ساتھ بیان اور حجت کے ساتھ طریق انصاف کے اس سے جو معاند ہو ان سے سو مفہوم آیت کا جواز مجادلہ اس کا ہے ساتھ غیر اس طریق کے کہ بہتر ہے اور وہ مجادلہ ہے ساتھ تلوار کے، واللہ اعلم۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِهِ تَعَالٰى ﴿وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا﴾ وَمَا أَمَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِلُزُوْمِ الْجَمَاعَةِ وَهُمْ أَهْلُ الْعِلْمِ.

اور اسی طرح کیا ہم نے تم کو امت معتدل تا کہ ہو تم گواہ لوگوں پر اور جو حکم کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتھ لزوم جماعت کے۔

فائدہ: بہر حال آیت سو نہیں واقع ہوئی تصریح ساتھ اس چیز کے کہ واقع ہوئی تشبیہ ساتھ اس کے اور راجح یہ ہے کہ وہ ہدایت ہے جو مدلول علیہ ہے ساتھ قول اللہ تعالیٰ کے ﴿يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ﴾ یعنی مثل جعل قریب کے کہ خاص کیا ہم نے تم کو اس میں ساتھ ہدایت کے جیسے کہ تقاضا کرتا ہے اس کو سیاق آیت کا اور واقع ہوئی ہے ساتھ اس کے تصریح براء رضی اللہ عنہ کی حدیث میں جو سورۂ بقرہ کی تفسیر میں گزر چکی ہے اور وسط کے معنی ہیں عدل اور حاصل آیت کا احسان کرنا ہے ساتھ ہدایت اور عدالت کے اور بہر حال یہ جو کہا کہ جو حکم کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتھ لزوم جماعت کے سو مطابق ہونا اس کا باب کی حدیث سے پوشیدہ ہے اور شاید وہ صفت مذکورہ کی جہت سے ہے اور وہ عدالت ہے جب کہ وہ شامل تھی سب کو واسطے ظاہر خطاب کے تو اشارہ کیا اس کی طرف کہ وہ عام سے ہے کہ مراد ساتھ اس کے خاص ہے اس واسطے کہ اہل جہل عدول نہیں اور اسی طرح اہل بدعت بھی سو پہچانا گیا کہ مراد ساتھ وصف مذکور کے اہل سنت اور جماعت ہیں اور وہ اہل علم شرعی ہیں اور جو ان کے سوا ہے اگرچہ منسوب ہے طرف علم کے سو وہ نسبت اس کی صوری ہے نہ حقیقی اور وارد ہوا ہے حکم ساتھ لزوم جماعت کے چند حدیثوں میں ان میں سے ایک حدیث وہ ہے جو ترمذی نے حارث رضی اللہ عنہ کی حدیث سے روایت کی ہے سو ذکر کی حدیث طویل اور اس میں ہے اور میں تم کو حکم کرتا ہوں پانچ چیزوں کا کہ حکم کیا ہے اللہ نے مجھ کو ساتھ ان کے سننا اور کہا ماننا اور جہاد اور ہجرت کرنا اور جماعت کو لازم پکڑنا اس

واسطے کہ جو جدا ہوا جماعت سے بقدر ایک بالشت کے تو اس نے اسلام کا پٹہ اپنی گردن سے اتارا اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے خطبے میں ہے جو انہوں نے جابیہ میں پڑھا تھا کہ لازم جانو اپنے اوپر جماعت کو اور بچو جدائی سے اس واسطے کہ ایک کے ساتھ شیطان ہے اور وہ دو سے بہت دور ہے اور اس میں ہے کہ جو بہشت کا درمیان چاہے تو لازم پکڑے جماعت کو کہا ابن بطال نے کہ مراد باب سے رغبت دلانا ہے اوپر اعتصام کے ساتھ جماعت کے واسطے قول اللہ تعالیٰ کے تا کہ تم لوگوں پر گواہ ہو اور شرط قبول شہادت کی عدالت ہے اور البتہ ثابت ہو چکی ہے ان کے واسطے یہ صفت ساتھ قول اللہ تعالیٰ کے وسطا اور وسط کے معنی ہیں عدل اور مراد ساتھ جماعت کے اہل حل اور عقد ہیں ہر زمانے کے کہا کرمانی نے کہ حکم کیا ساتھ لازم پکڑنے جماعت کے تو اس کا مقتضا یہ ہے کہ لازم ہے مکلف پر متابعت اس چیز کی کہ اجماع کیا ہے اس پر مجتہدوں نے اور وہی ہیں مراد ساتھ قول اس کے وھم اھل العلم اور جس آیت کے ساتھ بخاری رحمہ اللہ نے ترجمہ باندھا ہے حجت پکڑی ہے ساتھ اس کے اہل اصول نے واسطے ہونے اجماع کے حجت اس واسطے کہ وہ عدول ہیں ساتھ قول اللہ تعالیٰ کے ﴿جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا﴾ اور یہ تقاضا کرتا ہے کہ وہ معصوم ہیں خطا سے اس چیز میں جس پر انہوں نے اجماع کیا قول سے یا فعل سے۔ (فتح)

۶۸۰۳۔ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ حَدَّثَنَا أَبُوْ أُسَامَةَ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ حَدَّثَنَا أَبُوْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُجَآءُ بِنُوْحٍ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيُقَالُ لَهٗ هَلْ بَلَّغْتَ فَيَقُوْلُ نَعَمْ يَا رَبِّ فَتُسْأَلُ أُمَّتُهٗ هَلْ بَلَّغَكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ مَا جَآءَ نَا مِنْ نَّذِيْرٍ فَيَقُوْلُ مَنْ شُهُوْدُكَ فَيَقُوْلُ مُحَمَّدٌ وَّأُمَّتُهٗ فَيُجَآءُ بِكُمْ فَتَشْهَدُوْنَ ثُمَّ قَرَأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ﴿وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا﴾ قَالَ عَدْلًا ﴿لِتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا﴾ وَعَنْ جَعْفَرِ بْنِ عَوْنٍ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ عَنِ

۶۸۰۳۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ لایا جائے گا نوح علیہ السلام کو قیامت کے دن سو اس سے کہا جائے گا کہ کیا تو نے اپنی امت کو اللہ کا پیغام پہنچایا تھا؟ یعنی عذاب سے ڈرایا تھا تو نوح علیہ السلام کہے گا کہ ہاں میں نے پیغام پہنچا دیا تھا اے میرے رب! پھر اس کی امت سے پوچھا جائے گا کہ کیا نوح علیہ السلام نے تم کو پیغام پہنچا دیا تھا تو اس کی امت کے لوگ کہیں گے کہ ہمارے پاس تو کوئی ڈرانے والا نہیں آیا تو اللہ تعالیٰ نوح علیہ السلام سے فرمائے گا کہ تیرے دعویٰ کا کون گواہ ہے؟ تو نوح علیہ السلام کہے گا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اس کی امت میرے گواہی ہیں سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پھر تم کو اے مسلمانو! لایا جائے گا سو تم گواہی دو گے کہ بے شک نوح علیہ السلام نے اپنی امت کو پیغام پہنچا دیا تھا پھر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی اور اسی طرح کیا ہم نے تم کو امت معتدل کہا وسط سے مراد عدل ہیں تا کہ تم لوگوں پر گواہ ہو اور رسول تم پر گواہ ہو اور

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا.

جعفر بن عون سے ہے، الخ۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح تفسیر میں گزر چکی ہے اور اس میں ہے کہ شہادت نہیں خاص ہے ساتھ قوم نوح علیہ السلام کے بلکہ عام ہے سب امتوں کو۔

**بَابٌ إِذَا اجْتَهَدَ الْعَامِلُ أَوِ الْحَاكِمُ فَأَخْطَأَ خِلَافَ الرَّسُوْلِ مِنْ غَيْرِ عِلْمٍ فَحُكْمُهُ مَرْدُوْدٌ لِقَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ عَمِلَ عَمَلًا لَيْسَ عَلَيْهِ أَمْرُنَا فَهُوَ رَدٌّ.**

جب اجتہاد کرے عامل یا حاکم سو چوک جائے خلاف رسول اللہ ﷺ کے بغیر علم کے تو اس کا حکم مردود ہے واسطے دلیل قول حضرت ﷺ کے کہ جو کوئی وہ کام کرے جس پر ہمارا حکم نہیں تو وہ کام مردود ہے یعنی جس دین کے کام میں حضرت ﷺ کا حکم نہ ہو وہ مردود ہے مسلمانوں کو اس سے بچنا چاہیے۔

**فائدہ:** اور یہ ترجمہ پہلے بھی گزر چکا ہے کتاب الاحکام میں اور وہاں یہ ترجمہ معقود ہے واسطے مخالفت اجماع کے اور یہاں واسطے مخالفت رسول اللہ ﷺ کے اور یہ جو کہا سو چوک گیا یعنی اس نے جان بوجھ کر مخالفت نہ کی بلکہ چوک کے پیغمبر ﷺ کی مخالفت کی اور حدیث میں عمل عملا الخ کی شرح کتاب الصلح میں گزر چکی ہے کہا ابن بطال نے کہ مراد اس کی یہ ہے کہ جو حکم کرے ساتھ غیر سنت کے جہالت سے یا غلطی سے تو واجب ہے اس پر رجوع کرنا طرف حکم سنت کے اور ترک کرنا اس چیز کا کہ اس کے مخالف ہو واسطے بجا لانے حکم اللہ کے کہ اللہ نے پیغمبر ﷺ کی فرمانبرداری کو واجب کیا ہے اور یہ نفس اعتصام کا ہے ساتھ سنت کے اور قول اس کا ترجمہ میں اخطاء کے متعلق ہے ساتھ قول اس کے کے اجتہد اور تمام ہوتا ہے کلام اس جگہ میں اور یہ جو کہا کہ خلاف رسول یعنی سو کہا خلاف رسول کے اور حذف ہونا قال کا کلام میں بہت ہے۔ (فتح)

٦٨٠٤۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ عَنْ أَخِيْهِ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ عَنْ عَبْدِ الْمَجِيْدِ بْنِ سُهَيْلِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ أَنَّهُ سَمِعَ سَعِيْدَ بْنَ الْمُسَيَّبِ يُحَدِّثُ أَنَّ أَبَا سَعِيْدٍ الْخُدْرِيَّ وَأَبَا هُرَيْرَةَ حَدَّثَاهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ أَخَا بَنِيْ عَدِيٍّ الْأَنْصَارِيِّ وَاسْتَعْمَلَهُ عَلٰى خَيْبَرَ فَقَدِمَ بِتَمْرٍ جَنِيْبٍ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ

٦٨٠٤۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے بنی عدی انصاری کے بھائی کو زکوٰۃ کا مال تحصیل کرنے کے واسطے خیبر پر عامل کر کے بھیجا سو وہ عمدہ کھجور لایا تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ کیا خیبر کی تمام کھجوریں اسی طرح عمدہ ہوتی ہیں؟ اس نے کہا کہ نہیں قسم ہے اللہ کی یا حضرت! البتہ ہم دو صاع ناقص کھجور دے کر ایک صاع عمدہ کھجور خریدتے ہیں تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ایسا نہ کیا کرو لیکن برابر لیا کرو یا اس ناقص کھجور کو بیچ ڈالا کرو اور

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَكُلُّ تَمْرِ خَيْبَرَ هٰكَذَا قَالَ لَا وَاللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّا لَنَشْتَرِي الصَّاعَ بِالصَّاعَيْنِ مِنَ الْجَمْعِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَفْعَلُوْا وَلٰكِنْ مِثْلًا بِمِثْلٍ أَوْ بِيْعُوْا هٰذَا وَاشْتَرُوْا بِثَمَنِهِ مِنْ هٰذَا وَكَذٰلِكَ الْمِيْزَانُ.

اس کی قیمت کے ساتھ عمدہ کھجوریں خریدا کرو یعنی ایک جنس میں زیادہ لینا درست نہیں اور اسی طرح تول میں بھی زیادہ لینا درست نہیں۔

**فائدہ:** اور مطابقت حدیث کی ترجمہ کے واسطے اس جہت سے ہے کہ صحابی نے اجتہاد کیا اس میں جو کیا تو حضرت ﷺ نے اس کو رد کیا اور منع کیا اس کو اس چیز سے کہ کی اور معذور کہا اس کو اس کے اجتہاد کے سبب سے۔ (فتح)

بَابُ أَجْرِ الْحَاكِمِ إِذَا اجْتَهَدَ فَأَصَابَ أَوْ أَخْطَأَ

اجر حاکم کا جب کہ اجتہاد کرے پھر ٹھیک بات پا جائے یا چوک جائے

**فائدہ:** یہ اشارہ ہے طرف اس کی کہ نہیں لازم آتا رد کرنے اس کے حکم یا فتویٰ کے سے جب کہ اجتہاد کرے اور چوک جائے یہ کہ گنہگار ہو وہ بلکہ جب مقدور بھر کوشش کرے تو اس کو ثواب ملتا ہے سو اگر ٹھیک بات پا جائے تو اس کو دوہرا ثواب ہے لیکن اگر حکم کرے یا فتویٰ دے بغیر علم کے تو گنہگار ہوتا ہے کما تقدم کہا ابن منذر نے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ ثواب دیا جاتا ہے حاکم کو وقت چوک جانے کے جب کہ ہو عالم ساتھ اجتہاد کے پھر اجتہاد کرے اور جب اجتہاد کا عالم نہ ہو تو اس کو ثواب نہیں ملتا اور استدلال کیا گیا ہے ساتھ اس حدیث کے کہ قاضی تین قسم کے ہیں اور اس میں ہے اور ایک قاضی وہ ہے جو حکم کرے ساتھ ناحق کے سو وہ آگ میں ہے اور ایک قاضی وہ ہے جو حکم کرے بے علمی سے سو وہ بھی آگ میں ہے روایت کیا ہے اس حدیث کو اصحاب سنن نے بریدہ رضی اللہ عنہ سے ساتھ الفاظ مختلف کے اور تائید کرتی ہے باب کی حدیث کو وہ چیز کہ واقع ہوئی ہے سلیمان علیہ السلام کے قصے میں بیچ حکم کرنے ان کے کہنے والوں میں اور کہا خطابی نے معالم السنن میں کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ ثواب دیا جاتا ہے مجتہد کو جب کہ جامع ہو واسطے آلہ اجتہاد کے سو وہی ہے جو معذور ہے چوک سے برخلاف اس کے جو تکلف کرے اجتہاد میں یعنی جو اپنے آپ کو مجتہد ٹھہرائے اور اجتہاد کے لائق نہ ہو سو اس پر خوف ہے پھر سوائے اس کے کچھ نہیں کہ ثواب دیا جاتا ہے اجتہاد پر عالم کو اس واسطے کہ اجتہاد اس کا بیچ طلب حق کے عبادت ہے یہ اس وقت ہے جب کہ ٹھیک بات پا جائے اور بہرحال جب چوک جائے تو اس کو چوک پر ثواب نہیں ملتا بلکہ دور ہوتا ہے اس سے گناہ فقط اور شاید کہ خطابی کی رائے یہ ہے کہ یہ جو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس کو ایک ثواب ملتا ہے تو یہ مجاز ہے وضع اثم سے۔ (فتح)

۶۸۰۵۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يَزِيْدَ الْمُقْرِءُ

۶۸۰۵۔ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اس

الْمَكِّيُّ حَدَّثَنَا حَيْوَةُ بْنُ شُرَيْحٍ حَدَّثَنِيْ يَزِيْدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْهَادِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ بْنِ الْحَارِثِ عَنْ بُسْرِ بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ أَبِيْ قَيْسٍ مَوْلٰى عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِذَا حَكَمَ الْحَاكِمُ فَاجْتَهَدَ ثُمَّ أَصَابَ فَلَهُ أَجْرَانِ وَإِذَا حَكَمَ فَاجْتَهَدَ ثُمَّ أَخْطَأَ فَلَهُ أَجْرٌ قَالَ فَحَدَّثْتُ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ أَبَا بَكْرِ بْنَ عَمْرِو بْنِ حَزْمٍ فَقَالَ هٰكَذَا حَدَّثَنِيْ أَبُوْ سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ وَقَالَ عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ الْمُطَّلِبِ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِيْ بَكْرٍ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ.

نے حضرت ﷺ سے سنا فرماتے تھے کہ جب حاکم اور قاضی کسی مقدمے میں حکم کرنے کا ارادہ کرے سو مقدور بھر اس بات کی تحقیق میں محنت اور کوشش کرے پھر ٹھیک بات پا جائے تو اس کے واسطے دو ثواب ہیں یعنی ایک محنت کا اور دوسرا ٹھیک بات پا جانے کا جب حکم کا ارادہ کرے اور مقدور بھر کوشش کرے پھر اس میں چوک جائے یعنی حق بات اس کو معلوم نہ ہو سکے تو اس کو ایک ثواب ہے یعنی صرف محنت کرنے کا، الخ۔

**فائدہ:** یعنی جب حاکم اور قاضی مقدمہ فیصل کرنے میں خوب کوشش اور غور کرے اور قرآن اور حدیث سے اس کا حکم نکالے تو اس کو دو ثواب ہیں اور اگر چوک ہو تو ایک ثواب ہے کوشش کے بعد چوک پر پکڑ نہیں کہا قرطبی نے اسی طرح واقع ہوا ہے حدیث میں حکم کرنا اجتہاد سے پہلے اور حالانکہ امر بالعکس ہے اس واسطے کہ اجتہاد مقدم ہے حکم سے اس لیے کہ نہیں جائز ہے حکم کرنا اجتہاد سے پہلے اتفاقا لیکن تقدیر یہ ہے کہ جب حکم کرنے کا ارادہ کرے تو اس وقت اجتہاد کرے اور احتمال ہے کہ ف تفسیر کے واسطے ہو یعنی فاجتہد میں نہ تعقیب کے واسطے اور قول اس کا فاصاب یعنی موافق پڑا اللہ تعالیٰ کے حکم کو جو نفس الامر میں ہے اور قول اس کا ثم اخطأ یعنی اس نے گمان کیا کہ حق ایک جہت میں ہے اور حالانکہ نفس الامر میں اس کے برخلاف تھا اور البتہ پہلے گزر چکا ہے اشارہ طرف وقوع خطا کے بیچ اجتہاد کے ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں کہ البتہ تم جھگڑا لاتے ہو میرے پاس اور شاید کہ تم لوگوں میں کوئی آدمی خوش تقریر ہوتا ہے اپنی دلیل سے بہ نسبت دوسرے کے اور کہا ابوبکر بن عربی نے کہ تعلق پکڑا ہے ساتھ اس حدیث کے جو کہتا ہے کہ حق ایک جہت میں ہے واسطے تصریح کرنے کے ساتھ اس کے کہ ایک غیر معین مخطی ہے یعنی حدیث میں تصریح کی ہے ساتھ اس کے کہ دونوں میں سے ایک مخطی ہے لیکن معین نہیں کیا کہ فلانا مخطی ہے اور اس مسئلے میں بڑا اختلاف ہے اور

کہا مازری نے کہ تمسک کیا ہے ساتھ اس کے ہر ایک نے دونوں گروہوں میں سے جو قائل ہے کہ حق بیچ دو طرف کے ہے اور جو قائل ہے کہ ہر مجتہد مصیب ہے لیکن پہلا مسئلہ سو اس واسطے کہ اگر ہر مجتہد مصیب ہوتا تو کوئی دونوں میں سے چوک کی طرف منسوب نہ کیا جاتا واسطے محال ہونے دو نقیضوں کے ایک حالت میں اور بہر حال مصوبہ جو کہتے ہیں کہ ہر مجتہد مصیب ہے سو حجت پکڑی ہے انہوں نے ساتھ اس کے کہ حضرت ﷺ نے اس کے واسطے ثواب ٹھہرایا ہے سو اگر مصیب نہ ہوتا تو نہ ثواب دیا جاتا اور یہ جو اس پر خطا کا اطلاق کیا گیا تو انہوں نے جواب دیا ہے اس سے ساتھ اس کے کہ یہ محمول ہے اس پر جو غافل ہوا نص سے یا اجتہاد کیا اس چیز میں کہ نہیں جائز ہے اجتہاد کرنا بیچ اس کے قطعیات سے اس میں جو اجماع کے مخالف ہو سو اگر ایسا اتفاق پڑے اور اس میں چوک جائے تو منسوخ کیا جائے حکم اس کا اور فتویٰ اس کا اگرچہ اجتہاد کیا ہو بالاجماع اور وہی ہے جس پر صحیح ہے اطلاق خطا کا اور بہر حال جو اجتہاد کرے ایسے مقدمے میں جس میں نہ نص ہو اور نہ اجماع تو نہیں اطلاق کیا جاتا ہے اس پر خطا کا اور دراز کیا ہے مازری نے اس تقریر کو اور ختم کیا ہے اپنی کلام کو ساتھ اس کے کہ جو قائل ہے کہ حق بیچ دو طرف کے دائر ہے یہ قول اکثر اہل تحقیق کا ہے فقہاء اور متکلمین سے اور وہ مروی ہے چاروں اماموں سے اگرچہ اس میں اختلاف حکایت کیا گیا ہے میں کہتا ہوں اور معروف شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے قول اول ہے اور کہا قرطبی نے مفہم میں کہ حکم مذکور لائق ہے کہ خاص ہو ساتھ حاکم کے جو حکم کرنے والا ہو درمیان مدعی اور مدعا علیہ کے اس واسطے کہ اس جگہ حق نفس الامر میں معین ہے جھگڑا کرتے ہیں اس میں مدعی اور مدعا علیہ سو جب دونوں میں سے ایک کے واسطے اس کے ساتھ حکم کرے تو باطل ہو جاتا ہے حق دوسرے کا قطعاً اور دونوں میں سے ایک تو ضرور جھوٹا ہے اور حاکم کو اس پر اطلاع نہیں ہوتی سو اس صورت میں اختلاف نہیں کہ مصیب اس میں ایک ہی ہے اس واسطے کہ حق ایک طرف میں ہے اور لائق ہے کہ خاص ہو خلاف ساتھ اس کے کہ مصیب واحد ہے یا ہر مجتہد مصیب ہے ساتھ ان مسائل کے کہ نکالا جاتا ہے حق ان میں سے بطریق دلالت کے اور کہا ابن عربی نے کہ میرے نزدیک اس حدیث میں فائدہ زائدہ ہے اور وہ یہ ہے کہ ثواب عمل قاصر کا عامل پر ایک ہے اور عمل متعدی کا ثواب دوگنا ہے اس واسطے کہ اجر دیا جا رہا ہے اس کو فی نفسہ اور منجر ہوتا ہے اس کے واسطے جو متعلق ہو اس کے غیر سے اس کی جنس سے اور جب قضا کرے ساتھ حق کے اور حق دار کو اس کا حق دے تو ثابت ہوتا ہے اس کے واسطے اجر اس کے اجتہاد کا اور جاری ہوتا ہے اس کے واسطے مثل اجر مستحق حق کے سو اگر ایک دونوں میں سے زیادہ خوش تقریر ہو بہ نسبت دوسرے آدمی کے سو قاضی اس کے واسطے حکم کرے اور نفس الامر میں حق اس کے غیر کے واسطے ہو تو اس کو فقط اجتہاد کا اجر ملتا ہے میں کہتا ہوں اور تمام اس کا یہ ہے کہ کہا جائے کہ اگر حاکم اپنے اجتہاد سے حق غیر مستحق کو دے تو اس پر اس کو مؤاخذہ نہیں ہوتا اس واسطے کہ حاکم نے جان بوجھ کر غیر کا حق اس کو نہیں دیا یعنی بلکہ چوک کی بلکہ گناہ محکوم لہ کا قاصر ہے اوپر اس کے اور نہیں ہے پوشیدہ کہ محل اس کا یہ ہے کہ

مقدور بھر اجتہاد میں کوشش کرے اور حالانکہ وہ اس کے اہل سے ہو ورنہ لاحق ہوتا ہے اس کو گناہ اگر اس کے اہل سے نہ ہو۔ (فتح) اور یہ جو کہا کہ بیان کی میں نے یہ حدیث ابوبکر بن محمد سے اس نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے یعنی مثل حدیث عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی اور قائل حدیث کا یزید بن عبداللہ ہے جو اس حدیث کے راویوں سے ہے اور یہ جو کہا عن ابی سلمة عن النبی ﷺ تو مراد اس سے یہ ہے کہ عبداللہ بن ابی بکر نے مخالفت کی ہے اپنے باپ کی بیچ روایت کرنے اس کے ابوسلمہ رضی اللہ عنہ سے اور مرسل کیا ہے حدیث کو جس کو اس نے موصول کیا ہے۔

بَابُ الْحُجَّةِ عَلٰى مَنْ قَالَ إِنَّ أَحْكَامَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَتْ ظَاهِرَةً وَّمَا كَانَ يَغِيبُ بَعْضُهُمْ مِنْ مَّشَاهِدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأُمُوْرِ الْإِسْلَامِ.

حجت قائم کرنا اس پر جس نے کہا کہ حضرت ﷺ کے احکام ظاہر تھے اور جو غائب ہوتے تھے بعض حضرت ﷺ کے مشاہد سے اور امور اسلام سے۔

**فائدہ:** ظاہر تھے یعنی لوگوں کے واسطے نہیں چھپے رہتے تھے مگر نادر پر اور یہ ترجمہ معقود ہے واسطے اس بیان کے کہ بہت اکابر اصحاب نہ حاضر ہوتے تھے نزدیک بعض اس چیز کے کہ اس کو حضرت ﷺ فرماتے یا کرتے اعمال تکلیف سے سو بدستور رہتے اس چیز پر کہ ان کو اس پر اطلاع ہوتی یا منسوخ پر واسطے نہ خبر پانے کے اس کے ناسخ پر اور یا اوپر براءت اصلی کے اور جب یہ مقرر ہوا تو قائم ہوئی حجت اس شخص پر جو مقدم کرتا ہے بڑے صحابی کے عمل کو خاص کر جب کہ والی ہوا ہو حکم کا اوپر روایت غیر اس کے کے واسطے تمسک کرنے کے ساتھ اس کے کہ اگر نہ ہوتا نزدیک اس کبیر صحابی کے جو قوی تر ہے اس روایت سے تو البتہ نہ مخالفت کرتا اس کی اور رد کرتا ہے اس کو یہ کہ اس اعتماد میں ترک کرنا محقق کا ہے واسطے گمانی چیز کے اور کہا ابن بطال نے کہ ارادہ کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ساتھ اس کے رد کرنے کا رافضیوں اور خارجیوں پر جو گمان کرتے ہیں کہ حضرت ﷺ کے احکام اور سنتیں آپ سے بطور تواتر کے منقول ہیں اور یہ کہ نہیں جائز ہے عمل کرنا ساتھ اس حکم کے جو تواتر کے ساتھ منقول نہ ہو یعنی خبر واحد کے ساتھ عمل کرنا جائز نہیں کہا اور قول ان کا مردود ہے ساتھ اس چیز کے کہ صحیح ہو چکی ہے کہ اصحاب ایک دوسرے سے احکام سیکھتے تھے اور رجوع کیا بعض نے اس چیز کی طرف کہ اس کے غیر نے روایت کی اور منعقد ہوا اجماع اوپر واجب ہونے عمل کے ساتھ خبر واحد کے میں نے کہا اور باب باندھا ہے بیہقی نے مدخل میں باب دلیل ہے اس پر کہ کبھی پوشیدہ رہتی ہے اس پر جو صحبت میں متقدم ہو وسیع علم والا ہو وہ چیز کہ جانتا ہے اس کو اس کا غیر پھر ذکر کی حدیث ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی جدہ کے حق میں جو ان کو پہلے معلوم نہ تھی پھر معلوم ہوئی اور حدیث عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی اجازت مانگنے میں اور وہ مذکور ہے اس باب میں اور حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی اس مرد کے حق میں جس نے ایک عورت سے نکاح کیا تھا پھر اس کو طلاق

دے کر چاہا کہ اس کی ماں سے نکاح کرے سو کہا کہ کچھ نہیں اور انہوں نے چاندی کے ٹکڑوں کو مکمل چاندی سے کم وبیش لینا لینا جائز کیا پھر دونوں امر سے رجوع کیا جب کہ اور اصحاب سے سنا کہ یہ منع ہے اور اور چیزیں سوائے اس کے اور ذکر کی اس میں حدیث براء رضی اللہ عنہ کی کہ سب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث کو نہیں سنتے تھے ہم کو دنیا کے کاروبار اور شغل تھے لیکن جو لوگ جھوٹ نہیں بولتے تھے سو جو اس وقت موجود ہوتا وہ بیان کرتا اور بتلا دیتا اس شخص کو جو حاضر نہ ہوتا اور اس کی سند ضعیف ہے اور اسی طرح حدیث انس رضی اللہ عنہ کی کہ جو حدیثیں کہ ہم تم سے بیان کرتے ہیں وہ سب ہم نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نہیں سنیں لیکن ہمارے بعض نے بعض سے جھوٹ نہیں بولا پھر بیان کیں وہ حدیثیں جو اصحاب نے اصحاب سے روایت کی ہیں جو بخاری اور مسلم میں واقع ہوئی ہیں اور کہا کہ اس میں دلالت ہے اوپر اتفاق ان کے کی روایت میں اور اس میں ظاہر تر حجت اور واضح تر دلالت ہے اوپر ثابت کرنے خبر واحد کے اور یہ کہ بعض سنت بعض سے پوشیدہ رہتی تھی اور یہ کہ جو حاضر ہوتا تھا وہ غائب کو پہنچا دیتا تھا اور یہ کہ غائب اس سے اس کو قبول کر لیتا تھا اور اس پر اعتماد اور عمل کرتا تھا میں کہتا ہوں اور خبر واحد اصطلاح میں خلاف متواتر کے ہے برابر ہے کہ ایک شخص کی روایت سے ہو یا زیادہ کی روایت سے اور وہی مراد ہے ساتھ اس چیز کے کہ واقع ہوا ہے اس میں اختلاف اور نہیں وارد ہوتا اس پر جو اس کے ساتھ عمل کرے جو واقع ہوا ہے باب کی حدیث میں کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے اجازت مانگنے پر گواہ طلب کیا اس واسطے کہ نہیں خارج ہوئی وہ ساتھ شہادت ابو سعید رضی اللہ عنہ کے اس کے واسطے خبر واحد ہونے سے اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے صرف احتیاط کے واسطے گواہ طلب کیا تھا جیسا کہ اس کا بیان واضح طور سے پہلے گزر چکا ہے نہیں تو قبول کی عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حدیث عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کی بیچ لینے جزیہ کے مجوس سے اور حدیث اس کی وبا میں اور حدیث عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ کی انگلیوں کی دیت کے برابر ہونے میں اور حدیث ضحاک رضی اللہ عنہ کی بیچ وارث ہونے عورت کے اپنے خاوند کی دیت سے اور سوائے اس کے اور گزر چکا ہے علم میں عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث سے کہ وہ اور ایک انصاری باری باری سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جایا کرتے تھے ایک دن یہ جاتے اور ایک دن وہ جاتا اور دونوں میں سے ہر ایک دوسرے کو خبر دیتا اس کی جس سے وہ غائب ہوتا اور تھی غرض ان کی ساتھ اس کے حاصل کرنا اس چیز کا جو قائم ہو ساتھ ان کے حال کے اور حال عیال اپنے کے تا کہ بے پرواہ ہو محتاج ہونے سے واسطے غیر کے اور تا کہ قوی ہوں اس چیز پر کہ وہ اس کے درپے تھے جہاد سے اور اس سے معلوم ہوا کہ نہیں شرط ہے اس پر جس کو مشافہت ممکن ہو یہ کہ اس پر اعتماد کرے اور نہ کفایت کرے ساتھ واسطہ کے بلکہ جائز ہے کفایت کرنا ساتھ واسطے کہ واسطے ثابت ہونے اس کے اصحاب کے فعل سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں بغیر نکیر کے اور بہر حال حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی جو باب کی دوسری حدیث ہے سو اس میں بیان ہے سبب کا بیچ پوشیدہ رہنے بعض سنتوں کے بعض کبار اصحاب پر اور قول اس کا کہ مشغول رکھتا تھا مہاجرین کو عقد خرید وفروخت کا بازار میں

اور یہ موافق ہے عمر رضی اللہ عنہ کے قول کے جو پہلے گزرا کہ غافل کیا مجھ کو سودے نے بازار میں اور یہ اشارہ ہے اس کی طرف کہ اصحاب تجارت کیا کرتے تھے۔ (فتح)

٦٨٠٦ـ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ حَدَّثَنِيْ عَطَاءٌ عَنْ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ قَالَ اسْتَأْذَنَ أَبُوْ مُوْسٰى عَلٰى عُمَرَ فَكَأَنَّهٗ وَجَدَهٗ مَشْغُوْلًا فَرَجَعَ فَقَالَ عُمَرُ أَلَمْ أَسْمَعْ صَوْتَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قَيْسٍ ائْذَنُوْا لَهٗ فَدُعِيَ لَهٗ فَقَالَ مَا حَمَلَكَ عَلٰى مَا صَنَعْتَ فَقَالَ إِنَّا كُنَّا نُؤْمَرُ بِهٰذَا قَالَ فَأْتِنِيْ عَلٰى هٰذَا بِبَيِّنَةٍ أَوْ لَأَفْعَلَنَّ بِكَ فَانْطَلَقَ إِلٰى مَجْلِسٍ مِّنَ الْأَنْصَارِ فَقَالُوْا لَا يَشْهَدُ إِلَّا أَصَاغِرُنَا فَقَامَ أَبُوْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيُّ فَقَالَ قَدْ كُنَّا نُؤْمَرُ بِهٰذَا فَقَالَ عُمَرُ خَفِيَ عَلَيَّ هٰذَا مِنْ أَمْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلْهَانِي الصَّفْقُ بِالْأَسْوَاقِ.

٦٨٠٦ـ حضرت عبید بن عمیر سے روایت ہے کہ ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے اندر آنے کی اجازت مانگی سو شاید ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے ان کو مشغول پایا تو ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ پلٹے تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ کیا میں نے ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کی آواز نہیں سنی اس کو اجازت دو سو ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ ان کے واسطے بلائے گئے سو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ کیا چیز باعث ہوئی تجھ کو اس فعل پر جو تو نے کیا؟ ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم حکم کیے جاتے تھے ساتھ اس کے عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میرے پاس اس پر گواہ لا نا ورنہ میں تجھ کو تکلیف دوں گا سو ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ انصاریوں کی ایک مجلس کی طرف چلے یعنی اور ان سے کہا کہ میری گواہی دو تو انہوں نے کہا کہ نہ گواہی دے گا مگر جو ہم سب میں زیادہ تر چھوٹا ہے سو ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے سو انہوں نے کہا یعنی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس گواہی دی کہ البتہ ہم حکم کیے جاتے تھے اس کے ساتھ تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ پوشیدہ رہا مجھ سے یہ حکم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے امر سے مشغول کر رکھا مجھ کو بازار کی خرید وفروخت نے۔

٦٨٠٧ـ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنِي الزُّهْرِيُّ أَنَّهٗ سَمِعَهٗ مِنَ الْأَعْرَجِ يَقُوْلُ أَخْبَرَنِيْ أَبُوْ هُرَيْرَةَ قَالَ إِنَّكُمْ تَزْعُمُوْنَ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ يُكْثِرُ الْحَدِيْثَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاللّٰهُ الْمَوْعِدُ إِنِّيْ كُنْتُ امْرَأً مِسْكِيْنًا أَلْزَمُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى مِلْءِ بَطْنِيْ وَكَانَ

٦٨٠٧ـ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا کہ تم گمان کرتے ہو کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت حدیثیں روایت کرتا ہے یعنی شاید حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے جھوٹی حدیثیں بیان کرتا ہے اور اللہ کی طرف ہے جگہ پھرنے کی یعنی قیامت میں ظاہر ہوگا کہ تم اس انکار میں حق پر ہو یا میں سچ کہتا ہوں اس کا سبب یہ ہے کہ میں محتاج مرد تھا ہر دم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت بابرکت میں حاضر رہتا تھا اپنے پیٹ

الْمُهَاجِرُوْنَ يَشْغَلُهُمُ الصَّفْقُ بِالْأَسْوَاقِ وَكَانَتِ الْأَنْصَارُ يَشْغَلُهُمُ الْقِيَامُ عَلٰى أَمْوَالِهِمْ فَشَهِدْتُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ وَقَالَ مَنْ يَّبْسُطْ رِدَآئَهٗ حَتّٰى أَقْضِيَ مَقَالَتِيْ ثُمَّ يَقْبِضْهُ فَلَنْ يَّنْسٰى شَيْئًا سَمِعَهٗ مِنِّيْ فَبَسَطْتُ بُرْدَةً كَانَتْ عَلَيَّ فَوَالَّذِيْ بَعَثَهٗ بِالْحَقِّ مَا نَسِيْتُ شَيْئًا سَمِعْتُهٗ مِنْهُ.

بھرنے کے واسطے اور مہاجرین بازار میں خرید وفروخت میں مشغول رہتے تھے اور انصاری لوگ اپنے مال کی خبر گیری میں مشغول رہتے تھے سو میں ایک دن حضرت ﷺ کے پاس حاضر تھا تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو اپنا کپڑا پھیلائے رہے گا جب تک کہ میں اپنی بات کو تمام کر لوں پھر اپنے کپڑے کو اپنی طرف سمیٹ لے تو نہ بھولے گا کچھ چیز جو مجھ سے سنی یعنی وہ میری سنی حدیث کو کبھی نہ بھولے گا سو میں نے اپنی اوپر کی چادر پھیلائی سو قسم ہے اس کی جس نے حضرت ﷺ کو سچا پیغمبر بنا کر بھیجا کہ میں کبھی کچھ چیز نہیں بھولا جس کو حضرت ﷺ سے سنا۔

**فائدہ:** ایک روایت میں ہے کہ لوگ کہتے ہیں کہ کیا سبب ہے کہ مہاجر اور انصار ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے برابر حضرت ﷺ سے حدیثیں روایت نہیں کرتے اور یہ جو کہا کہ اپنے پیٹ بھرنے کے واسطے یعنی بہ سبب پیٹ بھرنے کے یعنی سبب اصلی جو تقاضا کرتا ہے واسطے بہت روایت کرنے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے حدیث کو حضرت ﷺ سے ہر وقت حضرت ﷺ کے ساتھ رہنا ہے تاکہ پائیں جو کھائیں اس واسطے کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس کچھ چیز نہ تھی جس میں تجارت کریں اور نہ زمین تھی کہ اس میں کھیتی کریں سو حضرت ﷺ سے کسی وقت جدا نہ ہوتے تھے کہ کہیں قوت ان سے فوت ہو سو حاصل ہوتا تھا اس ملازمت میں اقوال کے سننے اور افعال کے روایت کرنے سے جو نہ حاصل ہوتا تھا ان کے غیر کے واسطے جو ہر وقت حضرت ﷺ کے ساتھ نہ رہتا تھا اور مدد کی ان کے ہمیشہ یاد رکھنے پر حضرت ﷺ کی دعا نے اور ایک روایت میں ہے کہ میرے بھائی انصاری اپنے کھیتی کے کام میں مشغول رہتے تھے۔ (فتح)

## بَابُ مَنْ رَّاٰى تَرْكَ النَّكِيْرِ مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُجَّةً لَا مِنْ غَيْرِ الرَّسُوْلِ.

جو دیکھتا ہے کہ ترک کرنا انکار کا حضرت ﷺ سے حجت نہ حضرت ﷺ کے غیر سے

**فائدہ:** البتہ اتفاق ہے اس پر کہ مقرر رکھنا حضرت ﷺ کا اس چیز کو کہ آپ کے سامنے کی جائے یا کہی جائے اور خبر پائیں اس پر حضرت ﷺ بغیر انکار کے دلالت کرنے والا ہے اوپر جواز کے اس واسطے کہ عصمت دور کرتی ہے حضرت ﷺ سے جو متحمل ہو اس کے غیر کے حق میں اس چیز سے کہ مرتب ہوتی ہے انکار پر سو نہیں برقرار رکھتے باطل پر اور اسی واسطے کہا نہ غیر رسول سے اس واسطے کہ غیر حضرت ﷺ کا سکوت نہیں دلالت کرتا ہے جواز پر اور اشارہ کیا ہے ابن تین نے اس کی طرف کہ ترجمہ متعلق ہے ساتھ اجماع سکوتی کے اور لوگ مختلف ہیں سو ایک گروہ نے کہا کہ

نہیں منسوب کیا جاتا طرف ساکت کے کوئی قول اس واسطے کہ بیچ مہلت نظر کے ہے اور کہا ایک گروہ نے کہ اگر مجتہد کوئی بات کہے اور پھیل جائے اور اس پر اطلاع پانے کے بعد کوئی اس کے مخالف نہ ہو تو وہ حجت ہے اور بعض نے کہا کہ نہیں ہوتا ہے حجت یہاں تک کہ متعدد ہو قیل ساتھ اس کے اور محل خلاف کا وہ ہے کہ نص مقدم ہے اور حجت پکڑی ہے جس نے مطلق منع کیا ہے کہ اصحاب نے بہت اجتہادی مسائل میں اختلاف کیا ہے سو ان میں سے بعض اپنے غیر پر انکار کرتا تھا جب کہ قول اس کے نزدیک ضعیف ہوتا اور ہوتی نزدیک اس کے وہ چیز جو اس سے قوی تر ہو نص کتاب یا سنت سے اور بعض ان میں سے چپ رہتا تھا سو اس کا چپ رہنا جواز کی دلیل نہ ہوگا اس واسطے کہ جائز ہے کہ اس کے واسطے حکم ظاہر نہ ہوا ہو سو اس نے سکوت کیا واسطے جائز رکھنے اس بات کے کہ یہ قول صواب ہو اگرچہ اس کے واسطے اس کی وجہ ظاہر نہ ہوئی۔ (فتح)

٦٨٠٨۔ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ حُمَيْدٍ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللهِ بْنُ مُعَاذٍ حَدَّثَنَا أَبِيْ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ قَالَ رَأَيْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللهِ يَحْلِفُ بِاللهِ أَنَّ ابْنَ الصَّائِدِ الدَّجَّالُ قُلْتُ تَحْلِفُ بِاللهِ قَالَ إِنِّيْ سَمِعْتُ عُمَرَ يَحْلِفُ عَلٰى ذٰلِكَ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يُنْكِرْهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٨٠٨۔ حضرت محمد بن منکدر سے روایت ہے کہ میں نے جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کو دیکھا اللہ کی قسم کھاتا تھا کہ ابن صیاد دجال موجود ہے میں نے کہا کہ تو اللہ کی قسم کھاتا ہے کہا کہ میں نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو سنا کہ قسم کھاتے تھے اس پر نزدیک حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سو نہ انکار کیا اس سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے۔

**فائدہ:** شاید جابر رضی اللہ عنہ نے جب عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قسم کھاتے سنا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر انکار نہیں کیا تو سمجھی اس سے مطابقت لیکن باقی رہی یہ بات کہ شرط عمل کرنے کی ساتھ تقریر کے یہ ہے کہ نہ معارض ہو اس کو تصریح ساتھ خلاف اس کے سو جس نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کچھ کہا یا کیا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو برقرار رکھا تو دلالت کی اس نے جواز پر پھر اگر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے برخلاف کہا یا کیا تو دلالت کرے گا اوپر منسوخ ہونے اس تقریر کے مگر یہ کہ ثابت ہو دلیل خصوصیت کی کہا ابن بطال نے اس کے بعد کہ مقرر رکھا جابر رضی اللہ عنہ کی دلیل کو سو اگر کہا جائے کہ پہلے گزر چکا ہے یعنی جنائز میں کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا ابن صیاد کے قصے میں کہ مجھ کو حکم ہو تو اس کی گردن ماروں تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر حقیقت میں یہی دجال ہے تو تو اس کو نہ مار سکے گا سو یہ صریح ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے امر میں تردد کیا یعنی پس نہ دلالت کرے گا چپ رہنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اس کے انکار سے وقت حلف عمر رضی اللہ عنہ کے اس پر کہ وہی دجال اکبر ہے اور جواب اس کے دو ہیں ایک یہ کہ تردد

**فائدہ:** بہر حال پہلی آیت سو اشارہ کیا ہے اس چیز کی طرف کہ آئی ہے اس کی تفسیر میں اخیر کلام میں یعنی فرشتے اس کی طرف چڑھتے ہیں اور ذی المعارج اللہ کی نعت ہے وصف کیا ہے اللہ نے ساتھ اس کے اپنے نفس کو اس واسطے کہ فرشتے اس کی طرف چڑھتے ہیں اور روایت کی بیہقی نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس کی تفسیر میں کہ پاک کلموں سے مراد ذکر اللہ کا ہے اور نیک عمل سے مراد فرائض کا ادا کرنا ہے سو جو اللہ کو یاد کرے اور اس کے فرائض کو ادا نہ کرے تو اس کا کلام رد کیا جاتا ہے اور بہر حال دوسری آیت سو اشارہ کیا طرف تفسیر مجاہد کی اس کے واسطے پہلے اثر میں اور کہا فراء نے کہ یہ جو کہا کہ نیک عمل بلند کرتا ہے نیک بات کو یعنی قبول ہوتی ہے نیک بات جب کہ وہ ساتھ اس کے نیک عمل اور بہر حال تعلیق ابو جمرہ کی سو یہ حدیث پوری پہلے گزر چکی ہے اور غرض اس سے قول ابو ذر رضی اللہ عنہ کا ہے اپنے بھائی کے واسطے کہ میرے واسطے معلوم کر آ علم اس مرد کا جو گمان کرتا ہے کہ اس کے پاس آسمان سے خبر آتی ہے کہا بیہقی نے کہ مراد نیک بات کے چڑھنے سے قبول ہونا اس کا ہے اور چڑھنا فرشتوں کا اپنی جگہوں کی طرف ہے آسمانوں میں اور یہ جو کہا طرف اللہ کی تو یہ محمول ہے تفویض پر یعنی اس کے معنی کو اللہ ہی جانتا ہے ہم اس کے ساتھ ایمان لائے جیسا کہ سلف سے گزر چکا ہے اور کہا ابن بطال نے کہ غرض بخاری رحمہ اللہ کی اس باب میں رد کرنا ہے جہمیہ مجسمہ پر کہ وہ ان ظواہر سے تعلق پکڑتے ہیں اور البتہ مقرر ہو چکا ہے کہ اللہ جسم نہیں پس نہ محتاج ہو گا طرف مکان کی کہ اس میں قرار پکڑے اس واسطے کہ اللہ موجود تھا اور مکان کوئی نہ تھا اور اضافت معارج کی اس کی طرف اضافت تشریف ہے اور یہ جو کہا کہ اس کی طرف چڑھتے ہیں تو اس کے معنی ہیں بلند ہونا اس کا باوجود پاک ہونے اس کے مکان سے۔ (فتح)

۶۸۷۸۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ حَدَّثَنِي مَالِكٌ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَتَعَاقَبُونَ فِيكُمْ مَلَائِكَةٌ بِاللَّيْلِ وَمَلَائِكَةٌ بِالنَّهَارِ وَيَجْتَمِعُونَ فِي صَلَاةِ الْعَصْرِ وَصَلَاةِ الْفَجْرِ ثُمَّ يَعْرُجُ الَّذِينَ بَاتُوا فِيكُمْ فَيَسْأَلُهُمْ وَهُوَ أَعْلَمُ بِكُمْ فَيَقُولُ كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِي فَيَقُولُونَ تَرَكْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّونَ وَأَتَيْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّونَ.

۶۸۷۸۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں آگے پیچھے آیا جایا کرتے ہیں فرشتے ہر ایک رات اور دن میں اور جمع ہوتے ہیں عصر کی نماز اور فجر کی نماز میں پھر آسمان پر چڑھ جاتے ہیں وہ فرشتے جو رات کو تمہارے درمیان رہے سو اللہ ان سے پوچھتا ہے اور حالانکہ وہ تمہارا حال ان سے زیادہ تر جانتا ہے کہ کس حال میں تم نے میرے بندوں کو چھوڑا تو فرشتے کہتے ہیں کہ ہم ان کو چھوڑ آئے نماز پڑھتے اور جاتے وقت پایا ہم نے ان کو نماز پڑھتے۔

**فائدہ:** اور مراد اس سے یہ قول ہے کہ پھر آسمان پر چڑھ جاتے ہیں جو رات کو تمہارے درمیان رہے اور البتہ تمسک

کیا ہے ساتھ ظاہر احادیث باب کے اس نے جو گمان کرتا ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ بلندی کی جہت میں ہے اور میں نے بیان کر دیا ہے پہلے باب میں کہ اللہ کے حق میں بلند ہونے کے کیا معنی ہیں۔ (فتح)

وَقَالَ خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ دِيْنَارٍ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَصَدَّقَ بِعَدْلِ تَمْرَةٍ مِّنْ كَسْبٍ طَيِّبٍ وَّلَا يَصْعَدُ إِلَى اللّٰهِ إِلَّا الطَّيِّبُ فَإِنَّ اللّٰهَ يَتَقَبَّلُهَا بِيَمِيْنِهٖ ثُمَّ يُرَبِّيْهَا لِصَاحِبِهٖ كَمَا يُرَبِّيْ أَحَدُكُمْ فُلُوَّهٗ حَتّٰى تَكُوْنَ مِثْلَ الْجَبَلِ وَرَوَاهُ وَرْقَاءُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا يَصْعَدُ إِلَى اللّٰهِ إِلَّا الطَّيِّبُ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو صدقہ دے گا کھجور کے برابر حلال روزی سے اور نہیں چڑھتا اللہ کی طرف سوائے حلال کے یعنی نہیں قبول کرتا سوائے حلال کے سو بے شک اللہ اس کو قبول فرماتا ہے اپنے دائیں ہاتھ سے پھر اس کو پالتا ہے دینے والے کے واسطے جیسے کوئی تم میں سے اپنے بچھڑے کو پالتا ہے یہاں تک کہ اس چیز کو بڑھاتا ہے کہ وہ پہاڑ کی برابر ہو جاتی ہے اور روایت کیا ہے اس کو ورقاء نے الخ یعنی ورقا کی روایت سلیمان کی روایت کے موافق ہے مگر ان کے شیخ کے شیخ میں۔

**فائدہ:** کہا خطابی نے کہ ذکر دائیں ہاتھ کا جو اس حدیث میں آیا ہے تو اس کے معنی ہیں اچھی طرح قبول کرنا اس واسطے کہ اہل ادب کی عادت جاری ہے کہ دایاں ہاتھ کمینی چیزوں کو نہیں لگاتے بلکہ قدر والی چیزوں کو دایاں ہاتھ لگاتے ہیں اور اللہ کا بایاں ہاتھ نہیں اس واسطے کہ وہ محل نقص کا ہے ضعف میں بلکہ وارد ہوا ہے کہ اس کے دونوں ہاتھ دائیں ہیں اور نہیں ہے مراد اس سے جارحہ بلکہ وہ توقیف ہے سو ہم اس کو مطلق چھوڑتے ہیں جس طرح وارد ہوا اور اس کی کیفیت بیان نہیں کرتے اور یہ مذہب ہے اہل سنت اور جماعت کا۔ (فتح)

۶۸۷۹۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلٰى بْنُ حَمَّادٍ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَدْعُوْ بِهِنَّ عِنْدَ الْكَرْبِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوَاتِ

۶۸۷۹۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ کا دستور تھا کہ رنج اور کمال سختی کے وقت ان کلموں سے دعا کرتے کہ نہیں کوئی لائق بندگی کے سوائے اللہ کے جو بڑائی والا صاحب حلم ہے نہیں کوئی لائق بندگی کے سوائے اللہ کے جو بڑے عرش کا مالک ہے نہیں کوئی لائق پوجنے کے سوائے اللہ کے جو آسمانوں کا رب ہے اور عزت والے عرش کا رب ہے۔

وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ.

٦٨٨٠۔ حَدَّثَنَا قَبِيْصَةُ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ ابْنِ أَبِيْ نُعْمٍ أَوْ أَبِيْ نُعْمٍ شَكَّ قَبِيْصَةُ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ بُعِثَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذُهَيْبَةٍ فَقَسَمَهَا بَيْنَ أَرْبَعَةٍ.

٦٨٨٠۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کچھ سنا بھیجا گیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کو چار آدمیوں کے درمیان تقسیم کیا۔

وَحَدَّثَنِيْ إِسْحَاقُ بْنُ نَصْرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا سُفْيَانُ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ ابْنِ أَبِيْ نُعْمٍ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ بَعَثَ عَلِيٌّ وَهُوَ بِالْيَمَنِ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذُهَيْبَةٍ فِيْ تُرْبَتِهَا فَقَسَمَهَا بَيْنَ الْأَقْرَعِ بْنِ حَابِسٍ الْحَنْظَلِيِّ ثُمَّ أَحَدِ بَنِيْ مُجَاشِعٍ وَبَيْنَ عُيَيْنَةَ بْنِ بَدْرٍ الْفَزَارِيِّ وَبَيْنَ عَلْقَمَةَ بْنِ عُلَاثَةَ الْعَامِرِيِّ ثُمَّ أَحَدِ بَنِيْ كِلَابٍ وَبَيْنَ زَيْدِ الْخَيْلِ الطَّائِيِّ ثُمَّ أَحَدِ بَنِيْ نَبْهَانَ فَتَغَيَّظَتْ قُرَيْشٌ وَالْأَنْصَارُ فَقَالُوْا يُعْطِيْهِ صَنَادِيْدَ أَهْلِ نَجْدٍ وَيَدَعُنَا قَالَ إِنَّمَا أَتَأَلَّفُهُمْ فَأَقْبَلَ رَجُلٌ غَائِرُ الْعَيْنَيْنِ نَاتِئُ الْجَبِيْنِ كَثُّ اللِّحْيَةِ مُشْرِفُ الْوَجْنَتَيْنِ مَحْلُوْقُ الرَّأْسِ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ اتَّقِ اللّٰهَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَنْ يُطِيْعُ اللّٰهَ إِذَا عَصَيْتُهُ فَيَأْمَنُنِيْ عَلَى أَهْلِ الْأَرْضِ وَلَا تَأْمَنُوْنِيْ فَسَأَلَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ قَتْلَهُ أُرَاهُ خَالِدَ بْنَ الْوَلِيْدِ فَمَنَعَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا وَلَّى قَالَ

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ علی رضی اللہ عنہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یمن سے کچھ کچا سونا (مٹی ملا ہوا) بھیجا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو چار آدمیوں کے درمیان تقسیم کیا ایک اقرع بن حابس دوسرا عیینہ تیسرا علقمہ چوتھا زید خیل تو مہاجرین اور انصار ناراض ہوئے سو انہوں نے کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اہل نجد کے رئیسوں کو دیتے ہیں اور ہم کو نہیں دیتے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ میں ان سے لگاوٹ کرتا ہوں پس سامنے آیا ایک مرد گہری آنکھوں والا اونچی پیشانی والا گھنی داڑھی والا اونچے رخساروں والا سر منڈا سو اس نے کہا اے محمد! اللہ سے ڈرو تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کون اللہ کی فرمانبرداری کرے گا جب کہ میں اس کی نافرمانی کروں گا سو اللہ مجھ کو زمین والوں پر امین جانتا ہے اور تم مجھ کو امین نہیں جانتے تو قوم میں سے ایک مرد نے اس کے قتل کی اجازت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مانگی میں گمان کرتا ہوں اس کو خالد رضی اللہ عنہ تھا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو قتل کرنے سے منع کیا پھر جب وہ پیٹھ پھیر کر چلا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک اس کی اصل اور نسل سے ایک قوم پیدا ہوگی کہ قرآن کو پڑھیں گے کہ ان کے حلقوں سے نیچے نہ اترے گا یعنی دل میں قرآن کی تاثیر نہ ہوگی زبان

النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ مِنْ ضِئْضِیءِ هٰذَا قَوْمًا یَقْرَؤُوْنَ الْقُرْآنَ لَا یُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ یَمْرُقُوْنَ مِنَ الْإِسْلَامِ مُرُوْقَ السَّهْمِ مِنَ الرَّمِیَّةِ یَقْتُلُوْنَ أَهْلَ الْإِسْلَامِ وَیَدَعُوْنَ أَهْلَ الْأَوْثَانِ لَئِنْ أَدْرَكْتُهُمْ لَأَقْتُلَنَّهُمْ قَتْلَ عَادٍ.

سے پڑھیں گے اس پر عمل نہ کریں گے وہ لوگ نکل جائیں گے دین اسلام سے جیسے تیر نکل جاتا ہے نشانے سے مسلمانوں کو قتل کریں گے بت پرستوں کو چھوڑیں گے اگر میں نے ان کو پایا تو البتہ ان کو قتل کروں گا قوم عاد کا سا قتل کرنا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الفتن میں گزر چکی ہے اور اس حدیث کے ایک طریق میں آیا ہے کہ تم مجھ کو امین نہیں جانتے اور حالانکہ میں امین ہوں اس کا جو آسمان میں ہے اور ساتھ اس کے ظاہر ہوگی وجہ مناسبت اس کی ترجمہ سے اور باب کی حدیث میں اگرچہ اس کا ذکر نہیں لیکن اس نے اپنی عادت کے موافق اشارہ کر دیا ہے کہ اس کے بعض طریق میں لفظ ترجمہ کے موافق ہے اور بخاری رحمہ اللہ کی عادت ہے کہ باب میں وہ حدیث داخل کرتا ہے جس کے بعض طریقوں میں وہ لفظ ہو جو باب کے موافق ہو اس کی طرف اشارہ کرتا ہے اور مراد اس کی رغبت دلانا ہے بہت یاداشت رکھنے کے۔ (فتح)

۶۸۸۱۔ حَدَّثَنَا عَیَّاشُ بْنُ الْوَلِیْدِ حَدَّثَنَا وَکِیْعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِیْمَ التَّیْمِیِّ عَنْ أَبِیْهِ عَنْ أَبِیْ ذَرٍّ قَالَ سَأَلْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قَوْلِهٖ ﴿وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا﴾ قَالَ مُسْتَقَرُّهَا تَحْتَ الْعَرْشِ.

۶۸۸۱۔ حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ﷺ کو پوچھا اس آیت کے معنی سے اور سورج چلتا ہے اپنی قرار گاہ تک حضرت ﷺ نے فرمایا کہ قرار گاہ اس کی عرش کے نیچے ہے۔

**فائدہ:** کہا ابن منیر نے اس باب کی سب حدیثیں ترجمہ کے مطابق ہیں مگر حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما کی کہ نہیں ہے اس میں مگر رب العرش اور مطابقت اس کی اور اللہ دانا تر ہے اس جہت سے کہ اس نے تنبیہ کی اوپر باطل ہونے قول اس شخص کے جو ثابت کرتا ہے اللہ تعالیٰ کے واسطے جہت کو اللہ کے اس قول کی دلیل سے ذی المعارج سو اس نے سمجھا کہ علو فوقی منسوب ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سو بخاری رحمہ اللہ نے بیان کیا کہ جس جہت پر صادق آتا ہے کہ وہ آسمان ہے اور جس جہت پر صادق آتا ہے کہ وہ عرش ہے ہر ایک دن دونوں میں سے مخلوق مربوب ہے اور ہر مخلوق محدث ہے اور اللہ اس سے پہلے تھا پھر یہ مکانات پیدا ہوئے اور قدیم ہونا اللہ کا محال جانتا ہے وصف کرنے اس کے کو ساتھ جگہ پکڑنے کے بیچ اس کے۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی ﴿وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ إِلٰی رَبِّهَا نَاظِرَةٌ﴾ اور بہت منہ اس دن تروتازہ ہوں گے اپنے رب کی طرف دیکھنے والے ہوں گے

**فائدہ:** شاید یہ اشارہ ہے اس چیز کی طرف کہ روایت کی طبری اور ترمذی وغیرہ نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہ ادنیٰ بہشتی وہ ہوگا جو اپنے مالک کی طرف ہزار برس دیکھا کرے گا اور افضل بہشتیوں میں وہ ہوگا جس کو ہر روز دو بار اللہ تبارک وتعالیٰ کا دیدار ہوگا پھر یہ آیت پڑھی کہا سفید اور صفائی سے یعنی ناضرہ سے مراد یہ ہے کہ سفید اور صاف ہوں گے اور روایت کی طبری نے اسرائیل سے اور اس کا لفظ یہ ہے کہ ادنیٰ بہشتی وہ ہوگا جو دیکھے گا اپنے باغوں کو اور اپنی بیویوں کو اور اپنے خادموں کو اور نعمتوں کو اور تختوں کو ہزار برس کی راہ اور بڑا افضل بہشتی اللہ کے نزدیک وہ ہوگا جس کو صبح وشام اللہ پاک کا دیدار ہوگا اور روایت کی عبد بن حمید نے عکرمہ سے کہ دیکھو اللہ نے اپنے بندے کو کیا نور دیا ہے اس کی آنکھ میں اللہ کے دیدار کرنے سے اور اگر تمام خلقت کا نور بندے کی آنکھوں میں ڈالا جائے پھر سورج کے آگے سے ایک پردہ اٹھایا جائے اور حالانکہ سورج کے آگے ستر پردے ہیں تو اس کو نہ دیکھ سکے اور سورج کا نور کرسی کے نور کی ستر جز سے ایک جز ہے اور نور کرسی کا عرش کے نور کے ستر جز سے ایک جز ہے اور عرش کا نور پردہ جلال کے نور کے ستر جز سے ایک جز ہے اور ثابت ہو چکا ہے آیت اور صحیح حدیثوں سے کہ قیامت میں مسلمانوں کو اللہ کا دیدار ہوگا اور مبالغہ کیا ہے ابن عبدالبر نے بیچ رد کرنے اس چیز کے کہ آئی ہے مجاہد سے کہ مراد آیت میں ثواب کو دیکھنا ہے نہ اللہ کو اور تمسک کیا ہے ساتھ اس کے بعض معتزلہ نے اور نیز تمسک کیا ہے انہوں نے ساتھ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فان لم تكن تراه فانه يراك کہ اس میں اشارہ ہے طرف نفی رؤیت کی اور جواب یہ ہے کہ منفی اس میں دنیا میں اللہ کو دیکھنا ہے اس واسطے کہ عبادت خاص ہے ساتھ دنیا کے سو اگر کوئی کہنے والا کہے کہ اس میں اشارہ ہے اس طرف کہ آخرت میں اللہ کا دیدار جائز ہے تو بعید نہیں اور گمان کیا ہے ایک جماعت نے متکلمین میں سے کہ حدیث میں دلیل ہے اس پر کہ کافر لوگ قیامت میں اللہ کو دیکھیں گے عام ہونے لقا اور خطاب کے سبب سے اور بعض نے حجت پکڑی ہے اس پر ساتھ حدیث ابو سعید رضی اللہ عنہ کے اس واسطے کہ اس میں آیا ہے کہ کافر دوزخ میں گر پڑیں گے اور باقی رہیں گے مسلمان اور ان میں منافق بھی ہوں گے پھر ہر آدمی کو اس کی روشنی دی جائے گی پھر منافقوں کی روشنی بجھ جائے گی اور جواب دیا ہے انہوں نے اللہ کے قول سے ﴿إِنَّهُمْ عَنْ رَّبِّهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوْبُوْنَ﴾ کہ یہ بعد دخول بہشت کے ہے اور یہ حجت پکڑنا ان کا مردود ہے اس واسطے کہ اس آیت کے بعد یہ ہے ﴿ثُمَّ إِنَّهُمْ لَصَالُوا الْجَحِيْمِ﴾ یعنی پھر وہ دوزخ میں داخل ہوں گے سو اس نے دلالت کی اس پر کہ حجاب اس سے پہلے واقع ہوا ہے اور جواب دیا ہے بعض نے ساتھ اس کے کہ حجاب واقع ہوا ہے وقت بجھ جانے نور کے اور یہ جو آیا ہے کہ اللہ ظہور کرے گا مسلمانوں کے واسطے اور جو ان میں مخلوط ہوں گے منافقوں سے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ سب کو اللہ کا دیدار ہوگا

اس واسطے کہ اللہ ان کو جانتا ہے سو انعام کرے گا مسلمانوں پر ساتھ دیدار کے سوائے منافقوں کے جیسا کہ منع کرے گا ان کو سجدہ کرنے سے اور علم اللہ کے نزدیک ہے اور ثابت ہوتا ہے دیدار الٰہی کا آخرت میں نظر کے طریق سے کہ جو چیز کہ موجود ہے اس کا دیکھنا ممکن ہے اور یہ بطورِ تنزل کے ہے ورنہ خالق کی صفتیں مخلوق کی صفات کے مشابہ نہیں اور دلائل سماعی ثابت کرنے والے ہیں اللہ کے دیدار کو آخرت میں مسلمانوں کے واسطے سوائے اور لوگوں کے یعنی قیامت میں اللہ کا دیدار فقط مسلمانوں کو ہو گا ان کے سوائے اور لوگوں کو نہیں ہو گا لیکن دنیا میں اللہ کا دیدار کسی کو نہیں ہو گا لیکن اختلاف ہے ہمارے حضرت ﷺ کے حق میں کہ آپ نے اللہ کو دنیا میں دیکھا ہے یا نہیں اور علماء نے دنیا اور آخرت میں فرق یہ بیان کیا ہے کہ اہل دنیا کی آنکھیں فانی اور ان کی آنکھیں آخرت میں باقی ہیں اور یہ فرق کھرا ہے لیکن نہیں منع کرتا اس کی تخصیص کو ساتھ اس کے کہ ثابت ہوا ہے واقع ہونا اس کا اس کے واسطے اور جمہور معتزلہ نے اللہ کے دیدار سے قیامت میں انکار کیا ہے اس سند سے کہ شرط مرئی کی یہ ہے کہ ہو جہت میں اور اللہ پاک ہے جہت سے اور اتفاق ہے ان کا اس پر کہ وہ بندوں کو دیکھتا ہے بغیر جہت کے اور جو اللہ کا دیدار ثابت کرتے ہیں ان کو اختلاف ہے کہ دیدار کے کیا معنی ہیں سو بعض نے کہا کہ حاصل ہوتا ہے دیکھنے والے کے واسطے علم ساتھ اللہ کے آنکھ کے دیکھنے سے جیسا کہ اور مرئیات میں ہے اور وہ موافق قول حضرت ﷺ کے ہے باب کی حدیثوں میں جیسے تم چاند کو دیکھتے ہو لیکن وہ پاک ہے جہت اور کیفیت سے اور یہ امر زائد ہے علم پر اور کہا بعض نے کہ مراد ساتھ دیدار کے علم ہے اور بعض نے کہا کہ دیدار اللہ کا ایک قسم ہے کشف کی لیکن وہ اتم اور واضح تر ہے علم سے اور یہ قریب تر ہے طرف صواب کی پہلے معنی سے اس واسطے کہ نہیں اختصاص ہے اس وقت واسطے بعض کے سوائے بعض کے اس واسطے کہ نہیں متفاوت ہوتا ہے اور کہا ابن بطال نے کہ مذہب اہل سنت اور جمہور امت کا یہ ہے کہ آخرت میں اللہ کا دیدار جائز ہے اور منع کیا ہے خوارج اور معتزلہ اور بعض مرجیہ نے اور تمسک کیا ہے انہوں نے ساتھ اس کے کہ دیدار واجب کرتا ہے اس کو کہ مرئی محدث ہو اور حال ہو مکان میں اور جو تمسک کیا ہے انہوں نے فاسد ہے واسطے قائم ہونے ادلہ کے کہ اللہ تعالیٰ موجود ہے اور روایت اپنے تعلق میں ساتھ مرئی کے بجائے علم کے ہے بیچ تعلق پکڑنے اس کے ساتھ معلوم کے حدوث کو واجب نہیں کرتا تو اسی طرح مرئی کا حال ہے کہا اور تعلق پکڑا ہے انہوں نے ساتھ قول اللہ تعالیٰ کے ﴿لَا تُدْرِكُهُ الْأَبْصَارُ﴾ اور ساتھ قول اس کے موسیٰ علیہ السلام کے واسطے ﴿لَنْ تَرَانِيْ﴾ اور جواب اول سے یہ ہے کہ نہیں باقی ہیں اس کو آنکھیں دنیا میں تا کہ دونوں دلیلوں میں تطبیق ہو اور ساتھ اس کے کہ نفی ادراک کی نہیں مستلزم ہے رؤیت کی نفی کو اس واسطے کہ ممکن ہے دیکھنا چیز کا بغیر احاطہ کرنے کے ساتھ حقیقت اس کی کے اور دوسری آیت میں بھی مراد نفی سے دنیا ہے اور اس واسطے کہ نفی شے کی اس کے محال ہونے کو تقاضا نہیں کرتی باوجود اس چیز کے کہ آئی ہے احادیث ثابتہ سے موافق آیت کے اور البتہ قبول کیا ہے ان کو مسلمانوں نے اصحاب اور تابعین

کے زمانے سے یہاں تک کہ اللہ کے دیدار کا منکر پیدا ہوا اور اس نے سلف کی مخالفت کی۔ (فتح)

٦٨٨٢۔ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَوْنٍ حَدَّثَنَا خَالِدٌ وَهُشَيْمٌ عَنْ إِسْمَاعِيلَ عَنْ قَيْسٍ عَنْ جَرِيرٍ قَالَ كُنَّا جُلُوسًا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذْ نَظَرَ إِلَى الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ قَالَ إِنَّكُمْ سَتَرَوْنَ رَبَّكُمْ كَمَا تَرَوْنَ هٰذَا الْقَمَرَ لَا تُضَامُّونَ فِي رُؤْيَتِهِ فَإِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ لَا تُغْلَبُوا عَلَى صَلَاةٍ قَبْلَ طُلُوعِ الشَّمْسِ وَصَلَاةٍ قَبْلَ غُرُوبِ الشَّمْسِ فَافْعَلُوا.

۶۸۸۲۔ حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت ﷺ کے پاس بیٹھے تھے کہ حضرت ﷺ نے چودھویں رات کے چاند کو دیکھا سو فرمایا کہ بے شک تم قیامت کے دن دیکھو گے اپنے رب کو جیسا اس چاند کو دیکھتے ہو ہجوم نہ کیے جاؤ گے اس کے دیکھنے میں یعنی خلقت کے ہجوم سے اس کے دیدار میں کچھ حجاب اور آڑ نہ ہو گی جیسے چاند کے دیکھنے میں ہجوم خلل نہیں ڈالتا سو اگر تم سے ہو سکے کہ غافل نہ ہو نماز سے سورج نکلنے سے پہلے اور سورج ڈوبنے سے پہلے تو کیا کرو۔

٦٨٨٣۔ حَدَّثَنَا يُوسُفُ بْنُ مُوسٰى حَدَّثَنَا عَاصِمُ بْنُ يُوسُفَ الْيَرْبُوعِيُّ حَدَّثَنَا أَبُو شِهَابٍ عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ أَبِي خَالِدٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ عَنْ جَرِيرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّكُمْ سَتَرَوْنَ رَبَّكُمْ عِيَانًا.

۶۸۸۳۔ حضرت جریر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ بے شک تم دیکھو گے اپنے رب کو ظاہر اپنی دونوں آنکھوں سے۔

٦٨٨٤۔ حَدَّثَنَا عَبْدَةُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ الْجُعْفِيُّ عَنْ زَائِدَةَ حَدَّثَنَا بَيَانُ بْنُ بِشْرٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ حَدَّثَنَا جَرِيرٌ قَالَ خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةَ الْبَدْرِ فَقَالَ إِنَّكُمْ سَتَرَوْنَ رَبَّكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَمَا تَرَوْنَ هٰذَا لَا تُضَامُّونَ فِي رُؤْيَتِهِ.

۶۸۸۴۔ حضرت جریر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ چودھویں رات کو ہم پر نکلے سو فرمایا کہ بے شک تم قیامت میں دیکھو گے اپنے رب کو جیسا اس چاند کو دیکھتے ہو ہجوم نہ کیے جاؤ گے اس کے دیکھنے میں۔

٦٨٨٥۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ

۶۸۸۵۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ لوگوں نے کہا یا حضرت! کیا ہم اپنے رب کو قیامت میں دیکھیں گے؟ تو

عَنْ عَطَآءِ بْنِ يَزِيْدَ اللَّيْثِيِّ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّاسَ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلْ نَرٰى رَبَّنَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ تُضَارُّوْنَ فِي الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ قَالُوْا لَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ فَهَلْ تُضَارُّوْنَ فِي الشَّمْسِ لَيْسَ دُوْنَهَا سَحَابٌ قَالُوْا لَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ فَإِنَّكُمْ تَرَوْنَهٗ كَذٰلِكَ يَجْمَعُ اللّٰهُ النَّاسَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيَقُوْلُ مَنْ كَانَ يَعْبُدُ شَيْئًا فَلْيَتَّبِعْهُ فَيَتَّبِعُ مَنْ كَانَ يَعْبُدُ الشَّمْسَ الشَّمْسَ وَيَتَّبِعُ مَنْ كَانَ يَعْبُدُ الْقَمَرَ الْقَمَرَ وَيَتَّبِعُ مَنْ كَانَ يَعْبُدُ الطَّوَاغِيْتَ الطَّوَاغِيْتَ وَتَبْقٰى هٰذِهِ الْأُمَّةُ فِيْهَا شَافِعُوْهَا أَوْ مُنَافِقُوْهَا شَكَّ إِبْرَاهِيْمُ فَيَأْتِيْهِمُ اللّٰهُ فَيَقُوْلُ أَنَا رَبُّكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ هٰذَا مَكَانُنَا حَتّٰى يَأْتِيَنَا رَبُّنَا فَإِذَا جَآءَ نَا رَبُّنَا عَرَفْنَاهُ فَيَأْتِيْهِمُ اللّٰهُ فِيْ صُوْرَتِهِ الَّتِيْ يَعْرِفُوْنَ فَيَقُوْلُ أَنَا رَبُّكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ أَنْتَ رَبُّنَا فَيَتَّبِعُوْنَهٗ وَيُضْرَبُ الصِّرَاطُ بَيْنَ ظَهْرَيْ جَهَنَّمَ فَأَكُوْنُ أَنَا وَأُمَّتِيْ أَوَّلَ مَنْ يُّجِيْزُهَا وَلَا يَتَكَلَّمُ يَوْمَئِذٍ إِلَّا الرُّسُلُ وَدَعْوَى الرُّسُلِ يَوْمَئِذٍ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ سَلِّمْ وَفِيْ جَهَنَّمَ كَلَالِيْبُ مِثْلُ شَوْكِ السَّعْدَانِ هَلْ رَأَيْتُمُ السَّعْدَانَ قَالُوْا نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ فَإِنَّهَا مِثْلُ شَوْكِ السَّعْدَانِ غَيْرَ أَنَّهٗ لَا يَعْلَمُ مَا قَدْرُ عِظَمِهَا

حضرت ﷺ نے فرمایا کہ کیا تم کو شک پڑتا ہے چودھویں رات کے چاند دیکھنے میں؟ اصحاب نے کہا کہ نہیں یا حضرت! فرمایا بھلا تم کو تردد اور اختلاف اور ہجوم ہوتا ہے سورج کے دیکھنے میں جس وقت کہ اس کے آگے بدلی نہ ہو اور آسمان صاف ہو؟ اصحاب نے کہا نہیں یا حضرت! فرمایا سو بے شک تم اللہ کو بھی اسی طرح دیکھو گے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن لوگوں کو جمع کرے گا تو فرمائے گا کہ جو کسی چیز کی بندگی کر رہا ہو تو چاہیے کہ اس کا ساتھ دے یعنی اپنے معبود کے ساتھ دوزخ میں جائے سو جو شخص کہ آفتاب کو پوجتا ہوگا وہ آفتاب کے ساتھ جائے گا اور جو چاند کو پوجتا ہوگا وہ چاند کے ساتھ جائے گا اور جو بتوں اور دیو بھوت کو پوجتا ہوگا وہ ان کے ساتھ جائے گا اور یہ امت محمدی ﷺ باقی رہ جائے گی اس میں منافق لوگ بھی ہوں گے یا یوں فرمایا پھر اللہ تعالیٰ مسلمانوں پر ظاہر ہوگا سو فرمائے گا کہ میں تمہارا رب ہوں تو مسلمان کہیں گے کہ ہم اس مکان میں منتظر ہیں یہاں تک کہ ہمارا رب ہم پر ظاہر ہو سو جب کہ ظاہر ہوگا ہم اپنے رب کو پہچان لیں گے پھر حق تعالیٰ اس صفت میں ظاہر ہوگا جو ان کے اعتقاد کے موافق ہے سو فرمائے گا کہ میں تمہارا رب ہوں تو مسلمان کہیں گے ہاں تو ہمارا رب ہے تو وہ اس کے ساتھ ہوں گے اور دوزخ کے پشت پر پل صراط رکھا جائے گا تو میں اور میری امت سب سے پہلے عبور کریں گے اور پیغمبروں کے سوائے اس دن کوئی نہ بول سکے گا اور پیغمبروں کا قول اس نے یہ ہوگا الٰہی! پناہ پناہ اور دوزخ میں آنکڑے ہیں جیسے سعدان کا کانٹے سعدان ایک درخت کا نام ہے اس کے کانٹے سرکج ہوتے ہیں حضرت ﷺ نے فرمایا کیا تم نے سعدان کے

إِلَّا اللّٰهُ تَخْطَفُ النَّاسَ بِأَعْمَالِهِمْ فَمِنْهُمُ الْمُوْبَقُ بَقِيَ بِعَمَلِهِ أَوِ الْمُوْثَقُ بِعَمَلِهِ وَمِنْهُمُ الْمُخَرْدَلُ أَوِ الْمُجَازَى أَوْ نَحْوُهُ ثُمَّ يَتَجَلّٰى حَتّٰى إِذَا فَرَغَ اللّٰهُ مِنَ الْقَضَآءِ بَيْنَ الْعِبَادِ وَأَرَادَ أَنْ يُّخْرِجَ بِرَحْمَتِهِ مَنْ أَرَادَ مِنْ أَهْلِ النَّارِ أَمَرَ الْمَلَآئِكَةَ أَنْ يُّخْرِجُوْا مِنَ النَّارِ مَنْ كَانَ لَا يُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَيْئًا مِمَّنْ أَرَادَ اللّٰهُ أَنْ يَّرْحَمَهُ مِمَّنْ يَّشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَيَعْرِفُوْنَهُمْ فِي النَّارِ بِأَثَرِ السُّجُوْدِ تَأْكُلُ النَّارُ ابْنَ آدَمَ إِلَّا أَثَرَ السُّجُوْدِ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَى النَّارِ أَنْ تَأْكُلَ أَثَرَ السُّجُوْدِ فَيَخْرُجُوْنَ مِنَ النَّارِ قَدِ امْتُحِشُوْا فَيُصَبُّ عَلَيْهِمْ مَآءُ الْحَيَاةِ فَيَنْبُتُوْنَ تَحْتَهُ كَمَا تَنْبُتُ الْحِبَّةُ فِيْ حَمِيْلِ السَّيْلِ ثُمَّ يَفْرُغُ اللّٰهُ مِنَ الْقَضَآءِ بَيْنَ الْعِبَادِ وَيَبْقٰى رَجُلٌ مِّنْهُمْ مُّقْبِلٌ بِوَجْهِهِ عَلَى النَّارِ هُوَ آخِرُ أَهْلِ النَّارِ دُخُوْلًا الْجَنَّةَ فَيَقُوْلُ أَيْ رَبِّ اصْرِفْ وَجْهِيْ عَنِ النَّارِ فَإِنَّهُ قَدْ قَشَبَنِيْ رِيْحُهَا وَأَحْرَقَنِيْ ذَكَاؤُهَا فَيَدْعُو اللّٰهَ بِمَا شَآءَ أَنْ يَّدْعُوَهُ ثُمَّ يَقُوْلُ اللّٰهُ هَلْ عَسَيْتَ إِنْ أَعْطَيْتُكَ ذٰلِكَ أَنْ تَسْأَلَنِيْ غَيْرَهُ فَيَقُوْلُ لَا وَعِزَّتِكَ لَا أَسْأَلُكَ غَيْرَهُ وَيُعْطِيْ رَبَّهُ مِنْ عُهُوْدٍ وَمَوَاثِيْقَ مَا شَآءَ فَيَصْرِفُ اللّٰهُ وَجْهَهُ عَنِ النَّارِ فَإِذَا أَقْبَلَ عَلَى الْجَنَّةِ وَرَآهَا سَكَتَ مَا شَآءَ اللّٰهُ أَنْ

کانٹے دیکھے ہیں؟ اصحاب نے کہا ہاں یاحضرت! حضرت ﷺ نے فرمایا کہ دوزخ کے آنکڑے بھی سعدان کے کانٹوں کی طرح ہیں مگر یہ کہ اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا کہ کتنے کتنے بڑے ہیں وہ لوگوں کو دوزخ کے اندر پل صراط سے کھینچ لیں گے ان کے بد اعمال کے سبب سے سو ان میں سے بعض آدمی ایماندار ہوگا اپنے عمل کے سبب سے باقی رہے گا یعنی بچ رہے گا یا بعض آدمی اپنے عمل سے ہلاک ہو جائے گا یہ شک ہے راوی کو اور بعض آدمی آدھ موا یا بدلا دیا گیا یا مانند اس کے پھر اللہ پاک ظاہر ہوگا یہاں کہ جب اللہ تعالیٰ بندوں کے فیصلے سے فراغت پائے گا اور چاہے گا کہ نکالے دوزخ والوں میں سے اپنی رحمت سے جس کو کہ چاہے تو فرشتوں کو حکم کرے گا کہ دوزخ سے اس کو نکالیں جس نے اللہ کے ساتھ کچھ شرک نہ کیا ہو جس پر اللہ نے رحمت کا ارادہ کیا ہو جو گواہی دیتا ہو اللہ کی کہ کوئی لائق بندگی کے نہیں سوائے اللہ کے تو فرشتے ان کو دوزخ میں پہچان لیں گے ان کے سجدے کے نشان سے آگ آدمی کو جلا ڈالے گی مگر سجدے کے نشان کو اللہ نے دوزخ پر سجدے کے مکان کا جلانا حرام کیا ہے سو وہ دوزخ سے نکالے جائیں گے جلے بھنے ہوئے پھر ان پر آبِ حیات چھڑکا جائے گا تو اس کے نیچے وہ جم اٹھیں گے جیسے کہ سیلاب کے کوڑے میں خودرو دانہ جم اٹھتا ہے پھر حق تعالیٰ بندوں کا فیصلہ کر چکے گا اور ایک مرد باقی رہ جائے گا اس کا منہ دوزخ کی طرف ہوگا اور وہ دوزخیوں میں سے سب سے پیچھے بہشت میں داخل ہوگا تو وہ کہے گا اے میرے رب! تو میرا منہ دوزخ کی طرف سے پھیر دے کہ اس کی بدبو نے مجھ کو تنگ کر دیا اور اس کی لاٹ نے مجھ کو جلا ڈالا

يَسْكُتَ ثُمَّ يَقُوْلُ أَىْ رَبِّ قَدِّمْنِىْ إِلٰى
بَابِ الْجَنَّةِ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ لَهٗ أَلَسْتَ قَدْ
أَعْطَيْتَ عُهُوْدَكَ وَمَوَاثِيْقَكَ أَنْ لَّا تَسْأَلَنِىْ
غَيْرَ الَّذِىْ أُعْطِيْتَ أَبَدًا وَيْلَكَ يَا ابْنَ آدَمَ
مَا أَغْدَرَكَ فَيَقُوْلُ أَىْ رَبِّ وَيَدْعُو اللّٰهَ
حَتّٰى يَقُوْلَ هَلْ عَسَيْتَ إِنْ أُعْطِيْتَ ذٰلِكَ
أَنْ تَسْأَلَ غَيْرَهٗ فَيَقُوْلُ لَا وَعِزَّتِكَ لَا
أَسْأَلُكَ غَيْرَهٗ وَيُعْطِىْ مَا شَآءَ مِنْ عُهُوْدٍ
وَمَوَاثِيْقَ فَيُقَدِّمُهٗ إِلٰى بَابِ الْجَنَّةِ فَإِذَا قَامَ
إِلٰى بَابِ الْجَنَّةِ انْفَهَقَتْ لَهُ الْجَنَّةُ فَرَاٰى مَا
فِيْهَا مِنَ الْحَبْرَةِ وَالسُّرُوْرِ فَيَسْكُتُ مَا
شَآءَ اللّٰهُ أَنْ يَّسْكُتَ ثُمَّ يَقُوْلُ أَىْ رَبِّ
أَدْخِلْنِى الْجَنَّةَ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ أَلَسْتَ قَدْ
أَعْطَيْتَ عُهُوْدَكَ وَمَوَاثِيْقَكَ أَنْ لَّا تَسْأَلَ
غَيْرَ مَا أُعْطِيْتَ فَيَقُوْلُ وَيْلَكَ يَا ابْنَ آدَمَ
مَا أَغْدَرَكَ فَيَقُوْلُ أَىْ رَبِّ لَا أَكُوْنَنَّ
أَشْقٰى خَلْقِكَ فَلَا يَزَالُ يَدْعُوْ حَتّٰى
يَضْحَكَ اللّٰهُ مِنْهُ فَإِذَا ضَحِكَ مِنْهُ قَالَ لَهٗ
ادْخُلِ الْجَنَّةَ فَإِذَا دَخَلَهَا قَالَ اللّٰهُ لَهٗ تَمَنَّهٗ
فَسَأَلَ رَبَّهٗ وَتَمَنّٰى حَتّٰى إِنَّ اللّٰهَ لَيُذَكِّرُهٗ
يَقُوْلُ كَذَا وَكَذَا حَتّٰى انْقَطَعَتْ بِهِ الْأَمَانِىُّ
قَالَ اللّٰهُ ذٰلِكَ لَكَ وَمِثْلُهٗ مَعَهٗ قَالَ عَطَآءُ
بْنُ يَزِيْدَ وَأَبُوْ سَعِيْدِ الْخُدْرِىُّ مَعَ أَبِىْ
هُرَيْرَةَ لَا يَرُدُّ عَلَيْهِ مِنْ حَدِيْثِهٖ شَيْئًا حَتّٰى
إِذَا حَدَّثَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ أَنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ

سو وہ اللہ سے دعا کیا کرے گا جہاں تک کہ اللہ اس کا دعا کرنا
چاہے گا پھر حق تعالیٰ فرمائے گا کہ اگر میں یہ تیرا سوال پورا کر
دوں تو اس کے بعد تو کچھ اور بھی سوال کرے گا تو وہ شخص کہے
گا کہ میں اس کے سوائے کچھ نہ مانگوں گا تیری عزت کی قسم
ہے سو نہ مانگنے میں اپنے رب سے قول وقرار کرے گا جس
طرح کہ اللہ چاہے گا پھر اللہ اس کے منہ کو دوزخ کی طرف
سے پھیر دے گا پھر جب وہ بہشت کی طرف منہ کرے گا اور
اس کو دیکھے گا تو چپ رہے گا جتنا اللہ چاہے گا پھر کہے گا اے
میرے رب! مجھ کو آگے بڑھا دے بہشت کے دروازے تک
تو اللہ تعالیٰ اس سے فرمائے گا کہ کیا تو قول وقرار نہیں کر چکا
ہے کہ پہلے سوال کے سوا جو میں نے تجھ کو دیا کبھی کچھ نہ مانگیگا
تیرا برا ہو اے آدمی تو کیا ہی دغا باز ہے پھر کہے گا اے
میرے رب! اللہ سے دعا مانگے گا یہاں تک کہ اللہ فرمائے گا
کہ اگر میں تیرا یہ مطلب پورا کر دوں تو اس کے سوائے اور
بھی کچھ مانگے گا تو وہ کہے گا کہ تیری عزت کی قسم ہے کہ میں
تجھ سے اس کے سوائے کچھ نہ مانگوں گا تو اپنے رب سے نہ
مانگنے میں قول وقرار کرے گا جس طرح کہ اللہ چاہے گا تو اللہ
اس کو بہشت کے دروازے تک آگے بڑھا دے گا سو جب وہ
بہشت کے دروازے پر کھڑا ہو گا تو تمام بہشت اس پر ظاہر ہو
جائے گی سو اس کو نظر آئے گا جو کچھ اس میں ہے نعمت اور خوشی
سے سو چپ رہے گا جتنا کہ اللہ چاہے گا پھر کہے گا اے میرے
رب! اب مجھ کو بہشت میں داخل کر تو حق تعالیٰ اس سے
فرمائے گا کہ تو قول وقرار نہیں کر چکا ہے کہ اب تو نہ مانگے گا
سوائے اس کے جو میں نے تجھ کو دیا تیرا برا ہو اے آدمی تو کیا
ہی دغا باز ہے تو وہ کہے گا اے میرے رب! میں تیری مخلوق

وَتَعَالٰی قَالَ ذٰلِكَ لَكَ وَمِثْلُهٗ مَعَهٗ قَالَ أَبُوْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيُّ وَعَشَرَةُ أَمْثَالِهٖ مَعَهٗ يَا أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ مَا حَفِظْتُ إِلَّا قَوْلَهٗ ذٰلِكَ لَكَ وَمِثْلُهٗ مَعَهٗ قَالَ أَبُوْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيُّ أَشْهَدُ أَنِّيْ حَفِظْتُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَوْلَهٗ ذٰلِكَ لَكَ وَعَشَرَةُ أَمْثَالِهٖ قَالَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ فَذٰلِكَ الرَّجُلُ آخِرُ أَهْلِ الْجَنَّةِ دُخُوْلًا الْجَنَّةَ.

میں بدبخت بے نصیب نہیں ہونا چاہتا سو ہمیشہ دعا کرے گا یہاں تک کہ اللہ اس پر راضی ہو جائے گا سو جب کہ اللہ راضی ہو گا تو فرمائے گا کہ جا بہشت میں سو جب وہ بہشت میں جائے گا تو حق تعالیٰ اس سے فرمائے گا کہ کسی چیز کی آرزو کر تو وہ مانگے گا اپنے رب سے اور تمنا ظاہر کرے گا یہاں تک اس پر کرم ہو گا کہ حق تعالیٰ اس کو یاد دلائے گا تو فرمائے گا کہ فلانی چیز اور فلانی چیز مانگ یہاں تک کہ جب اس کی سب ہوس اور خواہشیں ہو چکیں گی تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ یہ تیرے سوال پورے ہوئے اور اس کے ساتھ اتنا اور بھی۔ کہا عطاء نے اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے نہ رد کرتے تھے ان پر ان کی حدیث سے کچھ چیز یہاں تک کہ جب ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے حدیث بیان کی کہ یہ تیرے واسطے ہے اور اتنا اور بھی تو ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس کے ساتھ دس گنا اور بھی اے ابو ہریرہ! یعنی دونا نہیں بلکہ دس گنا ہے کہا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہ نہیں یاد رکھا میں نے مگر قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ اس کے ساتھ اتنا اور بھی کہا ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ بے شک میں نے یاد رکھا ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قول آپ کا کہ یہ تیرے واسطے ہے اور اس کے ساتھ دس گنا اور بھی کہا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے سو یہ مرد سب بہشتیوں میں سے پیچھے بہشت میں داخل ہو گا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی پوری شرح کتاب الرقاق میں گزر چکی ہے اور تضامون کے معنی ہیں کہ نہ جمع ہوں گے تم اس کے دیدار کے واسطے ایک جہت میں اور جسیم ہو بعض تمہارا بعض کے ساتھ اور ساتھ تخفیف کے ضیم سے ہے یعنی نہ ظلم ہو گا تم پر اس کے دیدار میں کہ بعض کو دیدار ہو اور بعض کو نہ ہو اللہ بلند ہے جہت سے اور تشبیہ ساتھ دیکھنے چاند کے واسطے دیکھنے کے ہے سوائے تشبیہ مرئی کے کہ اللہ تعالیٰ اس سے بلند ہے۔ (فتح)

۶۸۸۶۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ. حَدَّثَنَا

۶۸۸۶۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم

اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ أَبِيْ هِلَالٍ عَنْ زَيْدٍ عَنْ عَطَآءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلْ نَرٰى رَبَّنَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ قَالَ هَلْ تُضَارُوْنَ فِيْ رُؤْيَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ إِذَا كَانَتْ صَحْوًا قُلْنَا لَا قَالَ فَإِنَّكُمْ لَا تُضَارُوْنَ فِيْ رُؤْيَةِ رَبِّكُمْ يَوْمَئِذٍ إِلَّا كَمَا تُضَارُوْنَ فِيْ رُؤْيَتِهِمَا ثُمَّ قَالَ يُنَادِيْ مُنَادٍ لِيَذْهَبْ كُلُّ قَوْمٍ إِلٰى مَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ فَيَذْهَبُ أَصْحَابُ الصَّلِيْبِ مَعَ صَلِيْبِهِمْ وَأَصْحَابُ الْأَوْثَانِ مَعَ أَوْثَانِهِمْ وَأَصْحَابُ كُلِّ آلِهَةٍ مَعَ آلِهَتِهِمْ حَتّٰى يَبْقٰى مَنْ كَانَ يَعْبُدُ اللّٰهَ مِنْ بَرٍّ أَوْ فَاجِرٍ وَغُبَّرَاتٌ مِّنْ أَهْلِ الْكِتَابِ ثُمَّ يُؤْتٰى بِجَهَنَّمَ تُعْرَضُ كَأَنَّهَا سَرَابٌ فَيُقَالُ لِلْيَهُوْدِ مَا كُنْتُمْ تَعْبُدُوْنَ قَالُوْا كُنَّا نَعْبُدُ عُزَيْرَ ابْنَ اللّٰهِ فَيُقَالُ كَذَبْتُمْ لَمْ يَكُنْ لِلّٰهِ صَاحِبَةٌ وَّلَا وَلَدٌ فَمَا تُرِيْدُوْنَ قَالُوْا نُرِيْدُ أَنْ تَسْقِيَنَا فَيُقَالُ اشْرَبُوْا فَيَتَسَاقَطُوْنَ فِيْ جَهَنَّمَ ثُمَّ يُقَالُ لِلنَّصَارٰى مَا كُنْتُمْ تَعْبُدُوْنَ فَيَقُوْلُوْنَ كُنَّا نَعْبُدُ الْمَسِيْحَ ابْنَ اللّٰهِ فَيُقَالُ كَذَبْتُمْ لَمْ يَكُنْ لِلّٰهِ صَاحِبَةٌ وَّلَا وَلَدٌ فَمَا تُرِيْدُوْنَ فَيَقُوْلُوْنَ نُرِيْدُ أَنْ تَسْقِيَنَا فَيُقَالُ اشْرَبُوْا فَيَتَسَاقَطُوْنَ فِيْ جَهَنَّمَ حَتّٰى يَبْقٰى مَنْ كَانَ يَعْبُدُ اللّٰهَ مِنْ بَرٍّ أَوْ فَاجِرٍ

نے کہا یا حضرت! کیا ہم کو قیامت میں اللہ کا دیدار ہو گا؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ کیا تم کو شک ہوتا ہے سورج کے دیکھنے میں جب کہ روشن ہو اور آسمان صاف ہو؟ ہم نے کہا نہیں فرمایا سو بے شک تم کو اس دن اللہ کے دیکھنے میں کچھ ہجوم اور اختلاف نہ ہو گا مگر جیسا تم کو سورج کے دیکھنے میں شک اور ہجوم ہوتا ہے پھر فرمایا کہ کوئی پکارنے والا یعنی فرشتہ پکارے گا کہ چاہیے کہ ہر قوم اپنے معبود کی طرف جائے تو سولی والے یعنی نصاریٰ اپنی سولی کے ساتھ جائیں گے اور بت پرست لوگ اپنے بتوں کے ساتھ جائیں گے اور اسی طرح ہر معبود والے اپنے معبود کے ساتھ جائیں گے یہاں تک کہ باقی رہ جائیں گے اللہ کو ماننے والے لوگ نیک اور گنہگار اور باقی ماندہ اہل کتاب سے پھر دوزخ کو لایا جائے گا نمود ہو گی جیسے خیالی پانی ہے سو یہودیوں سے کہا جائے گا کہ تم کس کو پوجتے تھے وہ کہیں گے عزیر علیہ السلام کو پوجتے تھے جو اللہ کا بیٹا ہے تو ان سے کہا جائے گا کہ تم جھوٹے ہو نہ اللہ کی بیوی ہے نہ اولاد سو اب تم کیا چاہتے ہو وہ کہیں گے کہ ہم چاہتے ہیں کہ تو ہم کو پانی پلائے تو کہا جائے گا کہ پیو سو وہ دوزخ میں گر پڑیں گے پھر نصاریٰ سے کہا جائے گا کہ تم کس کو پوجتے تھے؟ وہ کہیں گے کہ ہم مسیح کو پوجتے تھے جو اللہ کا بیٹا ہے تو کہا جائے گا کہ تم جھوٹے ہو نہ اللہ کی بیوی ہے نہ اولاد سو تم کیا چاہتے ہو؟ وہ کہیں گے کہ ہم چاہتے ہیں تو ہم کو پانی پلائے تو کہا جائے گا کہ پیو تو وہ بھی دوزخ میں گر پڑیں گے یہاں تک کہ باقی رہ جائے گا جو اللہ کو ماننے والا ہو گا نیک اور گنہگار تو ان سے کہا جائے گا کہ کس چیز نے تم کو بٹھلایا ہے جانے سے حالانکہ سب لوگ چلے گئے تو وہ کہیں گے کہ جدا ہوئے ہم ان

فَيَقَالُ لَهُمْ مَا يَحْبِسُكُمْ وَقَدْ ذَهَبَ النَّاسُ فَيَقُوْلُوْنَ فَارَقْنَاهُمْ وَنَحْنُ أَحْوَجُ مِنَّا إِلَيْهِ الْيَوْمَ وَإِنَّا سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُنَادِي لِيَلْحَقْ كُلُّ قَوْمٍ بِمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ وَإِنَّمَا نَنْتَظِرُ رَبَّنَا قَالَ فَيَأْتِيْهِمُ الْجَبَّارُ فِي صُوْرَةٍ غَيْرِ صُوْرَتِهِ الَّتِي رَأَوْهُ فِيْهَا أَوَّلَ مَرَّةٍ فَيَقُوْلُ أَنَا رَبُّكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ أَنْتَ رَبُّنَا فَلَا يُكَلِّمُهُ إِلَّا الْأَنْبِيَآءُ فَيَقُوْلُ هَلْ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُ آيَةٌ تَعْرِفُوْنَهُ فَيَقُوْلُوْنَ السَّاقُ فَيَكْشِفُ عَنْ سَاقِهِ فَيَسْجُدُ لَهُ كُلُّ مُؤْمِنٍ وَيَبْقَى مَنْ كَانَ يَسْجُدُ لِلّٰهِ رِيَآءً وَسُمْعَةً فَيَذْهَبُ كَيْمَا يَسْجُدَ فَيَعُوْدُ ظَهْرُهُ طَبَقًا وَاحِدًا ثُمَّ يُؤْتَى بِالْجَسْرِ فَيُجْعَلُ بَيْنَ ظَهْرَيْ جَهَنَّمَ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا الْجَسْرُ قَالَ مَدْحَضَةٌ مَزِلَّةٌ عَلَيْهِ خَطَاطِيْفُ وَكَلَالِيْبُ وَحَسَكَةٌ مُفَلْطَحَةٌ لَهَا شَوْكَةٌ عُقَيْفَآءُ تَكُوْنُ بِنَجْدٍ يُقَالُ لَهَا السَّعْدَانُ الْمُؤْمِنُ عَلَيْهَا كَالطَّرْفِ وَكَالْبَرْقِ وَكَالرِّيْحِ وَكَأَجَاوِيْدِ الْخَيْلِ وَالرِّكَابِ فَنَاجٍ مُسَلَّمٌ وَنَاجٍ مَخْدُوْشٌ وَمَكْدُوْسٌ فِي نَارِ جَهَنَّمَ حَتّٰى يَمُرَّ آخِرُهُمْ يُسْحَبُ سَحْبًا فَمَا أَنْتُمْ بِأَشَدَّ لِي مُنَاشَدَةً فِي الْحَقِّ قَدْ تَبَيَّنَ لَكُمْ مِنَ الْمُؤْمِنِ يَوْمَئِذٍ لِلْجَبَّارِ وَإِذَا رَأَوْا أَنَّهُمْ قَدْ نَجَوْا فِي إِخْوَانِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا إِخْوَانُنَا كَانُوْا يُصَلُّوْنَ مَعَنَا وَيَصُوْمُوْنَ

سے دنیا میں اور حالانکہ ہم بہ نسبت آج کے اس کی طرف زیادہ تر محتاج تھے معاش وغیرہ میں یعنی باوجود زیادہ حاجت کے ہم ان سے دنیا میں الگ رہے تو آج ہم ان کے ساتھ کیوں جائیں باوجود اس کے کہ آج ہم کو ان کی حاجت نہیں ہے اور ہم نے سنا پکارنے والے کو کہ پکارتا ہے کہ چاہیے کہ ملے ہر قوم اپنے معبود سے اور ہم اپنے رب کے منتظر ہیں سو اللہ تعالیٰ مسلمانوں پر ظاہر ہوگا غیر اس صورت میں جس میں انہوں نے اول بار اللہ کو دیکھا سو فرمائے گا کہ میں تمہارا رب ہوں سو وہ کہیں گے کہ تو ہمارا رب ہے اور نہ کلام کریں گے اس سے مگر پیغمبر لوگ سو اللہ فرمائے گا کہ کیا تمہارے اور اس کے درمیان کوئی نشانی ہے جس کو تم پہچانتے ہو؟ سو مسلمان کہیں گے کہ وہ نشانی پنڈلی ہے سو اللہ اپنی پنڈلی کھولے گا تو اس کو ہر ایماندار سجدہ کرے گا اور باقی رہ جائے گا جو سجدہ کرتا ہو اللہ کو دکھلانے اور سنانے کے واسطے سو وہ سجدہ کرنے لگے گا تو اس کی پیٹھ کی ہڈی لپٹ کر ایک طبق ہو جائے گی یعنی اس کی پیٹھ کی ہڈی سیخ کی طرح سیدھی اور سخت ہو جائے گی سجدہ کے واسطے نہ جھک سکے گا پھر پل صراط کو لایا جائے گا اور دوزخ کی پشت پر رکھا جائے گا ہم نے کہا یا حضرت! اور کیا ہے پل صراط؟ فرمایا جگہ گرنے کی اور جگہ پھسلنے کی اس پر آنکڑے ہیں یعنی سیخیں کج سر والی اور کانٹے چوڑے مثل خسک کی اور خسک ایک درخت کا نام ہے کہ اس کے کانٹے سر کج ہوتے ہیں نجد میں ہوتا ہے اس کو سعدان کہا جاتا ہے سو گزرے گا اس پر ایمان دار آنکھ کے جھپکنے کی طرح اور بجلی کی طرح اور تیز قدم گھوڑوں اور اونٹوں کی طرح سو بعض نجات پانے والا سلامت ہوگا اور بعض نجات پانے والا مجروح اور زخمی ہوگا

مَعَنَا وَيَعْمَلُوْنَ مَعَنَا فَيَقُوْلُ اللّٰهُ تَعَالٰى اذْهَبُوْا فَمَنْ وَجَدْتُّمْ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالَ دِيْنَارٍ مِّنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجُوْهُ وَيُحَرِّمُ اللّٰهُ صُوَرَهُمْ عَلَى النَّارِ فَيَأْتُوْنَهُمْ وَبَعْضُهُمْ قَدْ غَابَ فِي النَّارِ إِلٰى قَدَمِهٖ وَإِلٰى أَنْصَافِ سَاقَيْهِ فَيُخْرِجُوْنَ مَنْ عَرَفُوْا ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ فَيَقُوْلُ اذْهَبُوْا فَمَنْ وَجَدْتُّمْ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالَ نِصْفِ دِيْنَارٍ فَأَخْرِجُوْهُ فَيُخْرِجُوْنَ مَنْ عَرَفُوْا ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ فَيَقُوْلُ اذْهَبُوْا فَمَنْ وَجَدْتُّمْ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ مِّنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجُوْهُ فَيُخْرِجُوْنَ مَنْ عَرَفُوْا قَالَ أَبُوْ سَعِيْدٍ فَإِنْ لَّمْ تُصَدِّقُوْنِيْ فَاقْرَءُوْا ﴿إِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ وَّإِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضَاعِفْهَا﴾ فَيَشْفَعُ النَّبِيُّوْنَ وَالْمَلَائِكَةُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ فَيَقُوْلُ الْجَبَّارُ بَقِيَتْ شَفَاعَتِيْ فَيَقْبِضُ قَبْضَةً مِّنَ النَّارِ فَيُخْرِجُ أَقْوَامًا قَدِ امْتُحِشُوْا فَيُلْقَوْنَ فِيْ نَهَرٍ بِأَفْوَاهِ الْجَنَّةِ يُقَالُ لَهٗ مَآءُ الْحَيَاةِ فَيَنْبُتُوْنَ فِيْ حَافَتَيْهِ كَمَا تَنْبُتُ الْحِبَّةُ فِيْ حَمِيْلِ السَّيْلِ قَدْ رَأَيْتُمُوْهَا إِلٰى جَانِبِ الصَّخْرَةِ وَإِلٰى جَانِبِ الشَّجَرَةِ فَمَا كَانَ إِلَى الشَّمْسِ مِنْهَا كَانَ أَخْضَرَ وَمَا كَانَ مِنْهَا إِلَى الظِّلِّ كَانَ أَبْيَضَ فَيَخْرُجُوْنَ كَأَنَّهُمُ اللُّؤْلُؤُ فَيُجْعَلُ فِيْ رِقَابِهِمُ الْخَوَاتِيْمُ فَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ فَيَقُوْلُ أَهْلُ الْجَنَّةِ هٰؤُلَاءِ عُتَقَاءُ

اور بعض بعض پر سوار کیا گیا دوزخ کی آگ میں یہاں تک کہ گزرے گا ان کا پچھلا کھینچا جائے گا کھینچنا سو نہیں تم سخت تر میرے واسطے مطالبہ کرنے میں بیچ حق کے کہ ثابت ہوا اور ظاہر ہو چکا ہو واسطے تمہارے مسلمانوں سے اس دن بیچ طلب اور سوال کرنے اور جھگڑنے کے اللہ تعالیٰ سے یعنی جو حق تمہارا کہ مجھ پر ظاہر ہو تم اس میں کس طرح اس کے مطالبہ میں کوشش اور مبالغہ کرتے ہو مومن لوگ اپنے بھائیوں کے دوزخ سے نکالنے کے لیے اللہ تعالیٰ کی جناب میں اس سے بھی زیادہ مطالبہ اور کوشش کرنے میں مبالغہ کریں گے اور سفارش کر کے ان کو بخشوا دیں گے سو جب نہ وہ دیکھیں گے کہ انہوں نے نجات پائی اپنے بھائیوں میں تو کہیں گے اے ہمارے رب! ہمارے بھائی ہمارے ساتھ نماز پڑھتے تھے اور ہمارے ساتھ روزہ رکھتے تھے اور ہمارے ساتھ عمل کرتے تھے تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ جاؤ سو جس کے دل میں دینار کے برابر ایمان پاؤ اس کو دوزخ سے نکالو اور اللہ حرام کرے گا ان کی صورتوں کو آگ پر اور بعض آدمی اپنے دونوں قدم تک آگ میں ڈوبا ہوگا اور بعض آدھی پنڈلی تک سو وہ نکالیں گے جس کو پہچانیں گے پھر اللہ سے عرض کریں گے تو اللہ فرمائے گا کہ جاؤ سو جس کے دل میں آدھے دینار کے برابر ایمان پاؤ اس کو آگ سے نکالو سو وہ نکالیں گے جس کو پہچانیں گے پھر اللہ سے عرض کریں گے تو اللہ فرمائے گا کہ جاؤ سو جس کے دل میں ذرہ کے برابر ایمان پاؤ اس کو دوزخ سے نکالو سو وہ نکالیں گے جس کو پہچانیں گے اور کہا ابو سعید رضی اللہ عنہ نے کہ اگر تم مجھ کو سچا نہ جانو تو قرآن کی یہ آیت پڑھو کہ بے شک اللہ نہیں ظلم کرتا ذرہ برابر اور اگر نیکی ہوگی تو اس کو دونا کرے گا پھر

الرَّحْمٰنِ اَدْخَلَهُمُ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ عَمَلٍ عَمِلُوْهُ وَلَا خَيْرٍ قَدَّمُوْهُ فَيُقَالُ لَهُمْ لَكُمْ مَا رَاَيْتُمْ وَمِثْلَهٗ مَعَهٗ.

شفاعت کریں گے پیغمبر لوگ اور فرشتے اور ایماندار تو اللہ فرمائے گا کہ میری شفاعت باقی رہی سو اللہ تعالیٰ جل وعلا دوزخ میں سے ایک مٹھی بھرے گا اور نکالے گا بہت قوموں کو کہ جلے بھنے ہوں گے سو ڈالے جائیں گے آب حیات کی نہر میں جو بہشت کے اول شروع میں ہے سو وہ جم اٹھیں گے اس کے دونوں کناروں میں جیسے کہ سیلاب کے کوڑے میں دانہ جم اٹھتا ہے البتہ تم نے اس کو دیکھا ہے پتھر کی جانب میں اور درخت کی جانب میں سو اس میں سے جس پر سورج کی دھوپ پڑتی ہو وہ سبز ہوتا ہے اور جو سائے میں ہو وہ سفید ہوتا ہے سو وہ نکلیں گے جیسے موتی سو ان کی گردنوں میں مہر کی جائے گی اور بہشت میں داخل ہوں گے سو بہشتی کہیں گے کہ یہ لوگ اللہ کے آزاد کیے ہوئے ہیں اللہ نے ان کو بہشت میں داخل کیا بغیر عمل کیے اور بغیر نیکی کیے کہ آگے کی سو ان سے کہا جائے گا کہ تمہارے واسطے ہے جو تم نے دیکھا اور اس کے ساتھ اتنا اور بھی۔

**فائدہ**: یہ جو کہا کہ اللہ ان پر اس صورت میں ظاہر ہوگا تو استدلال کیا ہے ساتھ اس کے مجسمہ نے سو انہوں نے اللہ کے واسطے صورت ثابت کی ہے اور نہیں ہے ان کے واسطے حجت بیچ اس کے اس لیے کہ احتمال ہے کہ صورت ساتھ معنی علامت کے ہو کہ دلیل ٹھہرایا ہے اس کو ان کے واسطے اپنی معرفت پر اور بعض نے کہا کہ مراد ساتھ صورت کے صفت ہے اور بعض نے کہا کہ مراد اس سے صورت اعتقاد کی ہے اور یہ جو کہا کہ جب ہم اللہ کو دیکھیں گے تو پہچان لیں گے تو کہا ابن بطال نے کہ اللہ تعالیٰ ان کی طرف فرشتہ بھیجے گا تا کہ ان کا امتحان کرے کیا اعتقاد ہے ان کا اللہ کی صفات میں جس کی مثل کوئی چیز نہیں سو جب وہ کہے گا کہ میں تمہارا رب ہوں تو رد کریں گے اس پر قول اس کے کو اس واسطے کہ اس میں مخلوق کی صفت دیکھیں گے اور جب ہمارا رب آئے گا تو ہم اس کو پہچان لیں گے یعنی جب ظاہر ہوگا ہمارے واسطے اس بادشاہی میں کہ اس کے غیر کے واسطے نہیں اور عظمت کے کہ نہیں مشابہ ہے کسی چیز کو اس کی مخلوقات سے تو اس وقت کہیں گے تو ہے ہمارا رب اور یہ جو کہا کہ وہ کہیں گے وہ نشانی پنڈلی ہے تو یہ احتمال ہے کہ معلوم کروایا ہو ان کو اللہ نے پیغمبروں کی زبان پر کہ اللہ نے ان کے واسطے نشانی ٹھہرائی ہے پنڈلی کہ اس کو ظاہر کرے گا اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ مراد کشف ساق سے شدت امر کا کھولنا ہے یعنی اپنی قدرت ظاہر کرے گا جس سے

شدت اور سختی ظاہر ہو گی اور کہا مہلب نے کہ کھولنا پنڈلی کا مسلمانوں کے واسطے رحمت ہے اللہ کافروں کے واسطے سختی ہے اور یہ جو کہا کہ اس کی پیٹھ پلٹ کر ایک طبق ہو جائے گی تو تمسک کیا ہے بعض اشاعرہ نے کہ تکلیف مالا یطاق جائز ہے اور کہا فقہاء نے کہ تکلیف مالا یطاق جائز نہیں اور تمسک کیا ہے انہوں نے ساتھ اس آیت کے ﴿لَا یُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا﴾ اور جواب دیا ہے انہوں نے سجدے سے ساتھ اس کے کہ وہ نیکیت کے واسطے اس کی طرف بلائے جائیں گے تا کہ ان کا نفاق ظاہر ہو اور ذلیل ہوں اور کہا ابن فورک نے کہ مراد کشف ساق سے وہ مسلمانوں کے واسطے تازہ مہربانی ہو گی اور نئے نئے فوائد حاصل ہوں گے اور نیز ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ مراد ساق سے قیامت کا دن ہے اور بعض نے کہا کہ مراد کشف ساق سے دور ہونا غم اور ہول کا ہے جس نے ان کو متغیر کیا یہاں تک کہ اپنی شرم گاہ سے غافل ہوئے اور یہ جو کہا کہ باقی ماندہ اہل کتاب تو مراد اس سے وہ لوگ ہیں جو اللہ کو ایک جانتے تھے اس کے ساتھ شریک نہ کرتے تھے۔ (فتح) اور ایک روایت میں ہے کہ اللہ فرمائے گا کہ میری شفاعت باقی رہی سو نکالے گا آگ سے اس کو جس نے کبھی نیکی نہیں کی اور تمسک کیا ہے ساتھ اس کے بعض نے کہ جائز ہے نکالنا کافروں کا آگ سے اور یہ مردود کیا گیا ہے دو وجہ سے ایک یہ کہ یہ زیادتی ضعیف ہے اس واسطے کہ یہ متصل نہیں دوم یہ کہ نفی اس چیز کی کی گئی ہے جو دونوں شہادت کے اقرار پر زیادہ ہو جیسے کہ دلالت کرتی ہیں اس پر باقی حدیثیں اور وجہ اول غلط ہے اس واسطے کہ یہ راویت متصل ہے یہ جو کہا کہ ہم زیادہ محتاج تھے تو اس کے یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں کہ آج ہم اللہ کی طرف زیادہ تر محتاج ہیں۔ (فتح)

وَقَالَ حَجَّاجُ بْنُ مِنْهَالٍ حَدَّثَنَا هَمَّامُ بْنُ يَحْيٰى حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يُحْبَسُ الْمُؤْمِنُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ حَتّٰى يُهِمُّوْا بِذٰلِكَ فَيَقُوْلُوْنَ لَوِ اسْتَشْفَعْنَا إِلٰى رَبِّنَا فَيُرِيْحُنَا مِنْ مَّكَانِنَا فَيَأْتُوْنَ آدَمَ فَيَقُوْلُوْنَ أَنْتَ آدَمُ أَبُو النَّاسِ خَلَقَكَ اللّٰهُ بِيَدِهٖ وَأَسْكَنَكَ جَنَّتَهٗ وَأَسْجَدَ لَكَ مَلَآئِكَتَهٗ وَعَلَّمَكَ أَسْمَآءَ كُلِّ شَيْءٍ لِتَشْفَعَ لَنَا عِنْدَ رَبِّكَ حَتّٰى يُرِيْحَنَا مِنْ مَّكَانِنَا هٰذَا قَالَ فَيَقُوْلُ لَسْتُ هُنَاكُمْ قَالَ وَيَذْكُرُ خَطِيْئَتَهٗ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ روکے جائیں گے مسلمان قیامت کے دن یہاں تک کہ غمناک ہوں گے اس حشر کی مصیبت سے سو کہیں گے کہ اگر ہم سفارش کروائیں اپنے رب کے پاس سو ہم کو اس مکان سے راحت دے تو خوب بات ہے تو حضرت آدم علیہ السلام کے پاس آئیں گے سو کہیں گے کہ تم آدم ہو سب آدمیوں کے باپ اللہ نے تم کو اپنے ہاتھ سے پیدا کیا اور تجھ کو اپنی بہشت میں جگہ دی اور اپنے فرشتوں سے تم کو سجدہ کروایا اور تم کو ہر چیز کا نام سکھلایا ہماری سفارش کیجیے اپنے رب کے پاس تا کہ ہم کو اس مکان کی تکلیف سے راحت دے تو آدم علیہ السلام کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں فرمایا سو یاد کریں گے اپنی

الَّتِيْ أَصَابَ أَكْلَهُ مِنَ الشَّجَرَةِ وَقَدْ نُهِيَ عَنْهَا وَلٰكِنِ ائْتُوْا نُوْحًا أَوَّلَ نَبِيٍّ بَعَثَهُ اللّٰهُ إِلٰى أَهْلِ الْأَرْضِ فَيَأْتُوْنَ نُوْحًا فَيَقُوْلُ لَسْتُ هُنَاكُمْ وَيَذْكُرُ خَطِيْئَتَهُ الَّتِيْ أَصَابَ سُؤَالَهُ رَبَّهُ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَلٰكِنِ ائْتُوْا إِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلَ الرَّحْمٰنِ قَالَ فَيَأْتُوْنَ إِبْرَاهِيْمَ فَيَقُوْلُ إِنِّيْ لَسْتُ هُنَاكُمْ وَيَذْكُرُ ثَلَاثَ كَلِمَاتٍ كَذَبَهُنَّ وَلٰكِنِ ائْتُوْا مُوْسٰى عَبْدًا آتَاهُ اللّٰهُ التَّوْرَاةَ وَكَلَّمَهُ وَقَرَّبَهُ نَجِيًّا قَالَ فَيَأْتُوْنَ مُوْسٰى فَيَقُوْلُ إِنِّيْ لَسْتُ هُنَاكُمْ وَيَذْكُرُ خَطِيْئَتَهُ الَّتِيْ أَصَابَ قَتْلَهُ النَّفْسَ وَلٰكِنِ ائْتُوْا عِيْسٰى عَبْدَ اللّٰهِ وَرَسُوْلَهُ وَرُوْحَ اللّٰهِ وَكَلِمَتَهُ قَالَ فَيَأْتُوْنَ عِيْسٰى فَيَقُوْلُ لَسْتُ هُنَاكُمْ وَلٰكِنِ ائْتُوْا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَبْدًا غَفَرَ اللّٰهُ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ وَمَا تَأَخَّرَ فَيَأْتُوْنِيْ فَأَسْتَأْذِنُ عَلٰى رَبِّيْ فِيْ دَارِهِ فَيُؤْذَنُ لِيْ عَلَيْهِ فَإِذَا رَأَيْتُهُ وَقَعْتُ سَاجِدًا فَيَدَعُنِيْ مَا شَاءَ اللّٰهُ أَنْ يَدَعَنِيْ فَيَقُوْلُ ارْفَعْ مُحَمَّدُ وَقُلْ يُسْمَعْ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ وَسَلْ تُعْطَ قَالَ فَأَرْفَعُ رَأْسِيْ فَأُثْنِيْ عَلٰى رَبِّيْ بِثَنَاءٍ وَتَحْمِيْدٍ يُعَلِّمُنِيْهِ ثُمَّ أَشْفَعُ فَيَحُدُّ لِيْ حَدًّا فَأَخْرُجُ فَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ قَالَ قَتَادَةُ وَسَمِعْتُهُ أَيْضًا يَقُوْلُ فَأَخْرُجُ فَأُخْرِجُهُمْ مِنَ النَّارِ وَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ ثُمَّ أَعُوْدُ الثَّانِيَةَ فَأَسْتَأْذِنُ

اس خطا کو جو ان سے ہوئی درخت کے پھل کھانے سے اور حالانکہ اس سے منع کیے گئے تھے لیکن تم جاؤ نوح علیہ السلام کے پاس کہ وہ پہلا رسول ہے کہ اللہ نے اس کو زمین والوں کی طرف بھیجا سو وہ نوح علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو وہ بھی کہے گا کہ میں اس مقام کے لائق نہیں اور یاد کریں گے اپنی اس خطا کو جو ان سے ہوئی سوال کرنے کو اپنے رب سے بغیر علم کے لیکن تم جاؤ ابراہیم علیہ السلام کے پاس جو اللہ کا دوست ہے فرمایا سو وہ لوگ ابراہیم علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو وہ کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں اور یاد کرے گا ان تین باتوں کو جو جھوٹ بولیں لیکن تم جاؤ موسیٰ علیہ السلام کے پاس جو اللہ کا بندہ ہے اللہ نے اس کو توراۃ دی اور اس سے بلا واسطہ کلام کیا اور اس کو سرگوشی کے واسطے قریب کیا فرمایا سو وہ لوگ موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو وہ کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں اور یاد کریں گے اپنی اس خطا کو جو ان سے ہوئی قتل کرنے ان کے سے ایک جان کو لیکن تم جاؤ عیسیٰ علیہ السلام کے پاس جو اللہ کا بندہ ہے اور اس کا رسول ہے اور اس کی روح ہے اور اس کا کلمہ ہے فرمایا سو وہ لوگ عیسیٰ علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو وہ کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں لیکن تم جاؤ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جو اللہ کا بندہ ہے اللہ نے اس کے اگلی پچھلی بھول چوک معاف کر دی فرمایا سو وہ لوگ میرے پاس آئیں گے تو میں اپنے رب سے اجازت مانگوں گا اس کے گھر میں سو مجھ کو اس کی اجازت ملے گی سو جب میں اس کو دیکھوں گا تو سجدے میں گر پڑوں گا سو اللہ مجھ کو سجدے میں رہنے دے گا جتنا کہ چاہے گا پھر اللہ فرمائے گا اے محمد! اپنا سر اٹھا لے کہہ سنا جائے گا سفارش کر تیری سفارش قبول ہو گی اور مانگ دیا جائے گا

عَلٰى رَبِّيْ فِيْ دَارِهٖ فَيُؤْذَنُ لِيْ عَلَيْهِ فَإِذَا رَأَيْتُهٗ وَقَعْتُ سَاجِدًا فَيَدَعُنِيْ مَا شَآءَ اللّٰهُ أَنْ يَّدَعَنِيْ ثُمَّ يَقُوْلُ ارْفَعْ مُحَمَّدُ وَقُلْ يُسْمَعْ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ وَسَلْ تُعْطَ قَالَ فَأَرْفَعُ رَأْسِيْ فَأُثْنِيْ عَلٰى رَبِّيْ بِثَنَآءٍ وَتَحْمِيْدٍ يُعَلِّمُنِيْهِ قَالَ ثُمَّ أَشْفَعُ فَيَحُدُّ لِيْ حَدًّا فَأَخْرُجُ فَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ قَالَ قَتَادَةُ وَسَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ فَأَخْرُجُ فَأُخْرِجُهُمْ مِنَ النَّارِ وَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ ثُمَّ أَعُوْدُ الثَّالِثَةَ فَأَسْتَأْذِنُ عَلٰى رَبِّيْ فِيْ دَارِهٖ فَيُؤْذَنُ لِيْ عَلَيْهِ فَإِذَا رَأَيْتُهٗ وَقَعْتُ سَاجِدًا فَيَدَعُنِيْ مَا شَآءَ اللّٰهُ أَنْ يَّدَعَنِيْ ثُمَّ يَقُوْلُ ارْفَعْ مُحَمَّدُ وَقُلْ يُسْمَعْ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ وَسَلْ تُعْطَهْ قَالَ فَأَرْفَعُ رَأْسِيْ فَأُثْنِيْ عَلٰى رَبِّيْ بِثَنَآءٍ وَتَحْمِيْدٍ يُعَلِّمُنِيْهِ قَالَ ثُمَّ أَشْفَعُ فَيَحُدُّ لِيْ حَدًّا فَأَخْرُجُ فَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ قَالَ قَتَادَةُ وَقَدْ سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ فَأَخْرُجُ فَأُخْرِجُهُمْ مِنَ النَّارِ وَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ حَتّٰى مَا يَبْقٰى فِي النَّارِ إِلَّا مَنْ حَبَسَهُ الْقُرْآنُ أَيْ وَجَبَ عَلَيْهِ الْخُلُوْدُ قَالَ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْآيَةَ ﴿عَسٰى أَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا﴾ قَالَ وَهٰذَا الْمَقَامُ الْمَحْمُوْدُ الَّذِيْ وُعِدَهٗ نَبِيُّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

حضرت ﷺ نے فرمایا سو میں اپنا سر اٹھاؤں گا سو میں تعریف کروں گا اپنے رب کی وہ تعریف کہ میرا رب مجھ کو سکھلائے گا پھر میں شفاعت کروں گا تو میرے واسطے ایک حد مقرر کی جائے گی یعنی اتنے لوگوں کی مغفرت ہوئی تو میں وہاں سے نکل کر انہیں بہشت میں داخل کروں گا کہا قتادہ رحمہ اللہ نے اور نیز میں نے اس سے سنا کہتا تھا سو میں نکلوں گا سو میں ان کو دوزخ سے نکال کر بہشت میں داخل کروں گا پھر میں پلٹ جاؤں گا اور اپنے رب سے اجازت مانگوں گا اس کے گھر میں تو مجھ کو اجازت ملے گی سو جب میں اس کو دیکھوں گا تو سجدے میں گر پڑوں گا تو اللہ مجھ کو سجدے میں رہنے دے گا جتنا کہ چاہے گا پھر فرمائے گا اے محمد! اپنا سر اٹھا اور کہہ سنا جائے گا اور سفارش کر تیری سفارش قبول ہوگی اور مانگ دیا جائے گا تو میں اپنا سر اٹھاؤں گا سو میں اپنے رب کی وہ تعریف کروں گا کہ میرا رب مجھ کو سکھلا دے گا پھر شفاعت کروں گا تو میرے واسطے ایک حد مقرر کی جائے گی سو میں نکلوں گا اور ان کو بہشت میں داخل کروں گا کہا قتادہ نے اور میں نے اس سے سنا کہتا تھا سو میں نکلوں گا اور ان کو دوزخ سے نکال کر بہشت میں داخل کروں گا پھر میں پلٹ جاؤں گا تیسری بار سو میں اپنے رب سے اجازت مانگوں گا اس کے گھر میں سو مجھ کو اس کی اجازت ملے گی سو جب میں اس کو دیکھوں گا تو سجدے میں گر پڑوں گا سو اللہ مجھ کو سجدے میں رہنے دے گا جتنا کہ چاہے گا پھر فرمائے گا کہ اے محمد! اپنا سر اٹھا لے اور کہہ سنا جائے گا اور شفاعت کر تیری شفاعت قبول ہوگی اور مانگ دیا جائے گا تو میں اپنا سر اٹھاؤں گا سو میں اپنے رب کی وہ تعریف کروں گا کہ میرا رب مجھ کو سکھلائے گا پھر

میں شفاعت کروں گا تو میرے واسطے ایک حد مقرر کی جائے گی سو میں نکلوں گا اور ان کو بہشت میں داخل کروں گا، کہا قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے اور میں نے اس سے سنا کہتا تھا سو میں نکلوں گا اور ان کو دوزخ سے نکال کر بہشت میں داخل کروں گا یہاں تک کہ نہ باقی رہے گا دوزخ میں مگر وہی شخص جس کو قرآن نے بند کیا یعنی واجب ہوا اس پر ہمیشہ رہنا دوزخ میں پھر یہ آیت پڑھی کہ عنقریب کھڑا کرے گا تجھ کو تیرا رب تعریف کے مقام میں اور یہی ہے مقام محمود جس کا تمہارے پیغمبر سے وعدہ کیا گیا ہے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح پوری کتاب الرقاق میں گزر چکی ہے اور اس حدیث میں یہ جو کہا کہ اس کے گھر میں تو اس سے مکان کا وہم پیدا ہوتا ہے اور اللہ پاک ہے مکان ہے اور اس کے معنی تو فقط یہ ہیں کہ اپنے اس گھر میں جس کو اس نے اپنے دوستوں کے واسطے بنایا ہے اور وہ بہشت ہے دار السلام۔ (فتح)

٦٨٨٧۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ حَدَّثَنِيْ عَمِّيْ حَدَّثَنَا أَبِيْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَرْسَلَ إِلَى الْأَنْصَارِ فَجَمَعَهُمْ فِيْ قُبَّةٍ وَقَالَ لَهُمُ اصْبِرُوْا حَتّٰى تَلْقَوُا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَإِنِّيْ عَلَى الْحَوْضِ.

٦٨٨٧۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار کو بلا بھیجا سو ان کو ایک خیمے میں جمع کیا سو فرمایا کہ صبر کرتے رہنا یہاں تک کہ اللہ اور اس کے رسول کو ملو سو بے شک میں حوضِ کوثر پر ہوں گا یعنی قیامت کے دن۔

**فائدہ:** ایک روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ البتہ میرے بعد تم پاؤ گے اپنے سوائے اوزوں کو مقدم یعنی تمہارے سوائے اور لوگوں کی حکومت ہوگی اور اس کے اخیر میں ہے کہ اصحاب نے کہا کہ کیوں نہیں یا حضرت! ہم راضی ہوئے اور اس حدیث کی شرح غزوہ حنین میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہاں یہ قول ہے یہاں تک کہ تم اللہ اور اس کے رسول سے ملو اور مراد اللہ کے ملنے سے موت ہے اور دن قیامت کا۔ (فتح)

٦٨٨٨۔ حَدَّثَنِيْ ثَابِتُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ سُلَيْمَانَ

٦٨٨٨۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رات کو تہجد کی نماز کے واسطے اٹھتے تھے تو یہ دعا

الْحُمَيْدِیُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِیْ خَالِدٍ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

برخلاف روایت قتیبہ کے کہ اس میں تینوں کی روایت معنعن ہے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح جہاد میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہ قول ہے کہ الٰہی! اے اتارنے والے کتاب کے!۔(فتح)

٦٩٣٦۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ عَنْ هُشَيْمٍ عَنْ أَبِیْ بِشْرٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ قَالَ أُنْزِلَتْ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَوَارٍ بِمَكَّةَ فَكَانَ إِذَا رَفَعَ صَوْتَهٗ سَمِعَ الْمُشْرِكُوْنَ فَسَبُّوا الْقُرْاٰنَ وَمَنْ أَنْزَلَهٗ وَمَنْ جَآءَ بِهٖ فَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ ﴿لَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ﴾ حَتّٰی يَسْمَعَ الْمُشْرِكُوْنَ ﴿وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ عَنْ أَصْحَابِكَ فَلَا تُسْمِعُهُمْ ﴿وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا﴾ أَسْمِعْهُمْ وَلَا تَجْهَرْ حَتّٰی يَأْخُذُوْا عَنْكَ الْقُرْاٰنَ.

٦٩٣٦۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے اس آیت کی تفسیر میں کہ نہ پکار کر پڑھ اپنی نماز کو اور نہ آہستہ پڑھ اور کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اتاری گئی یہ آیت اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکے میں چھپے تھے سو جب اپنی آواز کو بلند کرتے تھے تو مشرکین سنتے تھے پس برا کہتے تھے قرآن کو اور جس نے اس کو اتارا اور جو لے کر آیا اللہ نے فرمایا کہ اپنی نماز کو پکار نہ پڑھ تا کہ مشرکین نہ سنیں اور نہ آہستہ پڑھ اپنے اصحاب سے سو تو ان کو نہ سنا سکے اور تلاش کر درمیان اس کے راہ پکار کر پڑھ اور ان کو سنا تا کہ وہ تجھ سے قرآن سیکھیں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح تفسیر میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہ ہے کہ اتاری گئی یہ آیت۔

## بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی ﴿يُرِيْدُوْنَ أَنْ يُّبَدِّلُوْا كَلَامَ اللّٰهِ﴾

باب ہے اللہ کے اس قول کے بیان میں ارادہ کرتے ہیں کہ بدل ڈالیں اللہ کی کلام کو

**فائدہ:** اور غرض اس باب سے یہ ہے کہ کلام اللہ کا نہیں خاص ہے ساتھ قرآن کے اس واسطے کہ وہ نہیں ہے ایک قسم اور کلام اللہ کا اگرچہ غیر مخلوق ہے یعنی پیدا نہیں کیا گیا اور وہ صفت قائم ہے ساتھ اس کے سو وہ اس کو ڈالتا ہے جس بندے پر چاہتا ہے موافق ان کی حاجت کے احکام شرعیہ میں اور جو سوائے ان کے ہیں ان کی بہتریوں سے اور حدیثیں باب کی مانند مصرح کی ہیں ساتھ اس مراد کے اور کہا ابن بطال نے کہ مراد اس کی اس باب سے یہ ہے کہ

کلام اللہ کی صفت ہے قائم ہے ساتھ اس کے اور وہ ازل سے ہے کلام کرنے والا اور ہمیشہ۔ (فتح)

﴿إِنَّهُ لَقَوْلٌ فَصْلٌ﴾ حَقٌّ ﴿وَمَا هُوَ بِالْهَزْلِ﴾ بِاللَّعِبِ

یعنی آیت ﴿إِنَّهُ لَقَوْلٌ فَصْلٌ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ﴾ میں فصل کے معنی ہیں حق اور ہزل کے معنی ہیں کھیل

**فائدہ:** اور مراد حق سے شے ثابت ہے جو نہ دور ہو اور ساتھ اس کے ظاہر ہو گی وجہ مناسبت اس آیت کی اس آیت سے جو ترجمہ میں ہے۔

٦٩٣٧۔ حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى يُؤْذِيْنِي ابْنُ آدَمَ يَسُبُّ الدَّهْرَ وَأَنَا الدَّهْرُ بِيَدِي الْأَمْرُ أُقَلِّبُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ.

٦٩٣٧۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ نے فرمایا کہ آدمی مجھ کو ایذا دیتا ہے زمانے کو برا کہتا ہے اور میں زمانہ ہوں میرے ہاتھ میں ہے امر پلٹتا ہوں رات اور دن کو۔

**فائدہ:** مجھ کو ایذا دیتا ہے یعنی منسوب کرتا ہے میری طرف جو میرے لائق نہیں اور غرض اس سے اس جگہ ثابت کرنا اسناد قول کا ہے اللہ تعالیٰ کی طرف۔

٦٩٣٨۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَقُوْلُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ الصَّوْمُ لِيْ وَأَنَا أَجْزِيْ بِهِ يَدَعُ شَهْوَتَهُ وَأَكْلَهُ وَشُرْبَهُ مِنْ أَجْلِيْ وَالصَّوْمُ جُنَّةٌ وَلِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَةٌ حِيْنَ يُفْطِرُ وَفَرْحَةٌ حِيْنَ يَلْقٰى رَبَّهُ وَلَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ أَطْيَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ.

٦٩٣٨۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ فرماتا ہے کہ روزہ میرے ہی واسطے ہے اور میں اس کا بدلہ دوں گا چھوڑتا ہے آدمی اپنی شہوت کو اور اپنے کھانے پینے کو میرے سبب سے اور روزہ ڈھال ہے اور روزے دار کو دو خوشیاں ہیں ایک خوشی روزہ کھولنے کے وقت اور ایک خوشی اللہ سے ملنے کے وقت یعنی قیامت میں اور روزے دار کے منہ کی بو اللہ کے نزدیک زیادہ خوشبودار ہے مشک کی خوشبو سے۔

**فائدہ:** اس حدیث میں ہے کہ روزہ میرے واسطے ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔

٦٩٣٩۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

٦٩٣٩۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس حالت میں کہ ایوب علیہ السلام ننگے نہاتے تھے تو ان پر سونے کی ٹڈی کا جھنڈ گر پڑا تو حضرت ایوب علیہ السلام لپ

وَسَلَّمَ قَالَ بَيْنَمَا أَيُّوْبُ يَغْتَسِلُ عُرْيَانًا خَرَّ عَلَيْهِ رِجْلُ جَرَادٍ مِّنْ ذَهَبٍ فَجَعَلَ يَحْثِيْ فِيْ ثَوْبِهٖ فَنَادٰى رَبُّهٗ يَا أَيُّوْبُ أَلَمْ أَكُنْ أَغْنَيْتُكَ عَمَّا تَرٰى قَالَ بَلٰى يَا رَبِّ وَلٰكِنْ لَّا غِنٰى بِيْ عَنْ بَرَكَتِكَ.

بھر بھر کے اپنے کپڑے میں رکھنے لگے تو ان کے رب نے انہیں پکارا کہ اے ایوب! کیا میں نے تجھ کو مالدار اور اس سونے سے جو تو دیکھتا ہے بے پرواہ نہیں کر دیا حضرت ایوب علیہ السلام نے کہا کیوں نہیں اے میرے رب! لیکن تیری برکت کی چیز سے مجھ کو بے پرواہی نہیں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح طہارت میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول ہے کہ اللہ نے ایوب علیہ السلام کو پکارا الخ۔

٦٩٤٠۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِيْ عَبْدِ اللّٰهِ الْأَغَرِّ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَنْزِلُ رَبُّنَا تَبَارَكَ وَتَعَالٰى كُلَّ لَيْلَةٍ إِلَى السَّمَآءِ الدُّنْيَا حِيْنَ يَبْقٰى ثُلُثُ اللَّيْلِ الْآخِرُ فَيَقُوْلُ مَنْ يَّدْعُوْنِيْ فَأَسْتَجِيْبَ لَهٗ مَنْ يَّسْأَلُنِيْ فَأُعْطِيَهٗ مَنْ يَّسْتَغْفِرُنِيْ فَأَغْفِرَ لَهٗ.

٦٩٤٠۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اترتا ہے ہمارا رب ہر رات کو پہلے آسمان تک جب کہ پچھلی تہائی رات کی باقی رہتی ہے سو فرماتا ہے کہ کون مجھ سے دعا مانگتا ہے کہ میں اس کی دعا قبول کروں کون ہے کہ مجھ سے سوال کرے تا کہ میں اس کو دوں کون ہے کہ مجھ سے گناہ بخشوائے میں اس کے گناہ بخشوں۔

**فائدہ:** اور غرض اس سے اس جگہ یہ قول ہے کہ کون مجھ سے دعا مانگتا ہے الخ اور یہ ظاہر ہے مراد میں برابر ہے کہ پکارنے والا فرشتہ ہو اللہ کے حکم سے یا نہ اس واسطے کہ مراد ثابت کرنا نسبت قول کا ہے اس کی طرف اور وہ حاصل ہے ہر حالت میں اور ایک روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ اللہ فرشتے کو حکم کرتا ہے وہ پکارتا ہے اور تاویل کی ابن حزم نے ساتھ اس کے کہ مراد نزول سے فعل ہے کہ کرتا ہے اس کو اللہ تعالیٰ دنیا کے آسمان میں مانند فتح کی واسطے قبول کے اور یہ کہ البتہ اس گھڑی میں گمان ہے دعا کے قبول ہونے کا اور دلیل ہے اس پر کہ وہ صفت ہے فعل کی تعلیق اس کی ہے ساتھ وقت محدود کے اور جو ہمیشہ ہو وہ کسی زمانے کے ساتھ متعلق نہیں ہوتا پس صحیح ہوا کہ وہ فعل حادث ہے اور اشارہ کیا ہے ابو اسماعیل ہروی نے طرف ان حدیثوں کی کہ صفات میں وارد ہوئی ہیں کہ وہ سب تقریب کے قبیل سے ہیں نہ تمثیل اور تشبیہ کے قبیل سے اور عرب کی بولی میں گنجائش ہے کہتے ہیں کہ یہ امر میں ہے مانند آفتاب کے اور یہ سخاوت کرنے والا ہے مانند ہوا کے اور حق ہے مانند دن کی اور نہیں مراد ہوتی ہے ان کی تحقیق کرنا تشبیہ کا اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ مراد ان کی تحقیق کرنا اثبات اور تقریب کا ہے لوگوں کی سمجھ پر یعنی مراد اس سے لوگوں کے فہم کی طرف قریب کرنا ہوتا ہے تا کہ سمجھ جائیں سو البتہ معلوم ہے کہ جس نے سمجھا کہ پانی بعید تر ہے سب چیزوں سے اس نے تشبیہ دی

ہے اس کو ساتھ پتھر کے اور البتہ فرماتا ہے اللہ فی موج کالجبال سو مراد اس سے عظیم ہونا اور بلند ہونا ہے نہ تشبیہ حقیقت میں اور عرب تشبیہ دیتے ہیں صورت کو ساتھ آفتاب کے اور چاند کے اور جھوٹی دھمکیوں کو ساتھ ہوا کے اور ان میں سے کسی چیز کو جھوٹ نہیں کہا جاتا اور نہیں واجب کرتی ہیں وہ حقیقت کو اور ساتھ اللہ کے ہے توفیق۔ (فتح)

٦٩٤١۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ حَدَّثَنَا أَبُو الزِّنَادِ أَنَّ الْأَعْرَجَ حَدَّثَهُ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ نَحْنُ الْآخِرُوْنَ السَّابِقُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

۶۹۴۱۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہم دنیا میں پیچھے ہیں قیامت میں آگے ہوں گے یعنی بہشت میں سب سے پہلے داخل ہوں گے۔

٦٩٤٢۔ وَبِهٰذَا الْإِسْنَادِ قَالَ اللّٰهُ أَنْفِقْ أُنْفِقْ عَلَيْكَ.

۶۹۴۲۔ اور اسی سند کے ساتھ ہے کہ اللہ نے فرمایا کہ اے آدم کے بیٹے! مال کو اللہ کی راہ میں خرچ کیا کر تو میں بھی تجھ کو دیا کروں گا۔

**فائدہ:** اور غرض اس حدیث سے نسبت کرنا اس قول کا ہے طرف اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی اور وہ قول اس کا ہے کہ اے آدم کے بیٹے! خرچ کیا کر تو میں بھی تجھ کو دیا کروں گا اور یہ حدیث قدسی ہے۔ (فتح)

٦٩٤٣۔ حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ أَبِي زُرْعَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ فَقَالَ هٰذِهِ خَدِيْجَةُ أَتَتْكَ بِإِنَاءٍ فِيْهِ طَعَامٌ أَوْ إِنَاءٍ فِيْهِ شَرَابٌ فَأَقْرِئْهَا مِنْ رَّبِّهَا السَّلَامَ وَبَشِّرْهَا بِبَيْتٍ مِّنْ قَصَبٍ لَا صَخَبَ فِيْهِ وَلَا نَصَبَ.

۶۹۴۳۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سو کہا کہ یہ خدیجہ رضی اللہ عنہا آپ کے پاس آئی ہیں کھانے کا برتن لے کر یا فرمایا برتن یا شربت لے کر سو ان کو ان کے رب کی طرف سے سلام کر و اور ان کو بشارت دو ایک موتی کے گھر کی بہشت میں جس میں نہ شور ہے نہ رنج۔

**فائدہ:** اور غرض اس سے یہ قول ہے کہ اس کو اس کے رب کی طرف سے سلام کہو اس واسطے کہ وہ ساتھ معنی سلام کرنے کے ہے اوپر اس کے۔

٦٩٤٤۔ حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ أَسَدٍ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ اللّٰهُ أَعْدَدْتُ

۶۹۴۴۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ نے فرمایا کہ میں نے تیار کر رکھا ہے اپنے نیک بندوں کے واسطے جو نہ کبھی آنکھ نے دیکھا اور نہ کسی کان نے سنا نہ کسی کے دل میں خیال گزرا۔

لِعِبَادِیَ الصَّالِحِيْنَ مَا لَا عَيْنٌ رَأَتْ وَلَا أُذُنٌ سَمِعَتْ وَلَا خَطَرَ عَلٰی قَلْبِ بَشَرٍ.

**فائدہ:** یعنی بہشت میں نیکوں کے واسطے ایسی عمدہ نعمتیں ہیں کہ ان کی مانند دنیا میں کوئی چیز نہیں جس کی مثال دی جائے اور یہ حدیث قدسی ہے اور اضافت عبادی میں تشریف کے واسطے ہے۔

٦٩٤٥۔ حَدَّثَنَا مَحْمُوْدٌ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ أَخْبَرَنِیْ سُلَيْمَانُ الْأَحْوَلُ أَنَّ طَاوُسًا أَخْبَرَهٗ أَنَّهٗ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَهَجَّدَ مِنَ اللَّيْلِ قَالَ اللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ وَلَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ قَيِّمُ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ وَلَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ رَبُّ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَنْ فِيْهِنَّ أَنْتَ الْحَقُّ وَوَعْدُكَ الْحَقُّ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ وَلِقَاؤُكَ الْحَقُّ وَالْجَنَّةُ حَقٌّ وَالنَّارُ حَقٌّ وَالنَّبِيُّوْنَ حَقٌّ وَالسَّاعَةُ حَقٌّ اللّٰهُمَّ لَكَ أَسْلَمْتُ وَبِكَ آمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْكَ أَنَبْتُ وَبِكَ خَاصَمْتُ وَإِلَيْكَ حَاكَمْتُ فَاغْفِرْ لِیْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا أَخَّرْتُ وَمَا أَسْرَرْتُ وَمَا أَعْلَنْتُ أَنْتَ إِلٰهِیْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ.

٦٩٤٥۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دستور تھا کہ جب رات کو تہجد کی نماز کے واسطے اُٹھتے تو یہ دعا پڑھتے الٰہی! تجھ ہی کو حمد ہے تو ہی آسمانوں اور زمین کی روشنی ہے اور تجھ ہی کو شکر ہے تو ہی آسمانوں اور زمین کا تھامنے والا ہے اور تجھ ہی کو شکر ہے تو ہے رب آسمانوں اور زمین کا اور ان کے درمیان والوں کا تو سچ مچ ہے اور تیرا وعدہ حق ہے اور تیرا قول حق ہے اور تیرا ملنا حق ہے اور بہشت حق ہے اور دوزخ حق ہے اور پیغمبر حق ہیں اور قیامت حق ہے الٰہی! میں تیرا تابعدار ہوا اور میں تیرے ساتھ ایمان لایا اور تجھ پر میں نے بھروسہ کیا اور تیری طرف میں نے رجوع کیا اور تیری مدد سے جھگڑتا ہوں اور تیری ہی طرف جھگڑا رجوع کرتا ہوں سو بخش دے مجھ کو جو کہ میں نے آگے کیا اور پیچھے ڈالا اور جو میں نے چھپایا اور جو ظاہر کیا تو میرا اللہ ہے تیرے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

**فائدہ:** یہ حدیث عنقریب گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے کہ تیرا قول حق ہے اور مراد ساتھ حق کے لازم اور ثابت ہے۔ (فتح)

٦٩٤٦۔ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مِنْهَالٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ النُّمَيْرِیُّ حَدَّثَنَا يُوْنُسُ بْنُ يَزِيْدَ الْأَيْلِیُّ قَالَ سَمِعْتُ الزُّهْرِیَّ قَالَ سَمِعْتُ عُرْوَةَ بْنَ الزُّبَيْرِ وَسَعِيْدَ بْنَ

٦٩٤٦۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے جب کہ ان کے حق میں تہمت کرنے والوں نے کہا جو کہا سو اللہ نے ان کو پاک کیا ان کی تہمت سے اور ہر ایک نے بیان کیا مجھ سے ایک ٹکڑا عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے کہا عائشہ رضی اللہ عنہا نے اور

الْمُسَيَّبِ وَعَلْقَمَةَ بْنَ وَقَّاصٍ وَعُبَيْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ حَدِيْثِ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ قَالَ لَهَا أَهْلُ الْإِفْكِ مَا قَالُوْا فَبَرَّأَهَا اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا وَكُلٌّ حَدَّثَنِيْ طَآئِفَةً مِّنَ الْحَدِيْثِ الَّذِيْ حَدَّثَنِيْ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ وَلٰكِنِّيْ وَاللّٰهِ مَا كُنْتُ أَظُنُّ أَنَّ اللّٰهَ يُنْزِلُ فِيْ بَرَآئَتِيْ وَحْيًا يُّتْلٰى وَلَشَأْنِيْ فِيْ نَفْسِيْ كَانَ أَحْقَرَ مِنْ أَنْ يَّتَكَلَّمَ اللّٰهُ فِيَّ بِأَمْرٍ يُّتْلٰى وَلٰكِنِّيْ كُنْتُ أَرْجُوْ أَنْ يَّرٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي النَّوْمِ رُؤْيَا يُبَرِّئُنِيَ اللّٰهُ بِهَا فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى ﴿إِنَّ الَّذِيْنَ جَآءُوْا بِالْإِفْكِ﴾ اَلْعَشْرَ الْآيَاتِ.

لیکن قسم ہے اللہ کی مجھ کو یہ گمان نہ تھا کہ اللہ تعالیٰ میری پاک دامنی قرآن میں اتارے گا جو پڑھا جائے اور البتہ میری قدر اپنے دل میں حقیر تر تھی اس سے کہ کلام کرے اللہ تعالیٰ میرے حق میں قرآن میں لیکن مجھ کو یہ امید تھی کہ رسول اللہ ﷺ خواب دیکھیں گے جس سے اللہ میری پاکی بیان کرے گا اور اللہ نے یہ آیتیں اتاریں کہ جو لوگ طوفان لائے دس آیتیں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح سورۂ نور میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا ہے کہ قسم ہے اللہ کی مجھ کو یہ گمان نہ تھا کہ اللہ میری پاکی میں قرآن اتارے گا اور مناسبت اس کی ترجمہ سے ظاہر ہے عائشہ رضی اللہ عنہا کے اس قول سے کہ اللہ کلام کرے۔ (فتح)

٦٩٤٧۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا الْمُغِيْرَةُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَقُوْلُ اللّٰهُ إِذَا أَرَادَ عَبْدِيْ أَنْ يَّعْمَلَ سَيِّئَةً فَلَا تَكْتُبُوْهَا عَلَيْهِ حَتّٰى يَعْمَلَهَا فَإِنْ عَمِلَهَا فَاكْتُبُوْهَا بِمِثْلِهَا وَإِنْ تَرَكَهَا مِنْ أَجْلِيْ فَاكْتُبُوْهَا لَهٗ حَسَنَةً وَإِذَا أَرَادَ أَنْ يَّعْمَلَ حَسَنَةً فَلَمْ يَعْمَلْهَا فَاكْتُبُوْهَا لَهٗ حَسَنَةً فَإِنْ

٦٩٤٧۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ فرماتا ہے کہ جب میرا بندہ بدی کا قصد کرے تو اس کو اس پر مت لکھو یہاں تک کہ اس کو کرے سو اگر اس نے اس بد کام کو کیا تو ایک بدی لکھو سو اگر اس نے اس کو میرے واسطے چھوڑا تو اس کے واسطے ایک نیکی لکھو اور جب وہ نیکی کا قصد کرے اور اس پر عمل نہ کرے تو ایک نیکی لکھو اور اگر اس نے نیک کام کیا تو اس کے واسطے دس نیکیاں لکھو سات سو تک۔

عَمِلَهَا فَاكْتُبُوْهَا لَهٗ بِعَشْرِ أَمْثَالِهَا إِلٰى سَبْعِ مِائَةِ ضِعْفٍ.

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الرقاق میں گزر چکی ہے اور یہ بھی حدیث قدسی سے ہے اور مناسبت اس کی ترجمہ سے اس قول میں ہے کہ اللہ فرماتا ہے اور یہ جو کہا سو اس پر بدی کو نہ لکھو یہاں تک کہ اس کو کرے تو اس حدیث کے مفہوم سے استدلال کیا گیا ہے کہ گناہ کے فعل پر قصد کرنے سے بدی نہیں لکھی جاتی یہاں تک کہ بدکام وقوع میں آئے اگرچہ شروع سے ہو۔ (فتح)

٦٩٤٨۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنِيْ سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ أَبِيْ مُزَرِّدٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ خَلَقَ اللّٰهُ الْخَلْقَ فَلَمَّا فَرَغَ مِنْهُ قَامَتِ الرَّحِمُ فَقَالَ مَهْ قَالَتْ هٰذَا مَقَامُ الْعَائِذِ بِكَ مِنَ الْقَطِيْعَةِ فَقَالَ أَلَا تَرْضَيْنَ أَنْ أَصِلَ مَنْ وَصَلَكِ وَأَقْطَعَ مَنْ قَطَعَكِ قَالَتْ بَلٰى يَا رَبِّ قَالَ فَذٰلِكِ لَكِ ثُمَّ قَالَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ ﴿فَهَلْ عَسَيْتُمْ إِنْ تَوَلَّيْتُمْ أَنْ تُفْسِدُوْا فِي الْأَرْضِ وَتُقَطِّعُوْا أَرْحَامَكُمْ﴾.

٦٩٤٨۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ نے خلق کو پیدا کیا پھر جب خلق کے پیدا کرنے سے فارغ ہوا تو آدمیوں کی قرابت یعنی رشتہ داری کھڑی ہوئی اللہ نے فرمایا کیا ہے؟ اس نے کہا کہ یہ مقام اس کا ہے جو قطع برادری سے پناہ چاہے اللہ نے فرمایا ہاں کیا تو اس بات سے راضی نہیں کہ میں اس سے جوڑوں جو تجھ سے جوڑے اور اس سے توڑوں جو تجھ سے توڑے اس نے کہا کیوں نہیں اے میرے رب! اللہ نے فرمایا سو یہ تیرے واسطے ہے، پھر ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اللہ تعالیٰ منافقوں کے حق میں فرماتا ہے کہ اگر تم حاکم ہو تو زمین میں فساد کرو اور برادری سے توڑو۔

**فائدہ:** کہا نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہ رحم جو جوڑا توڑا جاتا ہے وہ ایک معنی ہیں معانی سے نہیں حاصل ہوتا ہے اس سے کلام کرنا اور مراد بیان کرنا اس کی شان کی تعظیم کا ہے اور فضیلت اس کی جو اس کو جوڑے اور گناہ اس کا جو اس کو توڑے سو عرب کی عادت کے موافق اس میں استعارہ استعمال کیا گیا ہے اور بعض نے کہا کہ جائز ہے حمل کرنا اس کا ظاہر پر اور مجسم ہونا معانی کا قدرت میں محال نہیں اور غرض اس سے اللہ کا قول ہے کہ کیا تو راضی نہیں الخ۔ (فتح)

٦٩٤٩۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ صَالِحٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ قَالَ مُطِرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ قَالَ اللّٰهُ أَصْبَحَ مِنْ عِبَادِيْ كَافِرٌ بِيْ

٦٩٤٩۔ حضرت زید بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مینہ برسائے گئے سو فرمایا کہ اللہ فرماتا ہے کہ میرے بندوں میں سے بعض مجھ سے کافر ہوئے اور بعض میرے ساتھ ایمان لایا۔

وَمُؤْمِنٌ بِی.

**فائدہ:** مینہ برسائے گئے یعنی واقع ہوا مینہ حضرت ﷺ کی دعا سے یا منسوب ہوا آپ کی طرف اس واسطے کہ جو آپ کے سوائے ہے وہ آپ کے تابع ہیں۔

۶۹۵۰۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِي مَالِكٌ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ اللهُ إِذَا أَحَبَّ عَبْدِي لِقَائِي أَحْبَبْتُ لِقَائَهُ وَإِذَا كَرِهَ لِقَائِي كَرِهْتُ لِقَائَهُ.

۶۹۵۰۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اللہ نے فرمایا کہ جب میرا بندہ میرا ملنا چاہے تو میں بھی اس کو ملنا چاہتا ہوں اور جب وہ میرا ملنا برا جانے تو میں بھی اس کا ملنا برا جانتا ہوں۔

**فائدہ:** کہا ابن عبدالبر نے اس کے بعد کہ وارد کیا حدیثوں کو جو وارد ہیں بیچ خاص کرنے اس کے ساتھ وقت وفات نبوی کے کہ یہ آثار دلالت کرتے ہیں کہ یہ حال وقت حاضر ہونے موت کے ہے اور دیکھنے اس چیز کے جو وہاں ہے اور اس وقت توبہ نہیں ہوتی اگر اس سے پہلے توبہ نہ کی ہو۔ (فتح)

۶۹۵۱۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ حَدَّثَنَا أَبُو الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ اللهُ أَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِي بِي.

۶۹۵۱۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اللہ نے فرمایا کہ میں اپنے بندے کے گمان کے پاس ہوں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح پہلے گزر چکی ہے۔

۶۹۵۲۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِي مَالِكٌ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ رَجُلٌ لَمْ يَعْمَلْ خَيْرًا قَطُّ فَإِذَا مَاتَ فَحَرِّقُوْهُ وَاذْرُوْا نِصْفَهُ فِي الْبَرِّ وَنِصْفَهُ فِي الْبَحْرِ فَوَاللهِ لَئِنْ قَدَرَ اللهُ عَلَيْهِ لَيُعَذِّبَنَّهُ عَذَابًا لَا يُعَذِّبُهُ أَحَدًا مِنَ الْعَالَمِيْنَ فَأَمَرَ اللهُ الْبَحْرَ فَجَمَعَ مَا فِيْهِ وَأَمَرَ الْبَرَّ

۶۹۵۲۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ کہا ایک مرد نے جس نے کبھی کوئی نیک کام نہ کیا تھا یعنی اپنے گھر والوں سے کہ جب وہ شخص مر جائے تو اس کو جلا ڈالنا پھر اس کی آدھی راکھ خشکی میں بکھیر دینا اور آدھی دریا میں سو قسم اللہ کی اگر اللہ نے اس کو تنگ کیا اور عذاب مقدر کیا تو البتہ اس کو ایسا عذاب کرے گا کہ تمام عالم میں کسی پر ویسا عذاب نہ کرے گا سو اللہ نے دریا سے حکم کیا سو جتنی خاک اس میں تھی اس نے جمع کر دی اور اللہ نے خشکی کو حکم کیا اس نے

فَجَمَعَ مَا فِيْهِ ثُمَّ قَالَ لِمَ فَعَلْتَ قَالَ مِنْ خَشْيَتِكَ وَأَنْتَ أَعْلَمُ فَغَفَرَ لَهُ.

بھی جو اس میں تھی جمع کر دی پھر اللہ نے اس شخص سے فرمایا کہ تو یہ کام کیوں کیا تھا؟ اس نے کہا اے رب! تیرے خوف سے اور تو زیادہ تر جانتا ہے سو اللہ نے اس کو بخش دیا۔

٦٩٥٣۔ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ إِسْحَاقَ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَاصِمٍ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ سَمِعْتُ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ أَبِيْ عَمْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ عَبْدًا أَصَابَ ذَنْبًا وَرُبَّمَا قَالَ أَذْنَبَ ذَنْبًا فَقَالَ رَبِّ أَذْنَبْتُ وَرُبَّمَا قَالَ أَصَبْتُ فَاغْفِرْ لِيْ فَقَالَ رَبُّهُ أَعَلِمَ عَبْدِيْ أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِهِ غَفَرْتُ لِعَبْدِيْ ثُمَّ مَكَثَ مَا شَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ أَصَابَ ذَنْبًا أَوْ أَذْنَبَ ذَنْبًا فَقَالَ رَبِّ أَذْنَبْتُ أَوْ أَصَبْتُ آخَرَ فَاغْفِرْهُ فَقَالَ أَعَلِمَ عَبْدِيْ أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِهِ غَفَرْتُ لِعَبْدِيْ ثُمَّ مَكَثَ مَا شَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ أَذْنَبَ ذَنْبًا وَرُبَّمَا قَالَ أَصَابَ ذَنْبًا قَالَ قَالَ رَبِّ أَصَبْتُ أَوْ قَالَ أَذْنَبْتُ آخَرَ فَاغْفِرْهُ لِيْ فَقَالَ أَعَلِمَ عَبْدِيْ أَنَّ لَهُ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَيَأْخُذُ بِهِ غَفَرْتُ لِعَبْدِيْ ثَلَاثًا فَلْيَعْمَلْ مَا شَآءَ.

٦٩٥٣۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کسی بندے نے کوئی گناہ کیا تو اس نے کہا اے میرے رب! میں نے گناہ کیا سو اس کو بخش دے تو اس کے رب نے کہا کہ کیا میرے بندے نے جانا کہ اس کا ایسا رب ہے کہ گناہ کو بخشتا ہے اور گناہ پر پکڑتا ہے میں نے اپنے بندے کو بخش دیا پھر ٹھہرا جتنا کہ اللہ نے چاہا پھر اس نے گناہ کیا اور اس نے کہا اے میرے رب! میں نے گناہ کیا اس کو بخش دے تو اللہ نے فرمایا کہ کیا میرے بندے نے جانا کہ اس کا ایسا رب ہے کہ گناہ کو بخشتا ہے اور اس پر پکڑتا ہے یعنی عذاب کرتا ہے میں نے اپنے بندے کو بخش دیا پھر ٹھہرا جتنا کہ اللہ نے چاہا پھر اس نے گناہ کیا پھر کہا کہ اے میرے رب! میں نے اور گناہ کیا تو مجھ کو بخش دے تو اللہ نے فرمایا کیا میرے بندے نے جانا کہ اس کا ایسا رب ہے کہ گناہ کو بخشتا ہے اور اس پر عذاب کرتا ہے میں نے اپنے بندے کو بخش دیا تین بار۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ پھر پھر گناہ کرنے والا اللہ کی مشیت میں ہے اگر اللہ چاہے گا تو اس کو عذاب کرے گا اور چاہے گا تو اس کو بخش دے گا غالب کر کے اس کی نیکی کو جو اس نے کی اور وہ اعتقاد کرنا اس کا ہے کہ اس کا ایسا رب ہے جو عذاب کرتا ہے اور بخشتا ہے دلالت کرتا ہے اس پر یہ قول اللہ کا ﴿مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا﴾ اور نہیں ہے کوئی نیکی بہت بڑی توحید سے اور اگر کہا جائے کہ استغفار کرنا اپنے رب سے توبہ ہے ہم کہتے ہیں کہ نہیں

استغفار اکثر طلب کرتے مغفرت کے سے اور کبھی طلب کرتا ہے اس کو اصرار کرنے والا اور تائب اور نہیں ہے حدیث میں کہ وہ تائب ہے اس چیز سے جس کی مغفرت کا سوال کیا اس واسطے کہ حد توبہ کی رجوع کرنا ہے گناہ سے اور نیت کرنا کہ اس کو پھر نہ کروں گا اور اس سے الگ ہو جانا اور مجرد استغفار سے یہ نہیں سمجھا جاتا اور بعض نے کہا کہ توبہ کی تین شرطیں ہیں اس حال میں کہ الگ ہو جانا گناہ سے اور نادم ہونا اور پچھتانا اور نیت کرنا کہ پھر نہ کروں گا اور بعض نے کہا کہ کفایت کرتا ہے توبہ میں پچھتانا کہ وہ باقی دونوں شرطوں کو بھی مستلزم ہے پھر حدیث میں آیا ہے کہ نادم ہونا توبہ ہے اور یہ حدیث حسن ہے اور کہا قرطبی نے کہ دلالت کرتی ہے یہ حدیث اوپر عظیم ہونے فائدے استغفار کے اور اوپر عظیم ہونے فضل اللہ کے اور فراخ ہونے اس کی رحمت کے اور اس کے علم اور کرم کے لیکن مراد اس سے وہ استغفار ہے جس کے معنی دل میں ثابت ہوں مقارن واسطے زبان کے تاکہ کھل جائے ساتھ اس کے گرہ اصرار کی اور حاصل ہو ساتھ اس کے نادم ہونا پس یہ ترجمہ ہے واسطے توبہ کے اور جو زبان سے استغفار کرے اور اس کا دل گناہ پر مصر ہو تو اس کا استغفار استغفار کا محتاج ہے اور کہا قرطبی نے کہ گناہ کی طرف عود کرنا اگرچہ زیادہ ترقبیح ہے ابتدا کرنے سے لیکن توبہ بہتر ہے ابتدا توبہ کرنے سے اس واسطے کہ جوڑی گئی ہے ساتھ اس کے ملازمت طلب کی کریم سے اور الحاح کرنا اس کے سوال میں اور اقرار کرنا کہ اس کے سوائے کوئی گناہ کو نہیں بخشتا کہا نووی رحمہ اللہ نے کہ اس حدیث میں ہے کہ اگر کوئی ہزار بار بلکہ اس سے بھی زیادہ گناہ کرے اور ہر بار توبہ کرے تو اس کی توبہ قبول ہو جاتی ہے اور اگر سب گناہوں سے ایک بار توبہ کرے تو بھی اس کی توبہ صحیح ہو جاتی ہے اور ایک روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ تو کر جو تیرا جی چاہے تو اس کے معنی یہ ہیں کہ جب تک کہ تو گناہ کرے گا اور توبہ کرے میں تجھ کو بخشوں گا اور اکثر لوگوں کے نزدیک استغفار اور توبہ کے ایک معنی ہیں۔ (فتح)

٦٩٥٤ - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أَبِي الْأَسْوَدِ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ سَمِعْتُ أَبِي حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَبْدِ الْغَافِرِ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ ذَكَرَ رَجُلًا فِيْمَنْ سَلَفَ أَوْ فِيْمَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ قَالَ كَلِمَةً يَعْنِي أَعْطَاهُ اللّٰهُ مَالًا وَوَلَدًا فَلَمَّا حَضَرَتِ الْوَفَاةُ قَالَ لِبَنِيْهِ أَيَّ أَبٍ كُنْتُ لَكُمْ قَالُوْا خَيْرَ أَبٍ قَالَ فَإِنَّهُ لَمْ يَبْتَئِرْ أَوْ لَمْ يَبْتَئِزْ عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرًا وَإِنْ يَّقْدِرِ اللّٰهُ

٦٩٥٤۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرد کو ذکر کیا جو اگلے یا فرمایا جو تم سے اگلی امتوں میں تھا اس نے ایک بات کہی یعنی اللہ نے اس کو مال اور اولاد دی سو جب اس کے مرنے کا وقت قریب ہوا تو اپنی اولاد سے کہا کہ میں تمہارے واسطے کیسا باپ تھا؟ انہوں نے کہا کہ بہتر باپ کہا سو اس نے اللہ کے نزدیک کوئی نیکی جمع نہ کی اور اگر اللہ نے اس کو تنگ کیا تو اس کو عذاب کرے گا سو دیکھو جب میں مر جاؤں تو مجھ کو جلا ڈالنا یہاں تک کہ جب میں کوئلا ہو جاؤں تو مجھ کو گھسانا پھر جب سخت آندھی کا دن ہو

عَلَيْهِ يُعَذِّبُهُ فَانْظُرُوْا إِذَا مُتُّ فَأَحْرِقُوْنِيْ حَتّٰى إِذَا صِرْتُ فَحْمًا فَاسْحَقُوْنِيْ أَوْ قَالَ فَاسْهَكُوْنِيْ فَإِذَا كَانَ يَوْمُ رِيْحٍ عَاصِفٍ فَأَذْرُوْنِيْ فِيْهَا فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَخَذَ مَوَاثِيْقَهُمْ عَلٰى ذٰلِكَ وَرَبِّيْ فَفَعَلُوْا ثُمَّ أَذْرَوْهُ فِيْ يَوْمٍ عَاصِفٍ فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ كُنْ فَإِذَا هُوَ رَجُلٌ قَائِمٌ قَالَ اللّٰهُ أَيْ عَبْدِيْ مَا حَمَلَكَ عَلٰى أَنْ فَعَلْتَ مَا فَعَلْتَ قَالَ مَخَافَتُكَ أَوْ فَرَقٌ مِّنْكَ قَالَ فَمَا تَلَافَاهُ أَنْ رَّحِمَهُ عِنْدَهَا وَقَالَ مَرَّةً أُخْرٰى فَمَا تَلَافَاهُ غَيْرُهَا فَحَدَّثْتُ بِهِ أَبَا عُثْمَانَ فَقَالَ سَمِعْتُ هٰذَا مِنْ سَلْمَانَ غَيْرَ أَنَّهُ زَادَ فِيْهِ أَذْرُوْنِيْ فِي الْبَحْرِ أَوْ كَمَا حَدَّثَ.

تو میری راکھ کو اس میں اڑا دینا حضرت ﷺ نے فرمایا سو اس نے ان سے قول واقرار لیا اور قسم ہے میرے رب کی سو انہوں نے کیا جو اس نے کہا پھر انہوں نے اس کو سخت آندھی کے دن اڑایا تو اللہ نے فرمایا کہ ہو جا سو اچانک وہ مرد کھڑا تھا تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اے میرے بندے! کیا چیز باعث ہوئی تجھ کو اس پر کہ کیا تو نے جو کیا؟ اس نے کہا کہ تیرا خوف سو جو اللہ نے اس کی تلافی کی وہ رحمت ہے اور دوسری بار فرمایا سو نہ تلافی کی اس کی اللہ نے مگر اپنی رحمت سے سو میں نے حدیث بیان کی ساتھ اس کے ابو عثمان کو اور کہا کہ میں نے اس کو سلمان سے سنا لیکن اس نے اس میں اتنا زیادہ کیا کہ مجھ کو دریا میں اڑا دینا یا جیسے حدیث بیان کی۔

حَدَّثَنَا مُوْسٰى حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ وَقَالَ لَمْ يَبْتَئِرْ وَقَالَ خَلِيْفَةُ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ وَقَالَ لَمْ يَبْتَئِزْ فَسَّرَهُ قَتَادَةُ لَمْ يَدَّخِرْ

یعنی کہا قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہ لم یبتئز کے معنی ہیں نہ ذخیرہ کی۔

## بَابُ كَلَامِ الرَّبِّ عَزَّ وَجَلَّ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَعَ الْأَنْبِيَآءِ وَغَيْرِهِمْ

## کلام کرنا اللہ تعالیٰ کا پیغمبروں وغیرہم سے قیامت کے دن

٦٩٥٥۔ حَدَّثَنَا يُوْسُفُ بْنُ رَاشِدٍ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ عَنْ حُمَيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ شُفِّعْتُ فَقُلْتُ يَا رَبِّ أَدْخِلِ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِيْ

۶۹۵۵۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ﷺ سے سنا فرماتے تھے کہ قیامت کے دن میری شفاعت قبول ہوگی سو میں کہوں گا اے میرے رب! داخل کر بہشت میں جس کے دل میں رائی کے برابر ایمان ہو سو وہ بہشت میں داخل کیے جائیں گے پھر میں کہوں گا داخل کر بہشت میں جس کے دل میں کچھ بھی ایمان ہو کہا انس رضی اللہ عنہ

قَلْبِهِ خَرْدَلَةٌ فَيَدْخُلُوْنَ ثُمَّ أَقُوْلُ أَدْخِلِ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ أَدْنٰى شَيْءٍ فَقَالَ أَنَسٌ كَأَنِّيْ أَنْظُرُ إِلٰى أَصَابِعِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

نے سو جیسے میں دیکھتا ہوں حضرت ﷺ کی انگلیوں کی طرف یعنی قول حضرت ﷺ کا ادنیٰ شے۔

**فائدہ:** یعنی شاید حضرت ﷺ اپنی انگلیوں کو جوڑ کر ان سے اشارہ کرتے تھے اس حدیث میں کلام کرنا پیغمبروں کا ہے رب سے اور نہیں ہے اس میں کلام کرنا رب کا پیغمبروں سے اور شاید بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی عادت کے موافق اشارہ کر دیا ہے کہ اس حدیث کے بعض طریقوں میں یہ لفظ بھی آ چکا ہے جیسے کہ ابونعیم نے مستخرج میں روایت کی ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ مجھ سے کہا جائے گا کہ تیرے واسطے ہے جس کے دل میں جو کے برابر ایمان ہو اور تیرے واسطے ہے جس کے دل میں رائی کے دانے کے برابر ایمان ہو اور تیرے واسطے ہے جس کے دل میں کچھ ایمان ہو پس یہ کلام کرنا اللہ کا ہے ساتھ حضرت ﷺ کے اور دونوں روایتوں میں تطبیق یہ ہے کہ پہلے حضرت ﷺ سوال کریں گے پھر دوسری بار آپ کو یہ حکم ہو گا پس ایک روایت میں سوال کو ذکر کیا اور دوسری روایت میں اجابت کا ذکر کیا اور اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ ایمان گھٹتا بڑھتا ہے۔ (فتح)

٦٩٥٦۔ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ حَدَّثَنَا مَعْبَدُ بْنُ هِلَالٍ الْعَنَزِيُّ قَالَ اجْتَمَعْنَا نَاسٌ مِّنْ أَهْلِ الْبَصْرَةِ فَذَهَبْنَا إِلٰى أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ وَذَهَبْنَا مَعَنَا بِثَابِتٍ الْبُنَانِيِّ إِلَيْهِ يَسْأَلُهُ لَنَا عَنْ حَدِيْثِ الشَّفَاعَةِ فَإِذَا هُوَ فِيْ قَصْرِهِ فَوَافَقْنَاهُ يُصَلِّي الضُّحٰى فَاسْتَأْذَنَّا فَأَذِنَ لَنَا وَهُوَ قَاعِدٌ عَلٰى فِرَاشِهِ فَقُلْنَا لِثَابِتٍ لَا تَسْأَلْهُ عَنْ شَيْءٍ أَوَّلَ مِنْ حَدِيْثِ الشَّفَاعَةِ فَقَالَ يَا أَبَا حَمْزَةَ هٰؤُلَاءِ إِخْوَانُكَ مِنْ أَهْلِ الْبَصْرَةِ جَاءُوْكَ يَسْأَلُوْنَكَ عَنْ حَدِيْثِ الشَّفَاعَةِ فَقَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ مَاجَ

٦٩٥٦۔ حضرت سعید بن ہلال رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ ہم بصرے کے چند آدمی جمع ہوئے سو ہم انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی طرف گئے اور ہم ثابت رضی اللہ عنہ کو اپنے ساتھ لے گئے تا کہ ہمارے واسطے ان سے شفاعت کی حدیث پوچھے سو اچانک ہم نے دیکھا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ اپنے محل میں تھے سو پایا ہم نے ان کو چاشت کی نماز پڑھتے پھر ہم نے اندر جانے کی اجازت مانگی انہوں نے ہم کو اجازت دی اور وہ اپنے بستر پر بیٹھے تھے تو ہم نے ثابت رضی اللہ عنہ سے کہا کہ نہ پوچھو ان سے کوئی پہلے شفاعت کی حدیث سے یعنی پہلے پہل ان سے شفاعت کی حدیث کا سوال کرنا تو اس نے کہا اے ابوحمزہ! (یہ انس رضی اللہ عنہ کی کنیت ہے) یہ تیرے بھائی بصرے والوں سے آئے ہیں تجھ سے شفاعت کی حدیث پوچھنے کو تو انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حدیث بیان کی ہم سے محمد ﷺ نے فرمایا کہ جب قیامت کا

النَّاسُ بَعْضُهُمْ فِيْ بَعْضٍ فَيَأْتُوْنَ آدَمَ فَيَقُوْلُوْنَ اشْفَعْ لَنَا إِلٰى رَبِّكَ فَيَقُوْلُ لَسْتُ لَهَا وَلٰكِنْ عَلَيْكُمْ بِإِبْرَاهِيْمَ فَإِنَّهُ خَلِيْلُ الرَّحْمٰنِ فَيَأْتُوْنَ إِبْرَاهِيْمَ فَيَقُوْلُ لَسْتُ لَهَا وَلٰكِنْ عَلَيْكُمْ بِمُوْسٰى فَإِنَّهُ كَلِيْمُ اللّٰهِ فَيَأْتُوْنَ مُوْسٰى فَيَقُوْلُ لَسْتُ لَهَا وَلٰكِنْ عَلَيْكُمْ بِعِيْسٰى فَإِنَّهُ رُوْحُ اللّٰهِ وَكَلِمَتُهُ فَيَأْتُوْنَ عِيْسٰى فَيَقُوْلُ لَسْتُ لَهَا وَلٰكِنْ عَلَيْكُمْ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَيَأْتُوْنِيْ فَأَقُوْلُ أَنَا لَهَا فَأَسْتَأْذِنُ عَلٰى رَبِّيْ فَيُؤْذَنُ لِيْ وَيُلْهِمُنِيْ مَحَامِدَ أَحْمَدُهُ بِهَا لَا تَحْضُرُنِي الْآنَ فَأَحْمَدُهُ بِتِلْكَ الْمَحَامِدِ وَأَخِرُّ لَهُ سَاجِدًا فَيَقُوْلُ يَا مُحَمَّدُ ارْفَعْ رَأْسَكَ وَقُلْ يُسْمَعْ لَكَ وَسَلْ تُعْطَ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ فَأَقُوْلُ يَا رَبِّ أُمَّتِيْ أُمَّتِيْ فَيَقُوْلُ انْطَلِقْ فَأَخْرِجْ مِنْهَا مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهِ مِثْقَالُ شَعِيْرَةٍ مِّنْ إِيْمَانٍ فَأَنْطَلِقُ فَأَفْعَلُ ثُمَّ أَعُوْدُ فَأَحْمَدُهُ بِتِلْكَ الْمَحَامِدِ ثُمَّ أَخِرُّ لَهُ سَاجِدًا فَيُقَالُ يَا مُحَمَّدُ ارْفَعْ رَأْسَكَ وَقُلْ يُسْمَعْ لَكَ وَسَلْ تُعْطَ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ فَأَقُوْلُ يَا رَبِّ أُمَّتِيْ أُمَّتِيْ فَيَقُوْلُ انْطَلِقْ فَأَخْرِجْ مِنْهَا مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهِ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ أَوْ خَرْدَلَةٍ مِّنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجْهُ فَأَنْطَلِقُ فَأَفْعَلُ ثُمَّ أَعُوْدُ فَأَحْمَدُهُ بِتِلْكَ الْمَحَامِدِ ثُمَّ أَخِرُّ لَهُ سَاجِدًا فَيَقُوْلُ يَا مُحَمَّدُ ارْفَعْ

دن ہوگا تو آدمی آپس میں ملیں گے یعنی خلقت کا بڑا ہجوم ہوگا اور حشر کی مصیبت سے غمناک ہوں گے سو وہ لوگ آدم علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو کہیں گے کہ ہماری سفارش کیجیے اپنے رب کے پاس تو آدم علیہ السلام کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں لیکن تم جاؤ ابراہیم علیہ السلام کے پاس جو اللہ کا دوست ہے سو وہ لوگ ابراہیم علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو وہ کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں لیکن تم جاؤ موسیٰ علیہ السلام کے پاس اس واسطے کہ اس نے اللہ سے بلا واسطہ کلام کیا سو وہ لوگ موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئیں گے سو وہ کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں لیکن تم جاؤ عیسیٰ علیہ السلام کے پاس کہ وہ اللہ کی روح اور اس کا کلام ہے سو وہ لوگ عیسیٰ علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو وہ کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں لیکن تم جاؤ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سو وہ لوگ میرے پاس آئیں گے تو میں کہوں گا کہ ہاں میں اس مقام کے لائق ہوں سو میں اپنے رب سے اجازت مانگوں گا تو مجھ کو اجازت ملے گی اور میرا رب مجھ کو وہ تعریفیں الہام کرے گا جس سے میں اس کی تعریف کروں گا وہ تعریفیں اب مجھ کو یاد نہیں سو میں تعریف کروں گا اپنے رب کی ان تعریفوں سے اور میں سجدے میں گر پڑوں گا پھر مجھ کو حکم ہوگا کہ اے محمد! اپنا سر اٹھا لے اور کہہ تیرا کہا سنا جائے گا اور مانگ دیا جائے گا اور سفارش کر تیری سفارش قبول ہوگی تو میں کہوں گا اے میرے رب! میری امت کو بخش میری امت کو بخش دے تو حکم ہوگا کہ چل اور نکال دوزخ سے جس کے دل میں جو کے برابر ایمان ہو سو میں جاؤں گا سو کروں گا یعنی ان کو نکالوں گا پھر پلٹ آؤں گا تو میں اللہ کی تعریف کروں گا ان تعریفوں سے پھر اس کے

رَأْسَكَ وَقُلْ يُسْمَعْ لَكَ وَسَلْ تُعْطَ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ فَأَقُولُ يَا رَبِّ أُمَّتِي أُمَّتِي فَيَقُولُ انْطَلِقْ فَأَخْرِجْ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ أَدْنٰى أَدْنٰى أَدْنٰى مِثْقَالِ حَبَّةِ خَرْدَلٍ مِّنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجْهُ مِنَ النَّارِ فَأَنْطَلِقُ فَأَفْعَلُ فَلَمَّا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِ أَنَسٍ قُلْتُ لِبَعْضِ أَصْحَابِنَا لَوْ مَرَرْنَا بِالْحَسَنِ وَهُوَ مُتَوَارٍ فِي مَنْزِلِ أَبِي خَلِيْفَةَ فَحَدَّثْنَاهُ بِمَا حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ فَأَتَيْنَاهُ فَسَلَّمْنَا عَلَيْهِ فَأَذِنَ لَنَا فَقُلْنَا لَهُ يَا أَبَا سَعِيْدٍ جِئْنَاكَ مِنْ عِنْدِ أَخِيْكَ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ فَلَمْ نَرَ مِثْلَ مَا حَدَّثَنَا فِي الشَّفَاعَةِ فَقَالَ هِيْهْ فَحَدَّثْنَاهُ بِالْحَدِيْثِ فَانْتَهٰى إِلٰى هٰذَا الْمَوْضِعِ فَقَالَ هِيْهْ فَقُلْنَا لَمْ يَزِدْ لَنَا عَلٰى هٰذَا فَقَالَ لَقَدْ حَدَّثَنِي وَهُوَ جَمِيْعٌ مُنْذُ عِشْرِيْنَ سَنَةً فَلَا أَدْرِي أَنَسِيَ أَمْ كَرِهَ أَنْ تَتَّكِلُوْا قُلْنَا يَا أَبَا سَعِيْدٍ فَحَدِّثْنَا فَضَحِكَ وَقَالَ خُلِقَ الْإِنْسَانُ عَجُوْلًا مَا ذَكَرْتُهُ إِلَّا وَأَنَا أُرِيْدُ أَنْ أُحَدِّثَكُمْ حَدَّثَنِي كَمَا حَدَّثَكُمْ بِهِ قَالَ ثُمَّ أَعُوْدُ الرَّابِعَةَ فَأَحْمَدُهُ بِتِلْكَ الْمَحَامِدِ ثُمَّ أَخِرُّ لَهُ سَاجِدًا فَيُقَالُ يَا مُحَمَّدُ ارْفَعْ رَأْسَكَ وَقُلْ يُسْمَعْ وَسَلْ تُعْطَهْ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ فَأَقُوْلُ يَا رَبِّ ائْذَنْ لِي فِيْمَنْ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَيَقُوْلُ وَعِزَّتِي وَجَلَالِي وَكِبْرِيَائِي وَعَظَمَتِي لَأُخْرِجَنَّ مِنْهَا مَنْ

واسطے سجدے میں گر پڑوں گا تو حکم ہو گا اے محمد! اپنا سر اٹھا لے اور کہہ تیرا کہا سنا جائے گا اور مانگ دیا جائے گا اور سفارش کر تیری سفارش قبول ہو گی تو میں کہوں گا اے میرے رب! میری امت کو بخش دے میری امت کو بخش دے تو حکم ہو گا کہ چل سو نکال دوزخ سے جس کے دل میں ذرہ بھر یا رائی کے برابر ایمان ہو سو میں چلوں گا اور کروں گا پھر پلٹ آؤں گا سو میں تعریف کروں گا اپنے رب کی ان تعریفوں سے پھر میں اس کے واسطے سجدے میں گر پڑوں گا تو حکم ہو گا کہ اے محمد! اپنا سر اٹھا لے کہ تیرا کہا سنا جائے گا اور مانگ تجھ کو دیا جائے گا اور سفارش کر تیری سفارش قبول ہو گی تو میں کہوں گا کہ اے میرے رب! میری امت کو بخش دے میری امت کو بخش دے سو اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ چل اور نکال دوزخ سے جس کے دل میں ادنیٰ ادنیٰ ادنیٰ رائی کے دانے کے برابر ایمان ہو سو اس کو نکال دوزخ سے دوزخ سے سو میں چلوں گا اور کروں گا سو جب ہم انس رضی اللہ عنہ کے پاس سے نکلے تو میں نے اپنے بعض ساتھیوں سے کہا کہ اگر ہم گزریں حسن رضی اللہ عنہ پر اور وہ ابو حنیفہ کی جگہ میں چھپا ہے سو ہم اس سے حدیث بیان کریں جو انس رضی اللہ عنہ نے ہم سے بیان کی تو خوب ہو سو ہم اس کے پاس آئے اور ہم نے اس کو سلام کیا اس نے ہم کو اجازت دی تو ہم نے اس سے کہا اے ابوسعید! ہم تیرے پاس آئے ہیں تیرے بھائی انس رضی اللہ عنہ کے پاس سے سو ہم نے نہیں دیکھا مثل اس کے جو اس نے ہم سے شفاعت کی حدیث بیان کی اس نے کہا بیان کرو سو ہم نے اس سے حدیث بیان کی سو ہم اس جگہ تک پہنچے یعنی ادنیٰ ادنیٰ ادنیٰ رائی کے برابر سو کہا کہ بیان کرو ہم نے کہا کہ اس نے

قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ.

ہمارے واسطے اس پر کچھ زیادہ نہیں کیا یعنی اس نے اس سے زیادہ حدیث بیان نہیں کیا تو حسن رٹائٹنہ نے کہا کہ البتہ حدیث بیان کی اس نے مجھ سے اور وہ باعقل وہوش تھا مدت بیس برس سے سو میں نہیں جانتا کہ بھول گیا یا مکروہ جانا کہ تم صرف کلمہ کہنے پر بھروسہ نہ کر بیٹھنا تو ہم نے کہا اے ابو سعید! ہم سے حدیث بیان کر کہا اس نے اور پیدا کیا گیا ہے آدمی جلد باز نہیں ذکر کیا میں نے اس کو مگر اور حالانکہ میں ارادہ کرتا ہوں کہ تم سے حدیث بیان کروں حدیث بیان کی اس نے مجھ سے جیسے حدیث بیان کی تم سے پھر کہا حضرت مَثَلَیْتِیْم نے پھر میں چوتھی بار پلٹ آؤں گا سو میں تعریف کروں گا اپنے رب کی ان تعریفوں سے پھر سجدہ میں گر پڑوں گا تو حکم ہوگا اے محمد! اپنا سر اٹھا لے اور کہہ سنا جائے گا اور مانگ تجھ کو دیا جائے گا اور سفارش کر تیری سفارش قبول ہوگی تو میں کہوں گا اے رب! مجھ کو اجازت ہو اس شخص کے حق میں جس نے لا الہ الا اللہ کہا تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا میری عزت اور جلال اور بڑائی اور عظمت کی قسم البتہ میں نکالوں گا دوزخ سے جس نے لا الہ الا اللہ کہا۔

**فائدہ**: اس حدیث میں مقدم کرنا اس مرد کا ہے جو عالم کے خاصوں میں سے ہوتا کہ اس سے سوال کرے اور اس سے معلوم ہوا کہ جائز ہے بنانا محل کا اس کو جس کی اولاد بہت ہو اور یہ جو کہا کہ اس وقت باعقل تھا یعنی اس وقت بڑھاپے میں داخل نہیں ہوا تھا کہ وہ جگہ گمان متفرق ہونے ذہن کے کی ہے اور حدوث اختلال حفظ کی اور کہا داؤدی نے کہ یہ جو اس حدیث میں ہے امتی امتی تو یہ محفوظ نہیں اس واسطے کہ سب خلقت جمع ہوگی سفارش کروائیں گے اور اگر مراد خاص یہی امت ہوتی تو اپنے پیغمبر کے سوا اور پیغمبروں کے پاس جاتے سو دلالت کی اس نے کہ مراد سب خلقت ہے اور جب کہ ہوئی سفارش ان کی واسطے بیچ فصل قضا کے تو پھر کیا وجہ ہے اپنی امت کی خاص کرنے کی اور میں نے اس اشکال کا جواب کتاب الرقاق میں دیا ہے جس جگہ اس حدیث کی شرح کی اور جواب دیا ہے اس سے قاضی نے ساتھ اس کے کہ معنی کلام کے یہ ہیں کہ مجھ کو اجازت ملے گی اس شفاعت کی کہ وعدہ کیا گیا ہے اس کا بیچ فصل قضا کے اور یہ جو فرمایا کہ اللہ مجھ کو الہام کرے گا تو یہ از سر نو اور کلام ہے اور بیان ہے واسطے دوسری شفاعت

کے جو اپنی امت کے ساتھ خاص ہے اور سیاق میں اختصار ہے۔ (فتح)

٦٩٥٧۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَالِدٍ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوسٰى عَنْ إِسْرَآئِيلَ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عَبِيْدَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ آخِرَ أَهْلِ الْجَنَّةِ دُخُوْلًا الْجَنَّةَ وَآخِرَ أَهْلِ النَّارِ خُرُوْجًا مِنَ النَّارِ رَجُلٌ يَخْرُجُ حَبْوًا فَيَقُوْلُ لَهٗ رَبُّهٗ ادْخُلِ الْجَنَّةَ فَيَقُوْلُ رَبِّ الْجَنَّةُ مَلْأٰى فَيَقُوْلُ لَهٗ ذٰلِكَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَكُلُّ ذٰلِكَ يُعِيْدُ عَلَيْهِ الْجَنَّةُ مَلْأٰى فَيَقُوْلُ إِنَّ لَكَ مِثْلَ الدُّنْيَا عَشْرَ مِرَارٍ.

٦٩٥٧۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بہشتیوں میں سے جو سب سے پیچھے بہشت میں داخل ہوگا اور دوزخیوں میں سے جو سب سے پیچھے دوزخ سے نکلے گا وہ ایسا مرد ہے جو دوزخ سے نکلے گا گھٹنوں کے بل گھسٹتا یعنی جیسے چھوٹا لڑکا چلتا ہے تو اس کا اللہ اس سے کہے گا کہ بہشت میں داخل ہو تو وہ کہے گا کہ اے میرے رب! بہشت بالکل بھری ہے یعنی اس میں کہیں جگہ نہیں سو اللہ پاک اس سے یہ تین بار کہے گا ہر بار وہ اللہ تعالیٰ کو یہی جواب دے گا کہ بہشت بھری ہے سو اللہ فرمائے گا البتہ تیرے واسطے تو دنیا کے برابر جگہ ہے اور دس گنا دنیا کے۔

٦٩٥٨۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ أَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ خَيْثَمَةَ عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْكُمْ أَحَدٌ إِلَّا سَيُكَلِّمُهٗ رَبُّهٗ لَيْسَ بَيْنَهٗ وَبَيْنَهٗ تُرْجُمَانٌ فَيَنْظُرُ أَيْمَنَ مِنْهُ فَلَا يَرٰى إِلَّا مَا قَدَّمَ مِنْ عَمَلِهٖ وَيَنْظُرُ أَشْأَمَ مِنْهُ فَلَا يَرٰى إِلَّا مَا قَدَّمَ وَيَنْظُرُ بَيْنَ يَدَيْهِ فَلَا يَرٰى إِلَّا النَّارَ تِلْقَآءَ وَجْهِهٖ فَاتَّقُوا النَّارَ وَلَوْ بِشِقِّ تَمْرَةٍ قَالَ الْأَعْمَشُ وَحَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ مُرَّةَ عَنْ خَيْثَمَةَ مِثْلَهٗ وَزَادَ فِيْهِ وَلَوْ بِكَلِمَةٍ طَيِّبَةٍ.

٦٩٥٨۔ حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم لوگوں میں سے ایسا کوئی نہیں مگر کہ اس سے قیامت میں اللہ کلام کرے گا اس طرح پر کہ اس کے اور اللہ کے درمیان کوئی ترجمان نہیں ہوگا یعنی سامنے بلا واسطہ اللہ تعالیٰ کلام کرے گا پھر بندہ دائیں طرف نظر کرے سو نہ دیکھے گا مگر جو اعمال کہ آگے کر چکا پھر اپنی بائیں طرف نظر کرے گا تو نہ دیکھے گا مگر جو اعمال کہ کر چکا پھر اپنے آگے نظر کرے گا تو کچھ نہ دیکھے گا سوائے دوزخ کے کہ اس کے منہ کے سامنے ہے سو لوگو! بچو دوزخ سے اگرچہ آدھی کھجور ہی دے کر سہی کہا اعمش نے اور حدیث بیان کی مجھ سے عمرو نے خیثمہ سے مثل اس کی اور زیادہ کیا اس میں اتنا اگرچہ نیک بات کے سبب سے سہی۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الرقاق میں گزر چکی ہے۔

٦٩٥٩۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا

٦٩٥٩۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک یہودی

جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَبِيْدَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ جَآءَ حَبْرٌ مِّنَ الْيَهُوْدِ فَقَالَ إِنَّهٗ إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ جَعَلَ اللّٰهُ السَّمٰوَاتِ عَلٰى إِصْبَعٍ وَالْأَرَضِيْنَ عَلٰى إِصْبَعٍ وَالْمَآءَ وَالثَّرٰى عَلٰى إِصْبَعٍ وَالْخَلَائِقَ عَلٰى إِصْبَعٍ ثُمَّ يَهُزُّهُنَّ ثُمَّ يَقُوْلُ أَنَا الْمَلِكُ أَنَا الْمَلِكُ فَلَقَدْ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَضْحَكُ حَتّٰى بَدَتْ نَوَاجِذُهٗ تَعَجُّبًا وَتَصْدِيْقًا لِقَوْلِهٖ ثُمَّ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ﴿وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ﴾ إِلٰى قَوْلِهٖ ﴿يُشْرِكُوْنَ﴾.

عالم حضرت ﷺ کے پاس آیا سو اس نے کہا کہ جب قیامت کا دن ہوگا تو اللہ تعالیٰ آسمانوں کو ایک انگلی پر رکھے گا اور زمینوں کو ایک انگلی پر رکھے گا اور پانی اور کیچڑ کو ایک انگلی پر رکھے گا پھر کہے گا میں بادشاہ ہوں میں بادشاہ ہوں سو میں نے حضرت ﷺ کو دیکھا ہنستے یہاں تک کہ آپ کے دانت ظاہر ہوئے واسطے تعجب کے اور اس کے قول کی تصدیق کے حضرت ﷺ نے فرمایا اور نہیں پہچانا انہوں نے اللہ کو جیسا اس کے پہچاننے کا حق ہے اور ساری زمین اس کی مٹھی میں ہو گی قیامت کے دن اور آسمان لپیٹے جائیں گے اس کے ہاتھ میں اور وہ پاک ہے اور بہت بلند ہے اس سے کہ شریک بناتے ہیں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح پہلے گزر چکی اور پہلے گزر چکا ہے کہ خطابی نے اس سے انکار کیا ہے اور کبھی اس کی تاویل کی ہے سو کہا اس نے کہ ہنسنا محمول ہے اوپر مجاز اور تمثیل کے تو اس کے معنی یہ ہیں کہ اس کی قدرت اس کے لپیٹنے پر اور سہولت امر کی اس کے جمع کرنے میں بجائے اس شخص کے ہے جو کوئی چیز اپنی ہتھیلی میں جمع کرے اور اس کو ہلکا جانے اور ظاہر یہ ہے کہ یہ یہودیوں نے اسلام میں ملا دیا ہے اور حضرت ﷺ کا ہنسنا تو صرف تعجب اور انکار کے واسطے تھا، والعلم عند اللہ۔ (فتح)

٦٩٦٠۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ مُحْرِزٍ أَنَّ رَجُلًا سَأَلَ ابْنَ عُمَرَ كَيْفَ سَمِعْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِي النَّجْوٰى قَالَ يَدْنُوْ أَحَدُكُمْ مِّنْ رَّبِّهٖ حَتّٰى يَضَعَ كَنَفَهٗ عَلَيْهِ فَيَقُوْلُ أَعَمِلْتَ كَذَا وَكَذَا فَيَقُوْلُ نَعَمْ وَيَقُوْلُ عَمِلْتَ كَذَا وَكَذَا فَيَقُوْلُ نَعَمْ فَيُقَرِّرُهٗ ثُمَّ يَقُوْلُ إِنِّيْ سَتَرْتُ عَلَيْكَ فِي

٦٩٦٠۔ حضرت صفوان سے روایت ہے کہ ایک مرد نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ کس طرح سنا تو نے حضرت ﷺ سے فرماتے تھے سرگوشی میں یعنی جو اللہ بندے سے کان میں بات کرے گا فرمایا کہ تم میں سے کوئی اپنے رب سے قریب ہوگا یہاں تک کہ اللہ اپنا پردہ اس پر رکھے گا تو فرمائے گا کہ کیا تو نے ایسا ایسا عمل کیا تھا؟ تو بندہ کہے گا ہاں اور اللہ فرمائے گا کہ تو نے فلانا فلانا عمل کیا تھا تو بندہ کہے گا ہاں یہاں تک کہ اس سے اس کے گناہوں کا اقرار کروائے گا پھر اللہ فرمائے گا

الدُّنْیَا وَأَنَا أَغْفِرُهَا لَكَ الْیَوْمَ وَقَالَ آدَمُ حَدَّثَنَا شَیْبَانُ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ حَدَّثَنَا صَفْوَانُ عَنِ ابْنِ عُمَرَ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ.

کہ میں نے تیرے گناہ دنیا میں چھپائے اور میں آج بھی ان کو بخشتا ہوں۔

کہا آدم نے یعنی قتادہ کی تحدیث صفوان سے ثابت ہے جو پہلے طریق میں عن کے ساتھ ہے۔

**فائدہ:** کہا ابن تین نے کہ مراد یہ کہ بندے کو اپنی رحمت سے قریب کرے گا اور مراد کنف سے پردہ ہے اور اس کے معنی یہ ہیں کہ اس کی رحمت تامہ اس کو گھیر لے گی۔ (فتح)

**فائدہ:** نہیں ہے باب کی حدیثوں میں کلام کرنا اللہ کا پیغمبروں سے مگر انس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں اور باقی باب کی سب حدیثوں میں کلام کرنا اللہ کا ہے پیغمبروں کے سوائے اور لوگوں سے اور جب ثابت ہوا کہ اللہ پیغمبروں کے سوا اور لوگوں سے کلام کرے گا پس واقع ہونا اس کا ساتھ پیغمبروں کے بطریق اولیٰ ہوگا اور پہلے گزر چکی ہے پہلی حدیث میں وہ چیز جو متعلق ہے ساتھ ترجمہ کے اور بہر حال حدیث ثانی پس خاص ہے ساتھ رکن ثانی کے ترجمہ سے اور وہ قول اس کا ہے وغیرھم اور بہر حال جو حدیثیں کہ باقی ہیں سو وہ شامل ہیں پیغمبروں کو اور جو ان کے سوائے ہیں۔ (فتح)

**بَابُ قَوْلِهِ ﴿وَكَلَّمَ اللّٰهُ مُوْسٰى تَكْلِیْمًا﴾** اور کلام کیا اللہ نے موسیٰ علیہ السلام سے کلام کرنا

**فائدہ:** کہا اماموں نے کہ یہ آیت قوی تر ہے اس چیز کی جو وارد ہوئی ہے معتزلوں کے رد میں کہا نحاس نے اجماع ہے نحویوں کا اس پر کہ جب تاکید کیا جائے فعل ساتھ مصدر کے سو نہیں ہوتا ہے مجاز سو جب کہا تکلیما تو واجب ہے کہ ہو کلام حقیقی جو سمجھی جاتی ہے اور جواب دیا ہے بعض نے ساتھ اس کے کہ وہ کلام ہے حقیقت پر لیکن محل خلاف کا یہ ہے کہ کیا موسیٰ علیہ السلام نے اس کو حقیقۃً اللہ سے سنا تھا یا درخت سے سو تاکید نے اٹھایا ہے مجاز کو ہونے اس کے سے غیر کلام یعنی تاکید سے صرف اتنا ثابت ہوا کہ وہ کلام ہے اور بہر حال جس کے ساتھ کلام کیا سو اس سے آیت ساکت ہے اور رد کیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ ضروری ہے رعایت اس کی جس سے کلام کیا گیا سو تاکید واسطے اٹھانے مجرد کے ہے نسبت سے اس واسطے کہ نسبت کیا گیا ہے اس میں کلام کو اللہ کی طرف سو وہ ہے کلام کرنے والا حقیقۃً اور تاکید کرتا ہے اس کی قول اس کا سورۂ اعراف میں ﴿إِنِّی اصْطَفَیْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسَالَاتِیْ وَبِكَلَامِیْ﴾ اور اجماع ہے سلف خلف کا اہل سنت وغیرھم سے اس پر کہ کلم اس جگہ کلام ہے اور بعض اہل تفسیر سے منقول ہے کہ وہ کلم سے ہے ساتھ معنی جرح کے اور یہ مردود ہے ساتھ اجماع کے کہا ابن تین نے کہ اختلاف کیا ہے اہل کلام نے بیچ سننے کلام اللہ کے سو کہا اشعری نے کہ کلام اللہ کا قائم ہے ساتھ ذات اس کی کے سنا جاتا ہے وقت تلاوت کرنے ہر تلاوت کرنے والے کے اور قراءت ہر قاری کے اور کہا باقلانی نے کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ تلاوت سنی جاتی ہے نہ وہ چیز تلاوت کی جاتی ہے اور اول توحید میں گزر چکا ہے کہ سلم بن احوز نے جہم بن صفوان کو قتل کیا اس واسطے کہ اس نے

انکار کیا کہ اللہ نے موسیٰ علیہ السلام سے کلام نہیں کیا۔ (فتح)

۶۹۶۱۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ حَدَّثَنَا عُقَيْلٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ حَدَّثَنَا حُمَيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ احْتَجَّ آدَمُ وَمُوْسٰى فَقَالَ مُوْسٰى أَنْتَ آدَمُ الَّذِيْ أَخْرَجْتَ ذُرِّيَّتَكَ مِنَ الْجَنَّةِ قَالَ آدَمُ أَنْتَ مُوْسَى الَّذِيْ اصْطَفَاكَ اللّٰهُ بِرِسَالَاتِهِ وَكَلَامِهِ ثُمَّ تَلُوْمُنِيْ عَلٰى أَمْرٍ قَدْ قُدِّرَ عَلَيَّ قَبْلَ أَنْ أُخْلَقَ فَحَجَّ آدَمُ مُوْسٰى.

۶۹۶۱۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بحث کی آدم علیہ السلام اور موسیٰ علیہ السلام نے تو کہا موسیٰ علیہ السلام نے اے آدم! تو وہی ہے کہ تو نے اپنی اولاد کو بہشت سے نکالا؟ کہا آدم علیہ السلام نے تو وہی موسیٰ ہے کہ تجھ کو اللہ نے اپنی کلام اور رسالت سے برگزیدہ کیا کیوں تو مجھ کو ملامت کرتا ہے اور الزام دیتا ہے اس کام پر جو میری تقدیر میں لکھا گیا تھا میرے پیدا ہونے سے پہلے تو غالب ہوئے آدم علیہ السلام موسیٰ علیہ السلام پر اور لاجواب ہوئے موسیٰ علیہ السلام۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب القدر میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے کہ تو وہی موسیٰ ہے کہ تجھ کو اللہ نے اپنی کلام اور رسالت سے برگزیدہ کیا۔

۶۹۶۲۔ حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُجْمَعُ الْمُؤْمِنُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيَقُوْلُوْنَ لَوِ اسْتَشْفَعْنَا إِلٰى رَبِّنَا فَيُرِيْحُنَا مِنْ مَّكَانِنَا هٰذَا فَيَأْتُوْنَ آدَمَ فَيَقُوْلُوْنَ لَهُ أَنْتَ آدَمُ أَبُو الْبَشَرِ خَلَقَكَ اللّٰهُ بِيَدِهِ وَأَسْجَدَ لَكَ الْمَلَائِكَةَ وَعَلَّمَكَ أَسْمَاءَ كُلِّ شَيْءٍ فَاشْفَعْ لَنَا إِلٰى رَبِّنَا حَتّٰى يُرِيْحَنَا فَيَقُوْلُ لَهُمْ لَسْتُ هُنَاكُمْ فَيَذْكُرُ لَهُمْ خَطِيْئَتَهُ الَّتِيْ أَصَابَ.

۶۹۶۲۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جمع کیے جائیں گے مسلمان قیامت کے دن سو کہیں گے کہ اگر ہم سفارش کروائیں اپنے رب کے پاس تا کہ ہم کو اس مکان کی تکلیف سے راحت دے تو خوب بات ہو سو وہ لوگ آدم علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو کہیں گے کہ تم آدم ہو سب خلقت کے باپ اللہ تعالیٰ نے تم کو اپنے ہاتھ سے پیدا کیا اور اپنے فرشتوں سے تم کو سجدہ کروایا اور تم کو ہر چیز کا نام سکھلایا سو ہماری سفارش کیجیے اپنے رب کے پاس تا کہ ہم کو اس مکان کی تکلیف سے راحت دے تو آدم علیہ السلام ان سے کہیں گے کہ میں اس مقام کے لائق نہیں اور یاد کرے گا اپنی اس خطا کو جو اس سے ہوئی۔

**فائدہ:** اس حدیث کے ایک طریق میں آیا ہے کہ تم جاؤ موسیٰ علیہ السلام کے پاس کہ اللہ نے اس سے بلا واسطہ کلام کیا اور یہ لفظ توحید اور تفسیر میں گزر چکا ہے اور یہی موافق ہے واسطے ترجمے کے اور اشارہ کیا ہے بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی

تو وہ اس کے واسطے نذیر ہے۔ (فتح)

٦٩٨٨۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا قَالَ أُتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِرَجُلٍ وَامْرَأَةٍ مِّنَ الْيَهُوْدِ قَدْ زَنَيَا فَقَالَ لِلْيَهُوْدِ مَا تَصْنَعُوْنَ بِهِمَا قَالُوْا نُسَخِّمُ وُجُوْهَهُمَا وَنُخْزِيْهِمَا قَالَ ﴿فَأْتُوْا بِالتَّوْرَاةِ فَاتْلُوْهَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ﴾ فَجَآءُوْا فَقَالُوْا لِرَجُلٍ مِّمَّنْ يَّرْضَوْنَ يَا أَعْوَرُ اقْرَأْ فَقَرَأَ حَتَّى انْتَهٰى إِلٰى مَوْضِعٍ مِّنْهَا فَوَضَعَ يَدَهٗ عَلَيْهِ قَالَ ارْفَعْ يَدَكَ فَرَفَعَ يَدَهٗ فَإِذَا فِيْهِ آيَةُ الرَّجْمِ تَلُوْحُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّ عَلَيْهِمَا الرَّجْمَ وَلٰكِنَّا نُكَاتِمُهٗ بَيْنَنَا فَأَمَرَ بِهِمَا فَرُجِمَا فَرَأَيْتُهٗ يُجَانِئُ عَلَيْهَا الْحِجَارَةَ.

٦٩٨٨۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک یہودی مرد اور عورت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے گئے کہ البتہ انہوں نے زنا کیا تھا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہود سے فرمایا کہ تم دونوں کے ساتھ کیا کرتے ہو؟ انہوں نے کہا کہ ہم دونوں زانی کا منہ کالا کرتے ہیں اور ان کو ذلیل کرتے ہیں، حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لاؤ توراۃ اور اس کو پڑھو اگر تم سچے ہو سو یہودی آئے سو انہوں نے ایک مرد سے کہا جس سے راضی تھے اے کانے پڑھ! سو اس نے پڑھا یہاں تک کہ ایک جگہ میں پہنچا تو اس نے اپنا ہاتھ اس پر رکھا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنا ہاتھ اٹھا اس نے اپنا ہاتھ اٹھایا تو اچانک رجم کی آیت تھی چمکتی تھی تو اس نے کہا کہ اے محمد! دونوں زانی کے درمیان رجم ہے یعنی سنگسار کرنا لیکن ہم اس کو اپنے درمیان چھپاتے ہیں سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سنگسار کرنے کا حکم کیا تو دونوں سنگسار کیے گئے تو میں نے مرد کو دیکھا کہ عورت کو پتھروں سے بچاتا تھا۔

**فائدہ:** تو انہوں نے ایک مرد سے کہا جس کو پسند کرتے تھے یعنی یہ چھپائے گا اور ہم اس کو چھپاتے ہیں یعنی رجم کی آیت کو اور اس حدیث کی شرح حدود میں گزر چکی ہے اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ توراۃ وغیرہ کتب الٰہی کو عربی وغیرہ زبان میں تفسیر کرنا جائز ہے۔

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَاهِرُ بِالْقُرْآنِ مَعَ الْكِرَامِ الْبَرَرَةِ

باب ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث کے بیان میں کہ قرآن کا خوب واقف پاک مکرم لکھنے والے فرشتوں کے ساتھ ہے۔

**فائدہ:** اور مراد ساتھ اس کے اس جگہ جودت تلاوت کی ہے ساتھ حسن حفظ کے یعنی نہایت ضبط ہو کہ بلا تکلف اور بغیر ذکر کے پڑھتا جائے اور مراد سفر سے وہ فرشتے ہیں جو نقل کرتے ہیں لوح محفوظ سے اور کرام یعنی اللہ کے نزدیک مکرم ہیں اور بررہ یعنی گناہوں سے پاک اور کہا ہروی نے کہ مراد ساتھ مہارت قرآن کے جودت حفظ کی ہے اور جودت تلاوت کی بغیر تردد کے بیچ اس کے یعنی اس واسطے کہ اللہ نے اس کو اس پر آسان کیا ہے جیسا کہ اس کو فرشتوں

پر آسان کیا ہے سو ہو گا مثل ان کے حفظ اور درجے میں۔

وَزَيِّنُوا الْقُرْآنَ بِأَصْوَاتِكُمْ
یعنی اور قرآن کو خوش آوازی سے پڑھو

**فائدہ**: اور مقصود بخاری رحمہ اللہ کا ثابت کرنا اس کا ہے کہ تلاوت بندے کا فعل ہے داخل ہوتا ہے اس میں آراستہ کرنا اور خوش آوازی سے پڑھنا اور اس میں راگ کرنا اور کبھی اس کی ضد واقع ہوتی ہے اور یہ سب دال ہے مراد پر اور کہا ابن منیر نے کہ گمان کیا ہے ابن بطال نے کہ غرض بخاری رحمہ اللہ کی جواز قراءت قرآن کا ساتھ خوش آوازی کے اور حالانکہ اس طرح نہیں بلکہ غرض اس کی اشارہ کرنا ہے اس چیز کی طرف کہ پہلے گزری وصف کرنے سے ساتھ تحسین کے اور ترجیع کے اور پست کرنے آواز کے اور بلند کرنے کے اور مقارنت احوال بشریہ کے مانند قول عائشہ رضی اللہ عنہا کے کی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم میری گود میں قرآن پڑھا کرتے تھے اور حالانکہ مجھ کو حیض ہوتا سو یہ ثابت کرتا ہے اس کو کہ تلاوت فعل قاری کا ہے اور متصف ہوتی ہے ساتھ اس چیز کے کہ موصوف ہوتے ہیں ساتھ اس کے افعال اور متعلق ہوتی ہے ساتھ ظروف زمانیہ ومکانیہ کے انتہی اور کہا بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان کیا کہ خلق کی آواز اور قراءت مختلف ہے بعض احسن ہیں بعض سے اور زیادہ تر زینت دار اور شیریں تر اور صاف تر اور با مہارت اور دراز تر ہیں اور سوائے اس کے۔ (فتح)

٦٩٨٩۔ حَدَّثَنِي إِبْرَاهِيمُ بْنُ حَمْزَةَ حَدَّثَنِي ابْنُ أَبِي حَازِمٍ عَنْ يَزِيدَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا أَذِنَ اللَّهُ لِشَيْءٍ مَا أَذِنَ لِنَبِيٍّ حَسَنِ الصَّوْتِ بِالْقُرْآنِ يَجْهَرُ بِهِ.

٦٩٨٩۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ اللہ نے کسی چیز کے واسطے اجازت نہیں دی جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو اجازت دی خوش آوازی سے پکار کے قرآن پڑھنے کی۔

٦٩٩٠۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يُونُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ وَسَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ وَعَلْقَمَةُ بْنُ وَقَّاصٍ وَعُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ عَنْ حَدِيثِ عَائِشَةَ حِينَ قَالَ لَهَا أَهْلُ الْإِفْكِ مَا قَالُوا وَكُلٌّ حَدَّثَنِي طَائِفَةً مِنَ الْحَدِيثِ قَالَتْ فَاضْطَجَعْتُ عَلَى فِرَاشِي

٦٩٩٠۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب کہ بہتان باندھنے والوں نے اس کے حق میں کہا جو کہا اور ہر ایک نے بیان کیا مجھ سے ایک ٹکڑا حدیث کا کہا عائشہ رضی اللہ عنہا نے سو میں اپنے بستر پر لیٹ گئی اور میں اس وقت جانتی تھی کہ بے شک میں پاک دامن ہوں اور بے شک اللہ تعالیٰ مجھ کو پاک کرے گا لیکن مجھ کو یہ گمان نہ تھا کہ اللہ تعالیٰ میری پاکی قرآن میں بیان کرے گا اور میرے حال میں قرآن اتارے گا جو قیامت

وَأَنَا حِينَئِذٍ أَعْلَمُ أَنِّي بَرِيئَةٌ وَأَنَّ اللّٰهَ يُبَرِّئُنِي وَلٰكِنِّي وَاللّٰهِ مَا كُنْتُ أَظُنُّ أَنَّ اللّٰهَ يُنْزِلُ فِي شَأْنِي وَحْيًا يُتْلٰى وَلَشَأْنِي فِي نَفْسِي كَانَ أَحْقَرَ مِنْ أَنْ يَتَكَلَّمَ اللّٰهُ فِيَّ بِأَمْرٍ يُتْلٰى وَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ ﴿إِنَّ الَّذِيْنَ جَآءُوْا بِالْإِفْكِ عُصْبَةٌ مِّنْكُمْ﴾ اَلْعَشْرَ الْآيَاتِ كُلَّهَا.

تک پڑھا جائے گا اور البتہ میرا حال اپنے دل میں حقیر تر تھا اس سے کہ اللہ میرے حق میں قرآن میں کلام کرے اور اللہ تعالیٰ نے یہ دس آیتیں اتاریں کہ جو لوگ یہ طوفان لائے آخر آیت تک، الآیۃ۔

**فائدہ:** کہا بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے سو بیان کیا عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہ انذار اللہ کی طرف سے ہے اور لوگ اس کو پڑھتے ہیں۔ (فتح)

٦٩٩١۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا مِسْعَرٌ عَنْ عَدِيِّ بْنِ ثَابِتٍ أُرَاهُ قَالَ سَمِعْتُ الْبَرَآءَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ فِي الْعِشَآءِ ﴿وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ﴾ فَمَا سَمِعْتُ أَحَدًا أَحْسَنَ صَوْتًا أَوْ قِرَآئَةً مِنْهُ.

٦٩٩١۔ حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا عشاء کی نماز میں سورۂ والتین والزیتون پڑھتے تھے سو نہیں سنا میں نے کسی کو کہ زیادہ تر خوش آواز یا خوش قراءت ہو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نماز میں گزر چکی ہے اور مراد اس کی اس جگہ بیان کرنا اختلاف آوازوں کا ہے ساتھ قراءت کے خوش الحانی کی جہت سے۔ (فتح)

٦٩٩٢۔ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مِنْهَالٍ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ عَنْ أَبِيْ بِشْرٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَوَارِيًا بِمَكَّةَ وَكَانَ يَرْفَعُ صَوْتَهُ فَإِذَا سَمِعَ الْمُشْرِكُوْنَ سَبُّوا الْقُرْآنَ وَمَنْ جَآءَ بِهِ فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ لِنَبِيِّهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾.

٦٩٩٢۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکے میں چھپے تھے اور قرآن کو بلند آواز سے پڑھتے تھے سو جب مشرکین سنتے تو قرآن کو برا کہتے اور اس کو جو اس کو لایا تو اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کہ نہ پکار کے پڑھ اپنی نماز کو اور نہ چپکے پڑھے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح تفسیر میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے اس جگہ بیان کرنا اختلاف آوازوں کا ہے ساتھ

پکارنے کے اور آہستہ پڑھنے کے۔

٦٩٩٣۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِيْ صَعْصَعَةَ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّهُ أَخْبَرَهُ أَنَّ أَبَا سَعِيْدِ الْخُدْرِيَّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَهُ إِنِّيْ أَرَاكَ تُحِبُّ الْغَنَمَ وَالْبَادِيَةَ فَإِذَا كُنْتَ فِيْ غَنَمِكَ أَوْ بَادِيَتِكَ فَأَذَّنْتَ لِلصَّلَاةِ فَارْفَعْ صَوْتَكَ بِالنِّدَآءِ فَإِنَّهُ لَا يَسْمَعُ مَدٰى صَوْتِ الْمُؤَذِّنِ جِنٌّ وَّلَا إِنْسٌ وَّلَا شَيْءٌ إِلَّا شَهِدَ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ قَالَ أَبُوْ سَعِيْدٍ سَمِعْتُهُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٩٩٣۔ حضرت عبداللہ بن عبدالرحمٰن سے روایت ہے کہ ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا کہ میں تجھ کو دیکھتا ہوں کہ تو بکریوں اور جنگل کو دوست رکھتا ہے سو جب تو اپنے بکریوں یا جنگل میں ہوا کرے تو نماز کے واسطے اذان دیا کر اور اپنی آواز کو اذان کے ساتھ بلند کیا کر اس واسطے کہ جہاں تک مؤذن کی آواز پہنچتی ہے وہاں تک جو جن اور آدمی اور کوئی چیز سنے وہ اذان دینے والے کے واسطے قیامت کے دن گواہی دے گا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح اذان میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے اس جگہ بیان اختلاف آواز کا ہے ساتھ بلند کرنے اور پست کرنے کے۔ (فتح)

٦٩٩٤۔ حَدَّثَنَا قَبِيْصَةُ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ أُمِّهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ الْقُرْآنَ وَرَأْسُهُ فِيْ حَجْرِيْ وَأَنَا حَائِضٌ.

٦٩٩٤۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قرآن کو پڑھا کرتے تھے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سر میری گود میں ہوتا میرے حیض کی حالت میں۔

**فائدہ:** پہلے گزر چکا ہے بیان مراد کا ابن منیر کی کلام سے اور اس سے ظاہر ہوتی ہے وجہ مناسبت ذکر کرنے ان کے کی اس باب میں۔ (فتح)

## بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْآنِ﴾

قول اللہ تعالیٰ کا پڑھو جو آسان ہو قرآن سے

**فائدہ:** اور مراد ساتھ قراءت کے نماز اس واسطے کہ قراءت کا بعض رکن ہے۔

٦٩٩٥۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ حَدَّثَنِيْ

٦٩٩٥۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے ہشام بن حکیم کو سورۂ فرقان پڑھتے سنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی

عُرْوَةُ أَنَّ الْمِسْوَرَ بْنَ مَخْرَمَةَ وَعَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ عَبْدٍ الْقَارِيَّ حَدَّثَاهُ أَنَّهُمَا سَمِعَا عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ هِشَامَ بْنَ حَكِيْمٍ يَقْرَأُ سُوْرَةَ الْفُرْقَانِ فِيْ حَيَاةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَمَعْتُ لِقِرَآئَتِهٖ فَإِذَا هُوَ يَقْرَأُ عَلٰى حُرُوْفٍ كَثِيْرَةٍ لَمْ يُقْرِئْنِيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكِدْتُ أُسَاوِرُهٗ فِي الصَّلَاةِ فَتَصَبَّرْتُ حَتّٰى سَلَّمَ فَلَبَّبْتُهٗ بِرِدَآئِهٖ فَقُلْتُ مَنْ أَقْرَأَكَ هٰذِهِ السُّوْرَةَ الَّتِيْ سَمِعْتُكَ تَقْرَأُ قَالَ أَقْرَأَنِيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ كَذَبْتَ أَقْرَأَنِيْهَا عَلٰى غَيْرِ مَا قَرَأْتَ فَانْطَلَقْتُ بِهٖ أَقُوْدُهٗ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ إِنِّيْ سَمِعْتُ هٰذَا يَقْرَأُ سُوْرَةَ الْفُرْقَانِ عَلٰى حُرُوْفٍ لَمْ تُقْرِئْنِيْهَا فَقَالَ أَرْسِلْهُ اقْرَأْ يَا هِشَامُ فَقَرَأَ الْقِرَآئَةَ الَّتِيْ سَمِعْتُهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَذٰلِكَ أُنْزِلَتْ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اقْرَأْ يَا عُمَرُ فَقَرَأْتُ الَّتِيْ أَقْرَأَنِيْ فَقَالَ كَذٰلِكَ أُنْزِلَتْ إِنَّ هٰذَا الْقُرْآنَ أُنْزِلَ عَلٰى سَبْعَةِ أَحْرُفٍ فَاقْرَؤُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ.

میں تو میں نے اس کی قراءت کی طرف کان لگایا تو اچانک میں نے سنا کہ وہ بہت حرفوں پر پڑھتا ہے جو حضرت ﷺ نے مجھ کو نہیں پڑھائے یعنی اور طرح پڑھتا تھا اور مجھ کو اور طرح یاد تھا سو میں قریب تھا کہ میں نماز میں جھبوں تو میں نے زور سے صبر کیا یہاں تک کہ اس نے نماز سے سلام پھیرا تو میں نے اپنی چادر اس کے گلے میں ڈالی تو میں نے کہا کہ کس نے تجھ کو یہ سورت پڑھائی جو میں نے تجھ کو پڑھتے سنا؟ تو اس نے کہا کہ مجھ کو حضرت ﷺ نے پڑھائی ہے تو میں نے کہا کہ تو جھوٹا ہے حضرت ﷺ نے مجھ کو پڑھائی برخلاف اس کے کہ تو نے پڑھی سو میں اس کو کھینچ کر حضرت ﷺ کے پاس لایا سو میں نے کہا کہ میں نے اس کو سنا سورۂ فرقان پڑھتے بہت حرفوں پر کہ حضرت ﷺ نے مجھ کو نہیں پڑھائی حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس کو چھوڑ دے حضرت ﷺ نے فرمایا پڑھ اے ہشام! تو اس نے وہی قراءت پڑھی جو میں نے سنی تھی تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اسی طرح اتری پھر حضرت ﷺ نے فرمایا کہ پڑھ اے عمر! میں نے وہ قراءت پڑھی جو حضرت ﷺ نے مجھ کو پڑھائی تو حضرت ﷺ نے مجھ کو فرمایا اسی طرح اتری بے شک یہ قرآن اتارا گیا ہے عرب کی سات بولیوں پر سو اس میں سے پڑھو جو تم کو آسان اور سہل معلوم ہو۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح فضائل القرآن میں گزر چکی ہے اور ما تیسر منہ میں ضمیر قرآن کے واسطے ہے اور مراد ساتھ آسان ہونے کے حدیث میں اور ہے اور آیت میں اور ہے اس واسطے کہ مراد ساتھ آسان ہونے کے آیت

میں بہ نسبت قلت اور کثرت کے ہے یعنی کم ہو یا زیادہ اور مراد ساتھ آسان ہونے کے حدیث میں بہ نسبت اس چیز کے ہے کہ پڑھنے والے کو یاد ہو قرآن سے یعنی جو یاد ہو سو پڑھو سو اول باعتبار کمیت کے ہے یعنی جتنا پڑھنے اور دوسرا باعتبار کیفیت کے ہے یعنی جس طرح سے پڑھے اور مناسبت اس ترجمہ کی اور اس کی حدیثوں کی ساتھ پہلے بابوں کے فرق ہونے کی جہت سے ہے کیفیت میں اور اس جہت سے کہ قراءت کو قاری کی طرف منسوب کیا ہے۔

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ﴾ وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلٌّ مُيَسَّرٌ لِمَا خُلِقَ لَهُ يُقَالُ مُيَسَّرٌ مُهَيَّأٌ وَقَالَ مُجَاهِدٌ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ بِلِسَانِكَ هَوَّنَّا قِرَآءَتَهُ عَلَيْكَ وَقَالَ مَطَرٌ الْوَرَّاقُ ﴿وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ﴾ قَالَ هَلْ مِنْ طَالِبِ عِلْمٍ فَيُعَانَ عَلَيْهِ.

باب ہے اللہ تعالیٰ کے اس قول کے بیان میں اور البتہ آسان کیا ہم نے قرآن کو واسطے سمجھنے کے سو کیا کوئی ہے نصیحت قبول کرنے والا اور حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہر شخص کو وہی کام آسان معلوم ہو گا جس کے واسطے وہ پیدا ہوا اور میسر کے معنی ہیں سامان کیا گیا اور کہا مجاہد نے اس آیت کی تفسیر میں یسرنا القرآن بلسانک یعنی آسان کیا ہم نے اس کی قراءت کو تجھ پر۔

**فائدہ:** مراد ساتھ ذکر کرنے اذکار اور نصیحت قبول کرنی ہے اور بعض نے کہا کہ حفظ اور کہا ابن بطال نے کہ تیسیر قرآن کی سہل کرنا اس کا ہے قاری کی زبان پر تا کہ اس کے پڑھنے کی طرف جلدی کرے سو اکثر اوقات اس کی زبان میں سبقت کرتی ہے سو ایک کلمے کو حذف کرتا ہے واسطے حرص کرنے کے مابعد پر اور بیچ داخل ہونے ابن کے مراد میں نظر ہے۔ (فتح)

٦٩٩٦۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ مَعْمَرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ قَالَ يَزِيْدُ حَدَّثَنِيْ مُطَرِّفُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ عِمْرَانَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فِيْمَا يَعْمَلُ الْعَامِلُوْنَ قَالَ كُلٌّ مُيَسَّرٌ لِمَا خُلِقَ لَهُ.

٦٩٩٦۔ حضرت عمران رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے کہا یا حضرت! کس چیز میں عمل کرتے ہیں عمل کرنے والے یعنی عمل کرنے کا کیا فائدہ ہے جو قسمت میں ہے سو ہوگا؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہر ایک آدمی کو وہی آسان معلوم ہو گا جس کے واسطے پیدا کیا گیا۔

**فائدہ:** یہ حدیث پوری اور اس کی شرح کتاب القدر میں گزر چکی ہے کہا کرمانی نے کہ حاصل کلام کا یہ ہے کہ انہوں نے کہا کہ جب تقدیر میں سب کچھ لکھا گیا ہے تو تقدیر کے سامنے عمل کرنا بے فائدہ ہے ہم مشقت عمل میں کیوں کریں اور حاصل جواب کا یہ ہے کہ جس چیز کے واسطے پیدا کیا گیا ہے اس کا کرنا اس کو آسان معلوم ہو گا اور جب آسان ہوا تو پھر مشقت نہیں اور کہا خطابی نے کہ انہوں نے چاہا کہ عمل چھوڑ دینے کے واسطے تقدیر کو حجت ٹھہرائیں تو

حضرت ﷺ نے ان کو خبر دی کہ اس جگہ دو امر ہیں ایک دوسرے سے باطل نہیں ہوتا ایک باطن ہے اور وہ وہ چیز ہے کہ جس کو حکم ربوبیت نے چاہا اور ایک ظاہر ہے اور وہ طریق لازم ہے عبودیت کو اور وہ نشانی اور علامت ہے عاقبت کی سو حضرت ﷺ نے ان کے واسطے بیان کیا کہ دنیا میں عمل کرنے کا اثر آخرت میں ظاہر ہوگا اور یہ کہ ظاہر کو باطن کے واسطے ترک نہ کیا جائے میں کہتا ہوں اور مناسبت اس باب کی پہلے بابوں سے مشترک ہونے کی جہت سے ہے لفظ تیسیر میں اور کہا شیخ ابو محمد بن ابی جمرہ نے ابوسعید رضی اللہ عنہ کی حدیث کی شرح میں بیچ باب کلام اللہ مع اهل الجنة کے کہ اللہ نے بہشتیوں سے کہا کہ کیا تم راضی ہوئے اور فرمایا کیا نہ دوں تم کو افضل چیز اور فرمایا کہ میں نے تم پر اپنی رضا مندی اُتاری تو یہ سب دلالت کرتا ہے کہ اللہ نے ان سے کلام کیا اور کلام اس کا قدیم اور ازلی ہے آسان کیا گیا عرب کی زبان میں اور اس کی کیفیت میں نظر کرنا منع ہے اور نہیں قائل ہوئے ہم ساتھ حلول کے محدث میں اور وہ حروف ہیں اور نہ یہ کہ وہ اس پر دلالت کرتا ہے اور نہیں ہے موجود بلکہ ایمان لانا ساتھ اس کے کہ وہ اتارا گیا ہے حق ہے آسان کیا گیا ہے ساتھ زبان عرب کے۔ (فتح)

٦٩٩٧۔ حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ مَنْصُوْرٍ وَالْأَعْمَشِ سَمِعَا سَعْدَ بْنَ عُبَيْدَةَ عَنْ أَبِيْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ كَانَ فِيْ جَنَازَةٍ فَأَخَذَ عُوْدًا فَجَعَلَ يَنْكُتُ فِي الْأَرْضِ فَقَالَ مَا مِنْكُمْ مِنْ أَحَدٍ إِلَّا كُتِبَ مَقْعَدُهُ مِنَ النَّارِ أَوْ مِنَ الْجَنَّةِ قَالُوْا أَلَا نَتَّكِلُ قَالَ اعْمَلُوْا فَكُلٌّ مُيَسَّرٌ ﴿فَأَمَّا مَنْ أَعْطٰى وَاتَّقٰى﴾ الْآيَةَ.

٦٩٩٧۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے ایک جنازے میں تھے سو حضرت ﷺ نے ایک لکڑی لی تو اس سے زمین کھودنے لگے سو فرمایا کہ تم میں سے کوئی ایسا آدمی نہیں مگر کہ اس کا مکان دوزخ یا بہشت سے لکھ دیا گیا ہے اصحاب نے کہا کیا ہم اپنے لکھے پر اعتماد نہ کریں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ عمل کیے جاؤ سو ہر آدمی کو وہی آسان معلوم ہوگا جس کے واسطے وہ پیدا کیا گیا ہے سو بہرحال جس نے دیا اور تقویٰ کیا، الایۃ۔

## بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿بَلْ هُوَ قُرْآنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ﴾

قول اللہ تعالیٰ کا بلکہ وہ قرآن ہے بڑی شان والا لکھا گیا ہے لوح محفوظ میں تختی میں جس کی نگہبانی کی گئی

**فائدہ:** کہا بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے اس کے بعد کہ ذکر کیا اس آیت کو اور جو اس کے بعد ہے کہ البتہ ذکر کیا ہے اللہ نے کہ قرآن یاد کیا جاتا ہے اور لکھا جاتا ہے اور قرآن جو دلوں میں محفوظ ہے کاغذوں میں لکھا گیا ہے زبانوں سے پڑھا گیا ہے کلام اللہ کا ہے نہیں ہے پیدا کیا گیا اور بہرحال سیاہی اور ورق اور جلد سو وہ مخلوق ہے۔ (فتح)

﴿وَالطُّوْرِ وَكِتَابٍ مَّسْطُوْرٍ﴾ قَالَ قَتَادَةُ مَكْتُوْبٌ ﴿يَسْطُرُوْنَ﴾ يَخُطُّوْنَ ﴿فِيْ أُمِّ الْكِتَابِ﴾ جُمْلَةِ الْكِتَابِ وَأَصْلِهِ ﴿مَا يَلْفِظُ﴾ مَا يَتَكَلَّمُ مِنْ شَيْءٍ إِلَّا كُتِبَ عَلَيْهِ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ يُكْتَبُ الْخَيْرُ وَالشَّرُّ ﴿يُحَرِّفُوْنَ﴾ يُزِيْلُوْنَ وَلَيْسَ أَحَدٌ يُزِيْلُ لَفْظَ كِتَابٍ مِنْ كُتُبِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَلٰكِنَّهُمْ يُحَرِّفُوْنَهُ يَتَأَوَّلُوْنَهُ عَلٰى غَيْرِ تَأْوِيْلِهِ دِرَاسَتُهُمْ تِلَاوَتُهُمْ.

اللہ نے فرمایا اور قسم ہے کوہ طور کی اور کتاب لکھی گئی کی کہا قتادہ نے مسطور کے معنی ہیں لکھی گئی اور یسطرون کے معنی ہیں لکھتے ہیں یعنی اللہ کے اس قول میں ﴿وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ﴾ اور ام الکتاب کے معنی ہیں بیچ جملے کتاب کے اور اس کی اصل کے یعنی یہ تمام ام الکتاب میں ہے ناسخ اور منسوخ اور جو لکھا جاتا ہے اور جو بدلا جاتا ہے اور مایلفظ کے معنی ہیں کہ نہیں کلام کرتا ہے کچھ مگر کہ اس کو اس پر لکھتا ہے اور کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہ لکھتا ہے نیکی اور بدی یعنی اللہ کے اس قول میں ﴿مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ إِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ﴾ اور یحرفون کے معنی ہیں دور کرتے ہیں اور کوئی ایسا نہیں کہ دور کرے کسی لفظ کتاب کا اللہ کی کتاب میں سے لیکن وہ اس میں تحریف کرتے ہیں اس کی تاویل کرتے ہیں برخلاف اس کے معنی کے۔

**فائدہ:** کہا ابن تین نے کہ یہ ایک قول ہے دو قول میں سے اس کی تفسیر میں اور یہ مختار ہے بخاری کا اور البتہ تفسیر کیا ہے ہمارے بہت اصحاب نے ساتھ اس کے کہ یہود اور نصاریٰ نے توراۃ اور انجیل کو بدل ڈالا بنا بر اس کے پس انہوں نے جائز رکھا ہے توراۃ اور انجیل کے ورقوں کا ذلیل کرنا اور یہ صریح ہے اس میں کہ قو اس کا لیس احدا الخ بخاری رحمہ اللہ کا کلام ہے اور احتمال ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کی کلام کا بقیہ ہو اس آیت کی تفسیر میں اور کہا بعض متاخرین شارحین نے کہ اختلاف ہے اس مسئلے میں کئی قول پر ایک یہ کہ توراۃ انجیل سب محرف ہے اور سب بدلے گئے ہیں اور یہ مقتضیٰ اس قول کا ہے جو نقل کی ہے کہ جائز ہے ذلیل کرنا ان کے ورقوں کا اور یہ زیادتی ہے اور لائق ہے حمل کرنا اطلاق کا اکثر پر یعنی اکثر توراۃ اور انجیل تحریف کی گئی ہے ورنہ یہ مکابرہ ہے اور آیتیں اور حدیثیں بہت ہیں اس میں کہ باقی ہیں ان میں بہت چیزیں جو بدل اور محرف نہیں ہوئیں ان میں ایک یہ قول اللہ کا ہے ﴿الَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهُ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيْلِ﴾ اور ان میں سے ہے آیت رجم کی اور تائید کرتا ہے اس کی قول اللہ کا ﴿قُلْ فَأْتُوْا بِالتَّوْرَاةِ فَاتْلُوْهَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ﴾ دوسرا قول یہ ہے کہ بدلنا ان میں واقع ہوا ہے لیکن اکثر میں اور اس کے دلائل بہت ہیں تیسرا قول یہ ہے کہ واقع ہوا ہے بدلنا تھوڑی آیتوں

میں اور ان میں سے اور کثر آیتیں اپنے حال پر ہیں بدستور ہیں اور تائید کی ہے اس کی ابن تیمیہ نے بیچ کتاب الرد الصحیح علی من بدل دین المسیح چوتھا قول یہ ہے کہ تبدیل اور تغیر تو معانی میں واقع ہوئی ہے نہ لفظوں میں اور یہی ہے مذکور اس جگہ اور تحریف معنوی سے انکار نہیں ہوسکتا بلکہ وہ ان کے نزدیک بہت ہے اور اختلاف تو فقط تحریف لفظی میں ہے اور البتہ توراۃ اور انجیل میں ایسی چیزیں بھی موجود ہیں کہ نہیں جائز ہے ہونا ان کا ساتھ ان لفظوں کے اللہ کے نزدیک جیسا کہ توراۃ کے اول فصل میں ہے کہ لوط علیہ السلام کی دونوں بیٹیوں نے اپنے باپ لوط کو شراب پلائی تو لوط نے ان سے زنا کیا سو وہ دونوں اپنے باپ لوط سے حاملہ ہوئیں اور اسی قسم کی اور بھی بہت چیزیں ان میں موجود ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں توراۃ کا ایک ورق دیکھا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم غضب ناک ہوئے اور فرمایا کہ اگر موسیٰ علیہ السلام زندہ ہوتے تو میری پیروی کے سوا ان کو کچھ مجال نہ تھی اور ظاہر یہ ہے کہ یہ کراہت تنزیہ کے واسطے ہے نہ واسطے تحریم کے اور اولیٰ اس مسئلے میں فرق کرنا ہے کہ جو ایمان میں پکا نہ ہو اس کو توراۃ اور انجیل پر نظر کرنا جائز نہیں اور جو ایمان میں پکا ہو اس کو ان میں دیکھنا جائز ہے خاص کر وقت حاجت کے طرف رد کرنے مخالف پر اور قدیم زمانے سے علماء اسلام یہودیوں کے الزام دینے کے واسطے توراۃ سے نقل کرتے آئے ہیں اور اگر ان کا یہ اعتقاد نہ ہوتا کہ توراۃ اور انجیل کا دیکھنا اور مطالعہ کرنا جائز ہے تو اس کو نہ کرتے اور مراد بخاری رحمہ اللہ کی یہ ہے کہ تحریف کرتے ہیں مراد کو ساتھ کسی تاویل کے جیسے مثلاً کلمہ عبرانی میں ہو دو معنوں کا احتمال رکھتا ہو قریب کا اور بعید کا اور مراد قریب معنی ہوں تو وہ حمل کرتے ہیں اس کو بعید پر۔ (فتح)

﴿وَاعِيَةٌ﴾ حَافِظَةٌ ﴿وَتَعِيَهَا﴾ تَحْفَظُهَا ﴿وَأُوْحِيَ إِلَيَّ هٰذَا الْقُرْآنُ لِأُنْذِرَكُمْ بِهٖ﴾ يَعْنِيْ أَهْلَ مَكَّةَ ﴿وَمَنْ بَلَغَ﴾ هٰذَا الْقُرْآنُ فَهُوَ لَهٗ نَذِيْرٌ.

یعنی دراستھم کے معنی ہیں ان کی تلاوت اللہ کے اس قول میں ﴿وَإِنْ كُنَّا عَنْ دِرَاسَتِهِمْ لَغَافِلِيْنَ﴾ اور تعیھا کے معنی ہیں یاد رکھیں اور تعیھا کے معنی ہیں یاد رکھیں اس کو اور بھیجا گیا طرف میری یہ قرآن تا کہ تم کو اس سے ڈراؤں یعنی اہل مکہ کو اور جس کو یہ قرآن پہنچے تو وہ اس کے واسطے نذیر ہے۔

**فائدہ:** اور روایت کی ابن ابی حاتم نے بیچ کتاب الرد کے جہمیہ پر کہ اصحاب جہم پر اس آیت سے زیادہ تر سخت کوئی چیز نہیں اس واسطے کہ جس کو یہ قرآن پہنچا تو گویا کہ اس نے اس کو اللہ سے سنا۔

٦٩٩٨۔ و قَالَ لِيْ خَلِيْفَةُ بْنُ خَيَّاطٍ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ سَمِعْتُ أَبِيْ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَبِيْ رَافِعٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

٦٩٩٨۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب اللہ نے خلق کو پیدا کیا تو اپنے پاس لکھ رکھا کہ میری رحمت آگے بڑھ گئی میرے غضب سے اور وہ لکھا ہوا

وَسَلَّمَ قَالَ لَمَّا قَضَى اللّٰهُ الْخَلْقَ كَتَبَ كِتَابًا عِنْدَهُ غَلَبَتْ أَوْ قَالَ سَبَقَتْ رَحْمَتِيْ غَضَبِيْ فَهُوَ عِنْدَهُ فَوْقَ الْعَرْشِ.

ہے اللہ کے پاس عرش پر۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح پہلے گزری اور غرض اس سے اشارہ کرنا ہے اس طرف کہ لوح محفوظ عرش پر ہے۔

٦٩٩٩۔ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ أَبِيْ غَالِبٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ سَمِعْتُ أَبِيْ يَقُوْلُ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ أَنَّ أَبَا رَافِعٍ حَدَّثَهُ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِنَّ اللّٰهَ كَتَبَ كِتَابًا قَبْلَ أَنْ يَّخْلُقَ الْخَلْقَ إِنَّ رَحْمَتِيْ سَبَقَتْ غَضَبِيْ فَهُوَ مَكْتُوْبٌ عِنْدَهُ فَوْقَ الْعَرْشِ.

٦٩٩٩۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ بے شک اللہ نے ایک نوشتہ لکھا خلق کے پیدا کرنے سے پہلے کہ البتہ میری رحمت آگے بڑھ گئی میرے غصے سے سو وہ لکھا گیا ہے نزدیک اس کے عرش پر۔

## بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ﴾.

اور اللہ نے پیدا کیا ہے تم کو اور جو تم عمل کرتے ہو

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ غرض بخاری رحمہ اللہ کی ساتھ اس ترجمہ کے ثابت کرنا اس کا ہے کہ بندوں کے افعال اور اقوال اللہ کے مخلوق ہیں یعنی ان کو اللہ نے پیدا کیا ہے اور فرق کیا درمیان امر کے ساتھ قول اس کے کن اور درمیان خلق کے ساتھ قول اللہ کے ﴿اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرَاتٌ بِاَمْرِهِ﴾ سو ٹھہرایا امر کو غیر پیدا کرنے کا اور تسخیر ان کی جو دلالت کرتی ہے ان کے پیدا کرنے پر وہ تو اس کے امر سے ہے پھر بیان کیا کہ بولنا آدمی کا ساتھ ایمان کے عمل ہے اس کے عملوں سے جیسا کہ ذکر کیا عبدالقیس کے قصے میں کہ انہوں نے وہ عمل پوچھا جو ان کو بہشت میں داخل کرے سو ان کو حکم کیا ساتھ ایمان کے اور تفسیر کیا اس کو ساتھ شہادت کے اور جو مذکور ہے ساتھ اس کے اور ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں مذکور ہے کہ اللہ ہی نے تم کو سوار کیا رد ہے قدریہ پر جو گمان کرتے ہیں کہ وہ اپنے افعال کے خالق ہیں۔ (فتح)

وَقَوْلِهٖ ﴿إِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنَاهُ بِقَدَرٍ﴾

بے شک ہم نے پیدا کیا ہے ہر چیز کو اندازے سے

**فائدہ:** کہا کرمانی نے کہ تقدیر یہ ہے کہ پیدا کیا ہم نے ہر چیز کو اندازے سے سو اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ ہو اللہ پیدا کرنے والا ہر چیز کا جیسے کہ تصریح کی ہے ساتھ اس کے دوسری آیت میں اور یہ جو فرمایا کہ اللہ نے پیدا کیا تم کو

اور جو تم عمل کرتے ہو تو یہ ظاہر ہے بیچ نسبت عمل کے طرف بندے کے سو مشکل ہوگا اول پر یعنی دوسری آیت سے معلوم ہوا ہے کہ ہر چیز کو اللہ ہی نے پیدا کیا ہے اور جواب دیا ہے کہ عمل اس جگہ ساتھ معنی پیدا کرنے کے نہیں بلکہ وہ کسب ہے جو بندے کی طرف منسوب ہوتا ہے جس جگہ کہ ثابت کیا ہے اس کے واسطے اس میں فعل اور منسوب ہوتا ہے طرف اللہ کی اس اعتبار سے کہ اس کا وجود سوائے اس کے کچھ نہیں کہ اس کی قدرت کی تاثیر سے ہے اور اس کے واسطے دو جہتیں ہیں ایک جہت قدر کی نفی کرنی ہے اور ایک جہت جبر کی نفی کرنی ہے سو اس کی نسبت اللہ کی طرف حقیقی ہے اور بندے کی طرف باعتبار عادت کے ہے اور وہ ایک صفت ہے کہ مرتب ہوتا ہے اس پر امر اور نہی اور فعل اور ترک سو جو نسبت کیا جاتا ہے افعال عباد سے طرف اللہ تعالیٰ کی وہ باعتبار تاثیر قدرت اس کی کے ہے اور اس کو خلق یعنی پیدا کرنا کہا جاتا ہے اور جو بندے کی طرف منسوب ہو سوائے اس کے کچھ نہیں کہ اللہ کی تقدیر سے حاصل ہوتا ہے اور اس کو کسب کہا جاتا ہے اور واقع ہوتی ہے اس پر مدح اور مذمت جیسے کہ بدصورت مذمت کیا جاتا ہے اور خوبصورت مدح کیا جاتا ہے اور بہر حال ثواب اور عقاب سو وہ علامت ہے اور بندہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ اللہ تعالیٰ کے ملک سے کرتا ہے اللہ بیچ اس کے جو چاہتا ہے اور کہا معتزلہ نے کہ مراد ما تعملوں سے بت ہیں جو تم اپنے ہاتھ سے بناتے ہو یعنی اللہ نے پیدا کیا تم کو اور بتوں کو اور اتفاق ہے سب عقلاء کا اس پر کہ افعال بندوں کے نہیں متعلق ہوتے ہیں جوہر اور جسم سے سو نہیں کہا جاتا کہ میں نے عمل کیا پہاڑ کو یا درخت کو سو جب کہا جائے کہ اس کا عمل مجھ کو خوش لگا تو اس کے معنی ہیں حدث اور یہ نہیں صحیح ہے مگر جب کہ مصدر یہ ہو اور یہ قول اہل سنت کا ہے اور نہیں صحیح ہے قول معتزلہ کا کہ وہ موصولہ ہے اور کہا بیہقی نے کتاب الاعتقاد میں اللہ نے فرمایا ﴿ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ﴾ یعنی اللہ یہ تمہارا رب ہے ہر چیز کا پیدا کرنے والا سو داخل ہوئیں اس میں اعیان اور افعال خیر سے اور بدی سے اور اللہ نے فرمایا ﴿اَجَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ خَلَقُوْا كَخَلْقِهٖ فَتَشَابَهَ الْخَلْقُ عَلَيْهِمْ قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ﴾ سو اللہ تعالیٰ نے نفی کی یعنی اللہ کے سوا کوئی خالق نہیں اور نفی کی کہ اس کے سوائے کوئی چیز مخلوق نہ ہو سو اگر بندوں کے افعال اور کام اللہ کی پیدائش نہ ہوتے تو اللہ بعض چیزوں کا خالق ہوتا نہ خالق ہر چیز کا اور یہ برخلاف آیت کے ہے اور یہ بات معلوم ہے کہ افعال اکثر ہیں اعیان سے سو اگر اللہ تعالیٰ اعیان کا خالق ہوتا اور آدمی افعال کے خالق ہوتے تو بندوں کی مخلوقات اللہ کی مخلوقات سے زیادہ ہوتی اللہ تعالیٰ اس سے بلند ہے اور حالانکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اللہ نے پیدا کیا تم کو اور تمہارے عملوں کو اور کہا معتزلہ نے کہ اللہ نے بدی کو پیدا نہیں کیا اور گمان کیا ہے انہوں نے کہ مراد ان کی ساتھ اس کے دور کرنا اور پاک کرنا اللہ کا ہے بدی کے پیدا کرنے سے اور جواب دیا ہے اہل سنت نے ساتھ اس کے کہ اللہ تعالیٰ نے شیطان کو پیدا کیا اور وہ سب کا سب شر ہے اور اللہ نے فرمایا ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ﴾ سو اللہ نے ثابت کیا کہ اس نے بدی کو پیدا کیا ہے اور کہا فخر رازی نے تفسیر کبیر میں

وتعملون اے عملکم اور اس میں دلیل ہے اس پر کہ افعال بندوں کے مخلوق ہیں واسطے اللہ کے اور کسب کیے گئے ہیں واسطے بندوں کے کہ ثابت کیا ان کے واسطے عمل سو باطل کیا اس آیت سے مذہب جبریہ اور قدریہ کا اور البتہ ترجیح دی ہے بعض علماء نے اس کے مصدریہ ہونے کو اس واسطے کہ نہیں پوجتے تھے وہ بتوں کو مگر اپنے عمل کے واسطے نہ واسطے ذات اور جسم بت کے نہیں تو بتوں کو عمل سے پہلے پوجتے تو گویا کہ انہوں نے عمل کو پوجا سو انکار کیا ان پر منحوت چیز کے پوجنے سے جو عمل مخلوق سے جدا نہیں ہوتے اور کہا شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے کہ ہم نہیں مانتے کہ ما موصولہ ہے لیکن نہیں حجت ہے اس میں معتزلوں کے واسطے اس واسطے کہ کہ جو اللہ نے فرمایا ﴿وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ﴾ یعنی اللہ نے تم کو پیدا کیا تو داخل ہے اس میں ذات ان کی اور صفتیں ان کی بنا بر اس کے جب تقدیر یہ ہوئی کہ اللہ نے پیدا کیا تم کو اور پیدا کیا اس چیز کو جو تم عمل کرتے ہو اور اگر مراد پیدا کرنا بتوں کا ہے پہلے کھودنے سے تو لازم آئے گا کہ معمول مخلوق نہ ہو اور یہ باطل ہے پس ثابت ہوا کہ مراد پیدا کرنا ان کا ہے شکل بنانے سے پہلے اور پیچھے اور یہ کہ اللہ نے ان کو پیدا کیا ہے ساتھ اس چیز کے کہ اس میں ہے تصویر سے پس ثابت ہوا کہ اس نے پیدا کیا ہے اس چیز کو کہ پیدا ہوا ان کے فعل سے سو آیت میں دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے بندوں کے افعال کو جو قائم ہیں ساتھ ان کے اور جو پیدا ہوں گے فعل سے اور کہا بیہقی نے کہ اللہ نے فرمایا ﴿خَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ وَّهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ﴾ سو اللہ نے اپنی مدح کی ساتھ اس کے کہ اس نے ہر چیز کو پیدا کیا ہے اور ساتھ اس کے کہ وہ ہر چیز کو جانتا ہے سو جس طرح کہ اس کے علم سے کوئی چیز نہیں نکلتی اسی طرح اس کے پیدا کرنے سے کوئی چیز نہیں نکلتی اور اللہ نے فرمایا ﴿وَاَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِ اجْهَرُوْا بِهٖ اِنَّهٗ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ﴾ سو خبر دی اللہ نے کہ اللہ ہی نے ان کی بات پیدا کی ظاہر ہو یا چھپی اس واسطے کہ وہ سب کو جانتا ہے پس ثابت ہوا کہ بندوں کے سب افعال اور اقوال نیک اور بد اللہ کے پیدا کرنے سے ہیں۔ (فتح)

فصل: حجت پکڑی ہے بعض بدعتیوں نے ساتھ قول اللہ کے خالق کل شیء اس پر کہ قرآن مخلوق ہے اس واسطے کہ وہ بھی شے ہے اور جواب اس کا یہ ہے قرآن اللہ کا کلام ہے اور وہ اس کی صفت ہے سو جس طرح کہ نہیں داخل ہوتا ہے اللہ تعالیٰ بیچ کل شی اتفاقا پس اسی طرح اس کی صفات بھی اس کے عموم میں داخل نہیں اور اس کی نظیر قول اللہ تعالیٰ کا ہے ﴿وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهٗ﴾ ساتھ قول اللہ تعالیٰ کے ﴿كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ﴾ سو جس طرح کہ نہیں داخل ہوتا ہے نفس اللہ کا اس عموم میں پس اسی طرح نہیں داخل ہوتا ہے قرآن۔ (فتح)

وَيُقَالُ لِلْمُصَوِّرِيْنَ اَحْيُوْا مَا خَلَقْتُمْ

یعنی اور کہا جائے گا تصویر بنانے والوں سے کہ زندہ کرو جو تم نے بنایا یعنی اللہ فرمائے گا یا فرشتہ اس کے حکم سے اور یہ لفظ حدیث کا ہے جو موصول ہے باب میں

ویقال لھم سو ظاہر بخاری رحمہ اللہ نے مرجع ضمیر کا۔

﴿إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضَ فِىْ سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِى اللَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهُ حَثِيْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِأَمْرِهِ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ﴾.

بے شک تمہارا رب اللہ ہے جس نے پیدا کیا ہے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں پھر بلند ہوا عرش پر یہاں تک کہ فرمایا کہ خبردار ہو اسی کے واسطے ہے خلق اور امر بابرکت ہے اللہ صاحب سارے جہان کا۔

**فائدہ:** اور مراد اس آیت سے یہاں یہی قول ہے الا لہ الخلق پس صحیح ہو گا ساتھ اس کے قول اللہ تعالیٰ کا خالق کل شیء اسی واسطے اس کے بعد ابن عیینہ کے قول کو لایا۔

قَالَ ابْنُ عُيَيْنَةَ بَيَّنَ اللّٰهُ الْخَلْقَ مِنَ الْأَمْرِ لِقَوْلِهِ تَعَالٰى ﴿أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ﴾

یعنی اور کہا ابن عیینہ نے کہ بیان کیا ہے اللہ نے یعنی جدا کیا ہے خلق کو امر سے واسطے قول اس کے کہ خبردار ہو اسی کے واسطے ہے خلق اور امر۔

**فائدہ:** روایت کی ابن ابی حاتم نے ابن عیینہ سے کہ مراد خلق سے اس آیت میں مخلوقات ہیں اور مراد امر سے کلام ہے اور کسی نے ابن عیینہ سے پوچھا کہ قرآن مخلوق ہے یعنی پیدا کیا گیا ہے تو اس نے کہا کہ اللہ فرماتا ہے الا لہ الخلق والامر کیا نہیں دیکھا تو نے کس طرح فرق کیا ہے اللہ نے درمیان خلق اور امر کے پس امر اس کا کلام ہے سو اگر اس کا کلام مخلوق ہوتا تو اس میں فرق نہ کرتا کہا بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے پیدا کیا اللہ نے خلق کو اپنے امر سے واسطے دلیل اس آیت کے للہ الامر من قبل ومن بعد اور واسطے اللہ کے قول انما قولنا لشیء اذا اردناہ ان نقول لہ کن فیکون اور متواتر ثابت ہو چکی ہیں حدیثیں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ قرآن کلام اللہ کا ہے اور اللہ کا امر اس کی مخلوقات سے پہلے ہے اور نہیں ذکر کیا گیا کسی ایک سے مہاجرین اور انصار سے اور تابعین سے خلاف اس کا اور انہیں لوگوں نے ادا کیا ہے ہماری طرف قرآن اور سنت کو قرن بعد قرن کے اور نہ تھا درمیان کسی کے اہل علم میں سے بیچ اس کے خلاف مالک اور ثوری وغیرہ فقہاء شہروں کے زمانے تک اور اسی پر گزرے ہیں جن کو ہم نے پایا علماء حرمین اور عراق اور شام اور مصر اور خراسان سے اور بعض نے کہا کہ لفظ امر وارد ہوتا ہے واسطے معنوں کے ایک طلب ہے اور ایک حکم اور ایک حال اور شان اور ایک مامور اور کہا راغب نے لفظ امر کا عام ہے واسطے سب افعال اور اقوال کے اور اسی قبیل سے ہے قول اللہ تعالیٰ کا والیہ یرجع الامر کلہ اور معروف آیت کی تفسیر میں وہ چیز ہے جو منقول ہے ابن عیینہ سے اور بنا بر تفسیر راغب کے ہو گا عطف خاص کا عام پر اور بعض مفسروں نے کہا کہ مراد خلق سے دنیا ہے اور جو کچھ کہ اس

میں ہے اور مراد اس امر سے آخرت ہے اور جو اس میں ہے۔ (فتح)

وَسَمَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِيْمَانَ عَمَلًا قَالَ أَبُوْ ذَرٍّ وَأَبُوْ هُرَيْرَةَ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْأَعْمَالِ أَفْضَلُ قَالَ إِيْمَانٌ بِاللّٰهِ وَجِهَادٌ فِيْ سَبِيْلِهِ وَقَالَ ﴿جَزَآءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾ وَقَالَ وَفْدُ عَبْدِ الْقَيْسِ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُرْنَا بِجُمَلٍ مِّنَ الْأَمْرِ إِنْ عَمِلْنَا بِهَا دَخَلْنَا الْجَنَّةَ فَأَمَرَهُمْ بِالْإِيْمَانِ وَالشَّهَادَةِ وَإِقَامِ الصَّلَاةِ وَإِيْتَآءِ الزَّكَاةِ فَجَعَلَ ذٰلِكَ كُلَّهُ عَمَلًا.

اور نام رکھا حضرت ﷺ نے ایمان کا عمل یعنی جیسا کہ کتاب الایمان میں گزر چکا ہے اور کہا ابو ذر رضی اللہ عنہ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہ حضرت ﷺ پوچھے گئے کہ کون سا عمل افضل ہے؟ تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اللہ کا ماننا اور اس کی راہ میں جہاد کرنا اور اللہ نے فرمایا بدلہ اس چیز کا کہ عمل کرتے تھے (یعنی ایمان اور نماز وغیرہ عبادتوں سے) سو نام رکھا ایمان کا عمل کہ اس کو عملوں کے جملے میں داخل کیا اور کہا عبدالقیس کے ایلچیوں نے کہ ہم کو چند احکام دین کے بتلایئے کہ اگر ہم ان کے ساتھ عمل کریں تو بہشت میں داخل ہو جائیں سو حکم کیا ان کو ایمان لانے کا ساتھ اللہ کے اور شہادت کے اور قائم کرنے نماز کے اور دینے زکوۃ کے سو ان سب کو عمل ٹھہرایا۔

۷۰۰۰۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ حَدَّثَنَا أَيُّوْبُ عَنْ أَبِيْ قِلَابَةَ وَالْقَاسِمِ التَّمِيْمِيِّ عَنْ زَهْدَمٍ قَالَ كَانَ بَيْنَ هٰذَا الْحَيِّ مِنْ جُرْمٍ وَبَيْنَ الْأَشْعَرِيِّيْنَ وُدٌّ وَإِخَآءٌ فَكُنَّا عِنْدَ أَبِيْ مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ فَقُرِّبَ إِلَيْهِ الطَّعَامُ فِيْهِ لَحْمُ دَجَاجٍ وَعِنْدَهُ رَجُلٌ مِّنْ بَنِيْ تَيْمِ اللّٰهِ كَأَنَّهُ مِنَ الْمَوَالِيْ فَدَعَاهُ إِلَيْهِ فَقَالَ إِنِّيْ رَأَيْتُهُ يَأْكُلُ شَيْئًا فَقَذِرْتُهُ فَحَلَفْتُ لَا آكُلُهُ فَقَالَ هَلُمَّ فَلْأُحَدِّثْكَ عَنْ ذَاكَ إِنِّيْ أَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ نَفَرٍ مِّنَ الْأَشْعَرِيِّيْنَ نَسْتَحْمِلُهُ قَالَ وَاللّٰهِ لَا

۷۰۰۰۔ حضرت زہدم سے روایت ہے کہ اس جرم کے قوم اور اشعری لوگوں کے درمیان دوستی اور برداری تھی سو ہم ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کے پاس تھے سو ان کے پاس کھانا لایا گیا جس میں مرغ کا گوشت تھا اور آپ کے پاس ایک مرد تھا بنی تیم میں سے جیسے ہو آزاد شدہ غلاموں سے تھا ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے اس کو کھانے کی طرف بلایا تو اس نے کہا میں نے اس کو گندگی کھاتے دیکھا تو میں نے اس کو مکروہ جانا تو میں نے قسم کھائی کہ اس کو نہ کھاؤں گا ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا سو البتہ میں تجھ کو حدیث بیان کرتا ہوں اس حکم سے کہ ہم چند اشعری لوگ حضرت ﷺ کے پاس آئے حضرت ﷺ سے سواری مانگنے کو تو حضرت ﷺ نے فرمایا قسم ہے اللہ کی میں تم کو سواری نہیں دوں گا اور میرے پاس سواری بھی نہیں ہے پھر حضرت ﷺ

أَحْمِلُكُمْ وَمَا عِنْدِیْ مَا أَحْمِلُكُمْ فَأُتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَهْبِ إِبِلٍ فَسَأَلَ عَنَّا فَقَالَ أَيْنَ النَّفَرُ الْأَشْعَرِيُّوْنَ فَأَمَرَ لَنَا بِخَمْسِ ذَوْدٍ غُرِّ الذُّرٰى ثُمَّ انْطَلَقْنَا قُلْنَا مَا صَنَعْنَا حَلَفَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ لَّا يَحْمِلَنَا وَمَا عِنْدَهُ مَا يَحْمِلُنَا ثُمَّ حَمَلَنَا تَغَفَّلْنَا رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَمِيْنَهُ وَاللهِ لَا نُفْلِحُ أَبَدًا فَرَجَعْنَا إِلَيْهِ فَقُلْنَا لَهُ فَقَالَ لَسْتُ أَنَا أَحْمِلُكُمْ وَلٰكِنَّ اللهَ حَمَلَكُمْ وَإِنِّيْ وَاللهِ لَا أَحْلِفُ عَلٰى يَمِيْنٍ فَأَرٰى غَيْرَهَا خَيْرًا مِّنْهَا إِلَّا أَتَيْتُ الَّذِيْ هُوَ خَيْرٌ مِّنْهُ وَتَحَلَّلْتُهَا.

کے پاس سواری کے اونٹ آئے سو ہمارا حال پوچھا سو فرمایا کہ اشعری لوگ کہاں ہیں؟ سو حضرت ﷺ نے حکم کیا ہمارے واسطے ساتھ پانچ اونٹ بلند کوہان والوں کے پھر ہم چلے ہم نے کہا کہ ہم نے کیا کیا حضرت ﷺ نے قسم کھائی تھی کہ ہم کو سواری نہ دیں گے اور آپ کے پاس سواری بھی نہ تھی پھر حضرت ﷺ نے ہم کو سواری دی ہم نے حضرت ﷺ کو اپنی قسم سے غافل پایا قسم ہے اللہ کی ہم کبھی مراد نہیں پائیں گے سو ہم حضرت ﷺ کی طرف پھرے تو ہم نے حضرت ﷺ سے کہا کہ آپ نے قسم کھائی تھی تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ میں نے تم کو سواری نہیں دی لیکن اللہ نے تم کو سواری دی قسم ہے اللہ کی میں نہیں قسم کھاتا کسی چیز پر پھر اس کے خلاف کو اس سے بہتر جانوں مگر کہ لاتا ہوں اس کو جو اس سے بہتر ہو اور قسم توڑ ڈالتا ہوں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الایمان میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے نسبت کرنا سواری کا ہے طرف اللہ کی اللہ نے تم کو سواری دی اگرچہ ہاتھ سے حضرت ﷺ نے دی تھی پس وہ مانند قول اللہ تعالیٰ کے ہے ﴿وَمَا رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللهَ رَمٰى﴾۔ (فتح)

۷۰۰۱۔ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَاصِمٍ حَدَّثَنَا قُرَّةُ بْنُ خَالِدٍ حَدَّثَنَا أَبُوْ جَمْرَةَ الضُّبَعِيُّ قُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ فَقَالَ قَدِمَ وَفْدُ عَبْدِ الْقَيْسِ عَلٰى رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا إِنَّ بَيْنَنَا وَبَيْنَكَ الْمُشْرِكِيْنَ مِنْ مُّضَرَ وَإِنَّا لَا نَصِلُ إِلَيْكَ إِلَّا فِيْ أَشْهُرٍ حُرُمٍ فَمُرْنَا بِجُمَلٍ مِّنَ الْأَمْرِ إِنْ عَمِلْنَا بِهِ دَخَلْنَا الْجَنَّةَ وَنَدْعُوْ إِلَيْهَا مَنْ وَّرَآءَنَا قَالَ آمُرُكُمْ بِأَرْبَعٍ

۷۰۰۱۔ حضرت ابو جمرہ سے روایت ہے کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا کہ میرے پاس ایک ٹھلیا ہے کہ میں اس میں چھوہارے بھگوتا ہوں پھر اس کو شیریں پیتا ہوں اگر میں اس سے زیادہ پی کر لوگوں کے ساتھ بیٹھوں تو ڈرتا ہوں کہ رسوا ہوں تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ عبدالقیس کے ایلچی حضرت ﷺ کے پاس آئے تو انہوں نے کہا کہ ہمارے اور حضرت ﷺ کے درمیان مشرکین مضر ہیں یعنی جو ہم کو حضرت ﷺ کے پاس آنے سے مانع ہوتے ہیں اور ہم نہیں پہنچتے آپ کے پاس مگر ادب کے مہینوں میں سو ہم کو دین کے چند احکام

وَأَنْهَاكُمْ عَنْ أَرْبَعٍ آمُرُكُمْ بِالْإِيْمَانِ بِاللّٰهِ وَهَلْ تَدْرُوْنَ مَا الْإِيْمَانُ بِاللّٰهِ شَهَادَةُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَإِقَامُ الصَّلَاةِ وَإِيْتَاءُ الزَّكَاةِ وَتُعْطُوْا مِنَ الْمَغْنَمِ الْخُمُسَ وَأَنْهَاكُمْ عَنْ أَرْبَعٍ لَا تَشْرَبُوْا فِي الدُّبَّاءِ وَالنَّقِيْرِ وَالظُّرُوْفِ الْمُزَفَّتَةِ وَالْحَنْتَمَةِ.

فرمایے کہ اگر ہم ان پر عمل کریں تو بہشت میں جائیں اور اپنے پچھلوں کو ان کی طرف بلائیں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ میں تم کو حکم کرتا ہوں چار چیزوں کا اور منع کرتا ہوں چار چیزوں سے میں تم کو حکم کرتا ہوں اللہ پر ایمان لانے کا اور کیا تم جانتے ہو کیا چیز ہے ایمان لانا ساتھ اللہ کے گواہی دینا اس کی کہ کوئی لائق عبات کے نہیں سوائے اللہ کے اور نماز کا قائم کرنا اور زکوٰۃ کا دینا اور مال غنیمت کا پانچواں حصہ اللہ کے واسطے دو اور منع کرتا ہوں تم کو چار چیزوں سے نہ پیو کدو میں اور کھجور کی لکڑی کے کریدے برتن میں اور روغنی رال والے برتنوں سے اور سبز گھڑے سے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الاشربہ میں گزری اور یہ اشکال جو وارد ہوتا ہے کہ ایمان کو بدنی عملوں کے ساتھ تفسیر کیوں کیا باوجود اس کے کہ اس کے بعض طریقوں میں روزے اور حج کا بھی ذکر آ چکا ہے۔ (فتح)

٧٠٠٢۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ نَّافِعٍ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ أَصْحَابَ هٰذِهِ الصُّوَرِ يُعَذَّبُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَيُقَالُ لَهُمْ أَحْيُوْا مَا خَلَقْتُمْ.

۷۰۰۲۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ بے شک ان تصویروں کے بنانے والوں پر عذاب ہوگا قیامت کے دن اور ان سے کہا جائے گا کہ زندہ کرو جو تم نے بنایا۔

٧٠٠٣۔ حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ أَيُّوْبَ عَنْ نَّافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ أَصْحَابَ هٰذِهِ الصُّوَرِ يُعَذَّبُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَيُقَالُ لَهُمْ أَحْيُوْا مَا خَلَقْتُمْ.

۷۰۰۳۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ بے شک ان تصویروں کے بنانے والوں کو عذاب ہوگا قیامت کے دن اور ان سے کہا جائے گا کہ زندہ کرو جو تم نے بنایا۔

٧٠٠٤۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ حَدَّثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ أَبِيْ زُرْعَةَ سَمِعَ أَبَا

۷۰۰۴۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ﷺ سے سنا فرماتے تھے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس

هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ ذَهَبَ يَخْلُقُ كَخَلْقِي فَلْيَخْلُقُوْا ذَرَّةً أَوْ لِيَخْلُقُوْا حَبَّةً أَوْ شَعِيْرَةً.

سے کون بڑا ظالم ہے جو قصد کرے کہ بنائے تصویر کو میری طرح تو چاہیے کہ ایک ذرہ بنائیں یا ایک دانہ پیدا کریں یا ایک جو بنائیں۔

**فائدہ:** منسوب کیا گیا ہے پیدا کرنا طرف ان کی بطورِ استہزاء کے یا تشبیہ کے صورت میں فقط اور یہ کہ جو کہا تو چاہیے کہ ایک ذرہ بنا دیں یا ایک جو تو یہ امر ہے ساتھ معنی تعجیز کے اور وہ بطورِ ترقی کرنے کے ہے حقارت میں یا تنزل کے الزام میں اور مراد ساتھ ذرہ کے اگر چیونٹی ہے تو وہ عذاب کرنا ان کا ہے اور عاجز کرنا ان کا ساتھ پیدا کرنے حیوان کے کبھی اور ساتھ پیدا کرنے بے جان کے کبھی اور اگر ساتھ معنی غبار کے ہے تو وہ عاجز کرنا ان کا ہے ساتھ پیدا کرنے اس چیز کے کہ اس کے واسطے جرم محسوس نہیں کبھی اور ساتھ اس کے کہ اس کے واسطے جرم ہے کبھی اور کہا ابن بطال نے کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ نسبت کی پیدا کرنے کی طرف ان کی واسطے تقریع اور تبکیت کے یعنی اللہ نے ان کو لاجواب کیا ساتھ اس کے کہ جب تم نے تصویر بنانے میں اللہ کی مخلوقات کی مشابہت کی تو اس کو زندہ کرو جیسا کہ اس نے زندہ کیا اور جو ظاہر ہوتا ہے...... کہ مناسبت ذکر حدیث مصورین کی ساتھ ترجمہ کے اس وجہ سے ہے کہ جو گمان کرے کہ وہ اپنے فعل کو آپ پیدا کرتا ہے اگر اس کا دعویٰ صحیح ہوتا تو البتہ نہ واقع ہوتا انکار ان تصویروں کے بنانے والوں پر اور جب کہ ہوا حکم ان کا ساتھ پھونکنے روح کے اس چیز میں جو انہوں نے تصویر بنائی اور نسبت کرنا ان کی طرف پیدا کرنے کو بطورِ استہزاء کے تو دلالت کی اس نے اوپر فاسد ہونے قول اس شخص کے جو اپنے فعل کو اپنی طرف منسوب کرتا ہے بطورِ استقلال کے والعلم عند اللہ کہا کرمانی نے کہ شاید غرض بخاری رحمہ اللہ کی بیچ تکثیر اس نوع کے باب وغیرہ میں بیان جواز اس چیز کا ہے جو اس سے منقول ہے کہ اس نے کہا لفظی بالقرآن مخلوق یعنی بولنا میرا ساتھ قرآن کے مخلوق ہے اگر صحیح ہو یہ قول اس سے میں کہتا ہوں البتہ اس سے صحیح ہو چکا ہے کہ وہ بیزار ہوا اس اطلاق سے سو اس نے کہا کہ جو مجھ سے نقل کرے میں نے کہا لفظی بالقرآن مخلوق تو وہ جھوٹا ہے میں نے تو صرف یہ کہا ہے کہ بندوں کے افعال اور کام مخلوق ہیں۔ (فتح) -

بَابُ قِرَآئَةِ الْفَاجِرِ وَالْمُنَافِقِ وَأَصْوَاتُهُمْ وَتِلَاوَتُهُمْ لَا تُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ.

قراءت فاجر اور منافق کی اور ان کی آواز اور تلاوت ان کی گلوں سے نہیں اترتی

**فائدہ:** اور مراد فاجر سے منافق ہے اس واسطے کہ وہ حدیث میں مومن کے مقابلے میں واقع ہوا ہے اور احتمال ہے کہ تنویع کے واسطے ہو اور فاجر عام تر ہے منافق سے پس ہوگا یہ عطف خاص کا عام پر۔

۷۰۰۵۔ حَدَّثَنَا هُدْبَةُ بْنُ خَالِدٍ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ

۷۰۰۵۔ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

حَدَّثَنَا قَتَادَةُ حَدَّثَنَا أَنَسٌ عَنْ أَبِي مُوسٰى رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَثَلُ الْمُؤْمِنِ الَّذِي يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَالْأُتْرُجَّةِ طَعْمُهَا طَيِّبٌ وَرِيحُهَا طَيِّبٌ وَمَثَلُ الَّذِي لَا يَقْرَأُ كَالتَّمْرَةِ طَعْمُهَا طَيِّبٌ وَلَا رِيحَ لَهَا وَمَثَلُ الْفَاجِرِ الَّذِي يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الرَّيْحَانَةِ رِيحُهَا طَيِّبٌ وَطَعْمُهَا مُرٌّ وَمَثَلُ الْفَاجِرِ الَّذِي لَا يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الْحَنْظَلَةِ طَعْمُهَا مُرٌّ وَلَا رِيحَ لَهَا.

نے فرمایا کہ اس ایمان دار کی مثال جو قرآن پڑھا کرتا ہے ترنج یعنی سنگترے کی مثل ہے کہ اس کی بو بھی اچھی ہے اور اس کا مزہ بھی اچھا ہے اور اس ایمان دار کی مثال جو قرآن نہیں پڑھا کرتا چھوہارے کی سی مثل ہے کہ اس میں بو نہیں اور اس کا مزہ میٹھا ہے اور اس فاجر کی مثل جو قرآن پڑھا کرتا ہے نیاز بو کی سی مثل ہے کہ اس کی بو اچھی اور اس کا مزہ کڑوا اور اس فاجر کی مثل جو قرآن نہیں پڑھا کرتا اندر رائن کے پھل کی سی مثل ہے کہ اس میں بو نہیں اور اس کا مزہ بھی کڑوا ہے۔

**فائدہ**: اور مطابقت اس کی ترجمہ کے واسطے ظاہر ہے اور مناسبت اس کی پہلے بابوں سے اس جہت سے ہے کہ تلاوت متفاوت ہے ساتھ تفاوت تالی کے سو یہ دلالت کرتا ہے اس پر کہ یہ عمل اس کا ہے اور کہا ابن بطال نے کہ باب کے معنی یہ ہیں کہ قراءت فاجر اور منافق کی نہیں بلند ہوتی ہے طرف اللہ کی اور نہیں پاک ہوتی ہے نزدیک اس کے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ پاک ہوتی ہے نزدیک اللہ کے جس سے اس کی رضا مندی مقصود ہو اور تشبیہ دی ہے اس کو ساتھ ریحانہ کے جب کہ نہ نفع اٹھایا اس نے ساتھ برکت قرآن کے اور نہ مراد کو پہنچا ساتھ شیرینی اجر اس کے سو نہ تجاوز کیا بونے آواز کی جگہ سے اور وہ حلق ہے اور نہ پہنچی دل کو اور یہ وہی لوگ ہیں جو نکل جائیں گے دین سے۔ (فتح)

۷۰۰۶۔ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ حَدَّثَنَا هِشَامٌ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ ح و حَدَّثَنِي أَحْمَدُ بْنُ صَالِحٍ حَدَّثَنَا عَنْبَسَةُ حَدَّثَنَا يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي يَحْيَى بْنُ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَمِعَ عُرْوَةَ بْنَ الزُّبَيْرِ قَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا سَأَلَ أُنَاسٌ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْكُهَّانِ فَقَالَ إِنَّهُمْ لَيْسُوا بِشَيْءٍ فَقَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَإِنَّهُمْ يُحَدِّثُونَ بِالشَّيْءِ يَكُونُ حَقًّا قَالَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تِلْكَ الْكَلِمَةُ.

۷۰۰۶۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ لوگوں نے حضرت ﷺ سے کاہنوں کا حال پوچھا تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ وہ کچھ چیز نہیں یعنی کاہن جھوٹے اور بے حقیقت ہیں تو لوگوں نے کہا یا حضرت! کاہن لوگ کبھی ہم کو کسی چیز کی خبر دیتے ہیں تو ہم اس کو سچ پاتے ہیں تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس سچ بات کو جن فرشتوں سے لے بھاگتا ہے سو اس کو اپنے دوست کے کان میں ڈال دیتا ہے جیسے آواز مرغ کی تو وہ اس میں سو زیادہ جھوٹ ملاتے ہیں۔

مِنَ الْحَقِّ يَخْطَفُهَا الْجِنِّيُّ فَيُقَرْقِرُهَا فِيْ أُذُنِ وَلِيِّهِ كَقَرْقَرَةِ الدَّجَاجَةِ فَيَخْلِطُوْنَ فِيْهِ أَكْثَرَ مِنْ مِائَةِ كَذْبَةٍ.

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ مناسبت اس کی ساتھ ترجمہ کے واسطے مشابہت کاہن کے ہے ساتھ منافق کے اس واسطے کہ نہیں نفع اٹھاتا ہے ساتھ اس کے کاہن واسطے غلبے جھوٹ کے اوپر اس کے اور واسطے فساد وحال اس کے جیسا کہ منافق نہیں نفع اٹھاتا ہے ساتھ قراءت اپنی کے واسطے فاسد ہونے عقیدے اس کے اور جو ظاہر ہوتا ہے میرے واسطے یہ ہے کہ مراد بخاری کی یہ ہے کہ بولنا منافق کا ساتھ قرآن کے اس کی مثل ہے اور بولتا ہے ساتھ اس کے ایماندار سو مختلف ہوتی ہے تلاوت دونوں کی اور متلو ایک چیز ہے سو اگر ہوتا متلو عین تلاوت کا تو نہ واقع ہوتی اس میں مخالفت اور اسی طرح ہے حال کاہن کا بیچ بولنے اس کے ساتھ کلمے کے وحی سے کہ خبر دیتا ہے اس کو ساتھ اس کے جن جو لے بھاگتا ہے فرشتے سے اور بولنا جن کا ساتھ اس بات کے مخالف ہے واسطے تلفظ فرشتے کے پس جدا جدا ہو گئے۔ (فتح)

۷۰۰۷۔ حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا مَهْدِيُّ بْنُ مَيْمُوْنٍ سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ سِيْرِيْنَ يُحَدِّثُ عَنْ مَعْبَدِ بْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَخْرُجُ نَاسٌ مِّنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ وَيَقْرَؤُوْنَ الْقُرْآنَ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ ثُمَّ لَا يَعُوْدُوْنَ فِيْهِ حَتّٰى يَعُوْدَ السَّهْمُ إِلٰى فُوْقِهِ قِيْلَ مَا سِيْمَاهُمْ قَالَ سِيْمَاهُمُ التَّحْلِيْقُ أَوْ قَالَ التَّسْبِيْدُ.

۷۰۰۷۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ نکلیں گے کچھ لوگ مشرق کی طرف سے قرآن کو پڑھیں گے وہ ان کے گلوں سے نیچے نہ اترے گا وہ لوگ نکل جائیں گے دین سے جیسے نکل جاتا ہے تیر شکار سے پھر نہ پھریں گے اس میں یہاں تک کہ پھرے تیر اپنے اوپر کی طرف یعنی جدھر سے آیا کسی نے پوچھا کہ ان کی علامت کیا ہے؟ فرمایا ان کی علامت سر منڈانا ہے۔

**فائدہ:** کہا کرمانی نے کہ اس حدیث میں اشکال ہے اور وہ یہ ہے کہ اس سے لازم آتا ہے کہ جس کا سر منڈا ہو وہ خارجی ہو اور حالانکہ یہ بالاتفاق باطل ہے اور جواب یہ ہے کہ سلف اپنے سر نہیں منڈاتے تھے مگر حج کے وقت یا حاجت کے وقت اور خارجیوں نے اس کو عادت ٹھہرالی تھی تو یہ ان کی علامت ہوگئی تھی اور احتمال ہے کہ مراد ساتھ اس کے منڈانا سر اور داڑھی اور تمام بالوں کا ہے اور احتمال ہے کہ مراد ساتھ اس کے زیادتی ہو قتل میں اور مبالغہ کرنا بیچ مخالفت امر دین کے میں کہتا ہوں کہ اول احتمال باطل ہے اس واسطے کہ خارجیوں سے سر منڈانا واقع نہیں ہوا اور دوسرا

احتمال بھی ٹھیک نہیں اس واسطے کہ اگرچہ محتمل ہے لیکن حدیث کے بعض طریقوں میں صریح آ چکا ہے کہ مراد سر کا منڈانا ہے اور نہیں ہیں مراد اس میں وہ لوگ جن کو علی رضی اللہ عنہ نے نہروان میں جلا دیا تھا بلکہ وہ لوگ زندیق تھے جنہوں نے علی رضی اللہ عنہ کو کہا تھا کہ تو ہمارا رب ہے اور ناصبی وہ لوگ ہیں جو معاویہ کے ساتھ جنگ صفین میں تھے ان کا اعتقاد یہ تھا کہ علی رضی اللہ عنہ عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتلوں کو پہچانتے ہیں اور باوجود قدرت کے ان سے قصاص نہیں لیتے اور خارجیوں کا اعتقاد یہ ہے کہ عثمان رضی اللہ عنہ کافر تھے اور وہ بحق مارے گئے اور وہ لوگ ہمیشہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے یہاں تک کہ واقع ہوئی منصفی درمیان علی رضی اللہ عنہ اور معاویہ رضی اللہ عنہ کے صفین میں پھر وہ لوگ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی باغی ہوئے اور ان کو کافر کہنے لگے ان کا اعتقاد یہ ہے کہ جو کبیرہ گناہ کرے وہ کافر ہے ہمیشہ دوزخ میں رہے گا۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی ﴿وَنَضَعُ الْمَوَازِیْنَ الْقِسْطَ لِیَوْمِ الْقِیَامَةِ﴾.
اور رکھیں گے ہم ترازو عدل کے واسطے حساب کے دن قیامت کے

**فائدہ:** اور اختلاف ہے اس میں کہ یہاں میزان کو جمع کے لفظ سے کیوں ذکر کیا سو بعض نے کہا کہ مرادی ہے کہ ہر شخص کے واسطے ایک ترازو ہے اور ہر عمل کے واسطے ایک ترازو ہے تو یہ جمع حقیقۃً ہوگی یا نہیں ہے اس جگہ مگر ایک ترازو اور جمع باعتبار تعدد اعمال اور اشخاص کے ہے اور ترجیح اس قول کو ہے کہ ترازو ایک ہے اور نہیں مشکل ہے یہ ساتھ کثرت اس شخص کے جس کا عمل تولا جائے اس واسطے کہ قیامت کا حال دنیا کے حال کی مانند نہیں ہے اور قسط کے معنی ہیں عدل وہ لغت ہے موازین کی کی اگرچہ مفرد ہے اس واسطے کہ وہ مصدر ہے اور معنی یہ ہیں کہ رکھیں گے ہم ترازو جو عدل والی ہے۔ (فتح)

وَأَنَّ أَعْمَالَ بَنِیْ آدَمَ وَقَوْلَهُمْ یُوْزَنُ
یعنی اور آدمیوں کے عمل اور باتیں تولی جائیں گی

**فائدہ:** اور اس کا ظاہر تعمیم ہے لیکن خاص کیے گئے ہیں اس سے دو گروہ سو کافروں میں سے تو وہ ہے جس کا کوئی گناہ نہیں سوائے کفر کے اور نہیں کی اس نے کوئی نیکی کہ وہ واقع ہوگا دوزخ میں بغیر حساب کے اور بغیر تولنے اعمال کے اور ایمانداروں میں سے وہ شخص ہے جس کے واسطے کوئی گناہ نہیں اور اس کے واسطے نیکیاں ہیں بہت زیادہ اور پر محض ایمان کے پس یہ داخل ہوگا بہشت میں بغیر حساب کے جیسا کہ ستر ہزار کے قصے میں ہے کہ وہ بغیر حساب کے بہشت میں جائیں گے اور جس کو اللہ چاہے گا ان کے ساتھ لاحق کرے گا اور وہ لوگ وہی ہیں جو گزریں گے پل صراط پر بجلی چمکنے والی کی طرف اور ہوا کی طرح اور تیز گھوڑوں کی طرح اور جو ان کے سوا ہیں کافروں اور مسلمانوں میں سے ان کا حساب ہوگا اور ان کے عمل تولے جائیں گے اور اللہ نے فرمایا ﴿فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِیْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِیْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ﴾ تو یہ آیت دلالت کرتی ہے اس پر کہ کافروں کا حساب ہوگا اور ان کے اعمال تولے جائیں گے اور نقل کیا ہے قرطبی نے بعض علماء سے کہ کافر کے واسطے ثواب نہیں اور اس کا

عمل مقابل ہے عذاب کے سوا اس کے واسطے کوئی نیکی نہیں کہ تولی جائے بیچ ترازو قیامت کے اور جس کے واسطے کوئی نیکی نہ ہو وہ آگ میں ہے اور استدلال کیا ہے ساتھ اس آیت کے ﴿فَلَا نُقِيْمُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَزْنًا﴾ اور تعقب کیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ وہ مجاز ہے اس کے قدر کی حقارت سے اور اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کا عمل نہ تولا جائے اور حکایت کی ہے قرطبی نے بیچ صفت وزن کرنے عمل کافر کے دو وجہیں ایک یہ کہ اس کا کفر ایک پلے میں رکھا جائے گا اور اس کے واسطے کوئی نیکی نہ ہوگی جو دوسرے پلے میں رکھی جائے سو اونچا ہوگا خالی پلہ اور یہ ظاہر ہے آیت کا اس واسطے کہ وصف کیا ہے میزان کو ساتھ ہلکے ہونے کے نہ موزون کو دوسری وجہ یہ ہے کہ کبھی واقع ہوتا ہے اس سے آزاد کرنا اور بھلائی کرنا اور برادری سے سلوک کرنا اور تمام قسم خیر مالی کے اس قسم سے کہ اگر اس کو مسلمان کرتا تو اس کے واسطے نیکیاں ہوتیں سو جس کے واسطے نیکیاں ہوں گے جمع کی جائیں گے اور رکھی جائیں گے لیکن جب کفر ان کا مقابلہ کرے گا تو راجح ہوگا میں کہتا ہوں اور احتمال ہے کہ جزا دی جائے اس کو بدلے ان کے اس چیز سے کہ واقع ہو اس سے ظلم بندوں کے سے مثلا سو اگر برابر ہوگئیں تو عذاب کیا جائے گا اپنے کفر سے مثلا فقط نہیں تو زیادہ ہو گا عذاب اس کا ساتھ کفر اس کے یا تخفیف کیا جائے گا اس سے جیسا کہ ابوطالب کے قصے میں ہے کہا ابو اسحاق زجاج نے کہ اجماع ہے اہل سنت کا اوپر ایمان لانے کے ساتھ میزان کے اور یہ کہ عمل بندوں کے قیامت کے دن تولے جائیں گے اور یہ کہ ترازو کی ایک زبان ہے اور دو پلے اور جھکتے ہے عملوں سے اور انکار کیا ہے معتزلہ نے میزان سے سو انہوں نے کہا کہ مراد اس سے عدل ہے سو انہوں نے مخالفت کی کتاب اور سنت کی اس واسطے کہ اللہ نے خبر دی کہ وہ رکھے گا ترازو کو واسطے تولنے عملوں کے تاکہ دکھلائے بندوں کو عمل ان کے صورت میں تاکہ اپنے نفس پر گواہ ہوں اور کہا معتزلہ نے کہ اعمال اعراض ہیں محال ہے تولنا ان کا اس واسطے کہ نہیں قائم ہوتے ساتھ ذات اپنی کے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اللہ ان کو جسم دے کر تولے گا اور بعض سلف کا یہ مذہب ہے کہ میزان ساتھ معنی عدل اور قضا کے ہے اور راجح مذہب جمہور کا ہے اور روایت کی ابوالقاسم لالکائی نے سلمان سے کہ رکھی جائے گی ترازو اور اس کے واسطے دو پلے ہیں اگر دونوں میں سے ایک پلے میں آسمانوں اور زمین کو رکھا جائے تو البتہ اس کو سما لے کہا قرطبی نے کہا بعض نے کہ کاغذ تولے جائیں گے اور اعمال تو اعراض نہیں وصف کیے جاتے ساتھ ہلکے اور بھاری ہونے کے اور حق اہل سنت کے نزدیک یہ ہے کہ قیامت کے عمل مجسم کیے جائیں گے اور جسموں میں ڈالے جائیں گے سو فرماں برداروں کے عمل خوبصورت ہو جائیں گے اور بدکاروں کے عمل بدصورت ہو جائیں گے پھر تولے جائیں گے اور ترجیح دی ہے قرطبی نے اس کو کہ جو تولے جائیں گے وہ کاغذ ہیں جن میں اعمال لکھے جاتے ہیں یعنی نامہ اعمال اور یہی منقول ہے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے اور جب یہ ثابت ہوا کہ کاغذ اجسام ہیں پس دور ہوگا اشکال اور صحیح یہ ہے کہ اعمال ہی تولے جائیں گے اور البتہ روایت کی ابوداؤد اور ترمذی وغیرہ نے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

قیامت کے دن میزان میں نیک خلق سے کوئی چیز بھاری نہیں نہ ہوگی اور جابر رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ قیامت کے دن ترازو رکھی جائے گی اور نیکیاں اور بدیاں تولی جائیں گی سو جس کی نیکیاں بقدر ایک دانے کے اس کی بدیوں سے بھاری ہوں گی وہ بہشت میں جائے گا اور جس کی بدیاں اس کی نیکیوں سے ایک دانے کے برابر بھاری ہوں گی وہ دوزخ میں جائے گا اور جن کی نیکیاں اور بدیاں برابر ہوں گی وہ اعراف میں ہوں گے۔

وَقَالَ مُجَاهِدٌ الْقُسْطَاسُ الْعَدْلُ بِالرُّوْمِيَّةِ وَيُقَالُ الْقِسْطُ مَصْدَرُ الْمُقْسِطِ وَهُوَ الْعَادِلُ وَأَمَّا الْقَاسِطُ فَهُوَ الْجَائِرُ.

اور کہا مجاہد رحمہ اللہ نے کہ قسطاس کے معنی ہیں عدل رومی زبان میں اور کہا جاتا ہے کہ قسط مصدر ہے اور مقسط کے معنی ہیں عادل اور قاسط کے معنی ہیں ظالم مراد یہ آیت ہے ﴿وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ﴾ اور قاسط سے مراد یہ آیت ہے ﴿وَاَمَّا الْقَاسِطُوْنَ فَكَانُوْا لِجَهَنَّمَ حَطَبًا﴾۔

۷۰۰۸۔ حَدَّثَنِيْ أَحْمَدُ بْنُ إِشْكَابٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ الْقَعْقَاعِ عَنْ أَبِيْ زُرْعَةَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَلِمَتَانِ حَبِيْبَتَانِ إِلَى الرَّحْمٰنِ خَفِيْفَتَانِ عَلَى اللِّسَانِ ثَقِيْلَتَانِ فِي الْمِيْزَانِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ.

۷۰۰۸۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دو باتیں ہیں اللہ کے نزدیک پیاری زبان پر ہلکی تول میں بھاری ایک تو سبحان اللہ وبحمدہ اور دوسری سبحان اللہ العظیم۔

**فائدہ:** اور خاص کیا ہے لفظ رحمٰن کو ساتھ ذکر کے اس واسطے کہ مقصود حدیث سے بیان کرنا اللہ کی رحمت کی وسعت اور کشادہ ہونے کا ہے اپنے بندوں پر کہ بدلہ دیتا ہے تھوڑے عمل پر ساتھ بہت ثواب کے اور وصف کیا ان کو ساتھ ہلکے اور بھاری ہونے کے واسطے بیان کم ہونے عمل کے اور بہت ہونے ثواب کے اور یہ جو کہا کہ دونوں باتیں ہلکی ہیں تو اس میں اشارہ ہے طرف قلت کلام اور حروف ان کے کی اور شاقت ان کے کی اور کہا طیبی نے کہ خفت مستعار ہے سہل ہونے سے اور تشبیہ دی سہولت جاری ہونے دونوں کی کو زبان پر ساتھ اس چیز کے کہ ہلکی ہو اٹھانے والے پر بعض اسباب سے سو نہیں ہے اس میں کوئی مشقت مثل بھاری چیز کی اور اس میں اشارہ ہے اس طرف کہ سب تکالیف سخت اور دشوار ہیں نفس پر بھاری ہیں اور یہ اس پر آسان ہے باوجود اس کے کہ وہ تول میں بھاری ہے مانند بھاری ہونے دشوار تکلیف کے اور بعض سلف سے کسی نے پوچھا کہ اس کا کیا سبب ہے کہ نیکی بھاری ہوتی ہے اور بدی ہلکی ہوتی ہے تو اس نے کہا اس واسطے کہ نیکی کا کڑوا ہونا موجود ہے اور رس کی شیرینی غائب ہے اسی واسطے بھاری ہے سو

نہ باعث ہو تجھ کو اس کا بھاری ہونا اس کے ترک کرنے پر اور بدی کی شیرینی موجود ہے اور اس کی تلخی غائب ہے اسی واسطے ہلکی ہے سو نہ باعث ہو تجھ کو ہلکا ہونا اس کا اس کے کرنے پر اور واؤ وبحمدہ میں حال کے واسطے ہے اور تقدیر یہ ہے اسبح اللّٰہ متلبسا بحمدہ لہ من اجل توفیقہ اور بعض نے کہا کہ واؤ عاطفہ ہے اور تقدیر یہ ہے اسبح اللّٰہ والتبس بحمدہ اور احتمال ہے کہ ہو حمد مضاف طرف فاعل کے اور مراد حمد سے لازم اس کا ہے یا جو واجب کرے حمد کو توفیق سے اور مانند اس کی سے اور احتمال ہے کہ ہو با متعلق ساتھ محذوف متقدم کے اور تقدیر یہ ہے اثنی علیہ بحمدہ سو ہوگا سبحان اللہ جملہ مستقل اور بحمدہ جملہ دوسرا اور کہا خطابی نے بیچ حدیث سبحانک اللّٰھم ربنا وبحمدک اے بقوتک یعنی تیری قوت سے نہ اپنی قوت سے کہا ابن بطال نے کہ یہ فضائل جو وارد ہیں بیچ فضل ذکر کے سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وہ اہل شرف اور کمال فی الدین کے واسطے ہیں مانند پاک ہونے کے حرام سے اور بڑے گناہوں سے سو تو نہ گمان کر جو ہمیشہ ذکر کرے اور گناہوں پر اصرار کرے اور دین اللہ کا ادب نہ کرے وہ بھی پاک لوگوں کے ساتھ ملحق ہوگا اور ان کے درجے کو پہنچے گا اس ذکر سے اور حالانکہ نہ اس کے ساتھ تقویٰ ہے نہ عمل صالح اور کہا کرمانی نے کہ اللہ کی صفات وجودی ہیں مانند علم اور قدرت کے اور وہ صفات اکرام کے ہیں اور عدمی مانند لاشریک اور لامثل کی اور یہ صفات جلال کے ہیں پس تسبیح اشارہ ہے طرف صفات اکرام کی اور ترک تقیید مشعر کی ہے ساتھ تعمیم کے اور معنی یہ ہیں کہ میں اس کو پاک کرتا ہوں تمام نقصوں سے اور حمد کرتا ہوں اس کی ساتھ تمام کمالات کے اور نظم طبعی تقاضا کرتی ہے کہ تخلیہ مقدم ہو تحلیہ پر سو مقدم کیا سبحان اللہ کو جو دلالت کرتا ہے اوپر تخلیہ کے اور مؤخر کیا تحمید کو جو دلالت کرتا ہے اوپر تحلیہ کے اور اللہ کے لفظ کو مقدم کیا اس واسطے کہ وہ اسم ہے ذات کا جو جامع ہے تمام صفات کو اور اسمائے حسنیٰ کو اور وصف کیا ہے اس کو ساتھ عظیم کے اس واسطے کہ وہ شامل ہے واسطے سلب اس چیز کے کہ نہیں لائق ہے ساتھ اس کے اور ثابت کرنے اس چیز کے کہ لائق ہے ساتھ اس کے اس واسطے کہ عظمت مستلزم ہے واسطے عدم نظیر اور مثل کے اور مانند اس کی کے اور اسی طرح علم ساتھ جمیع معلومات کے اور قدرت اوپر جمیع مقدورات کے اور ذکر کیا تسبیح کو متلبس ساتھ حمد کے تا کہ معلوم ثبوت کمال کا اس کے واسطے بطور نفی اور اثبات کے اور مکرر کیا اس کو واسطے تاکید کے اور اس واسطے کہ شان تنزیہ کا اکثر ہے کثرت مخالفت کی جہت سے اسی واسطے قرآن میں تسبیح کا ذکر مختلف عبارتوں سے آیا ہے اور اس واسطے کہ تنزیہات عقل سے پائی جاتی ہیں برخلاف کمالات کے کہ عقل ان کے ادراک سے عاجز ہے کہا بعض محققوں نے کہ حقائق الٰہی نہیں پہچانے جاتے ہیں مگر سلب کے طریق سے جیسا علم میں ہے کہ نہیں پایا جاتا ہے اس سے مگر یہ کہ وہ جاہل نہیں اور بہرحال معرفت حقیقت علم اس سے سو نہیں ہے کوئی راہ اس کی طرف کہا شیخ الاسلام بلقینی نے کہ جب کہ اصل عظمت اول اور آخرت میں اللہ کی توحید تھی تو ختم کیا کتاب کو ساتھ کتاب توحید کے اور آخری امر جس کے ساتھ ظاہر ہوتا ہے مفلح خاسر سے تول کا ہلکا اور بھاری ہونا تھا تو اس کو کتاب کا اخیر باب ٹھہرایا

پس شروع کیا کتاب کو ساتھ الاعمال بالنیات کے اور یہ...... ہے اور ختم کیا کتاب کو ساتھ اس کے کہ عمل قیامت کے دن تولے جائیں گے اور اشارہ کیا اس کی طرف کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ ان میں سے بھاری وہی عمل ہوگا جس میں اللہ کے واسطے نیت خالص کی ہو اور اس حدیث میں ترغیب اور تخفیف ہے اور رغبت دلانا ہے اوپر ذکر مذکور کے اس واسطے کہ اللہ اس کو دوست رکھتا ہے اور اس کا ہلکا ہونا بہ نسبت اس چیز کے ہے کہ متعلق ہے ساتھ عمل کے اور اس کا بھاری ہونا بہ نسبت اظہار ثواب کے ہے اور جو ظاہر ہوتا ہے یہ ہے کہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے قصد کیا ہے اپنی کتاب کے ختم کرنے کا ساتھ اس چیز کے کہ دلالت کرے اوپر وزن اعمال کے اس واسطے کہ وہ اخیر اثر تکلیف کا ہے اس واسطے کہ نہیں بعد تولنے اعمال کے مگر قرار پکڑنا بہشت میں یا دوزخ میں یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ موحدین کو دوزخ میں عذاب کر کے شفاعت کے ساتھ نکالے اور اس حدیث میں کئی فائدے ہیں رغبت دلانا اوپر مداومت اس ذکر کے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ جو کہے سبحان اللہ وبحمدہ ایک دن میں سو بار تو اس کے گناہ دور کیے جاتے ہیں اگرچہ دریا کی جھاگ کے برابر ہوں اور جب کہ یہ ثواب فقط سبحان اللہ وبحمدہ میں ثابت ہوا تو جب اس کے ساتھ او رکلمہ جوڑا جائے تو ظاہر یہ ہے کہ اس میں اور زیادہ ثواب ہوگا جو اس کے مناسب ہے اور اس میں اشارہ ہے طرف بجالانے قول اللہ تعالیٰ کے ﴿وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ﴾ اور البتہ خبر دی ہے اللہ نے فرشتوں سے چند آیتوں میں کہ وہ اللہ کی تسبیح کہتے ہیں اور صحیح مسلم میں ابو ذر رضی اللہ عنہ سے ہے کہ میں نے کہا یا حضرت! میری ماں آپ پر قربان ہو کہ اللہ کے نزدیک بہت پیارا کلام کون سا ہے؟ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سبحان رَبِّی وبحمدہ سبحان ربی وبحمدہ اور اسی کی ایک روایت میں ہے کہ اللہ کے نزدیک پیارا کلام یہ ہے سبحان اللّٰہ وبحمدہ۔

الحمد للہ کہ فیض الباری کی کمپوزنگ آج مکمل ہوگئی ہے۔

16-11-07

بروز جمعۃ المبارک

کمپوزنگ: حافظ عبدالوھاب بن محمد اصغر

0321-4162260

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## فہرست مضامین



### كتاب التوحيد والرد على الجهمية

❀ ...... ❀ ...... ❀